وننزل من القرآن ما هو شفاء ورحمة للمؤمنين

بفضلہ تعالیٰ نسخہ شفائے آسمانی خزانۂ اسرار رحمانی

یعنی

# طب روحانی

۱۳۳۳

سنہ ۱۹۱۵ء

جسکو


واعظ بے بدل عالم باعمل مولانا مولوی محمد ابراہیم صاحب

نقشبندی خلف مولانا مولوی محمد حسین صاحب چشتی

شاذلی قدس اللہ سرہٗ نے تالیف کیا۔ اور



دلی پرنٹنگ ورکس دہلی میں باہتمام ٹھاکر داس اینڈ سنز چھپی

# الهدایات

نحمدہ ونصلی علیٰ رسولہ الکریم

مسلمانو! قرآن مجید وہی ہے جو حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے وقت میں تھا۔ اس کا نور۔ اس کی برکتیں۔ بدستور۔ یہ جوں کا توں موجود ہے۔ اس کلام کی برکت سے مردے زندہ ہوسکتے ہیں۔ پہاڑ اپنی جگہ سے سرک سکتے ہیں۔ دور دراز کا سفر ایک آن واحد میں طے ہوسکتا ہے۔ مگر افسوس، ہزار افسوس۔ قرآن مجید وہی ہو۔ لیکن پڑھنے والے وہ نہ ہوں۔ لوگو! اس مبارک کلام کی برکتیں چند وجوہ سے ہمارے اوپر سے اٹھالی گئیں +

**اوّل**، دلوں میں نفاق ظاہر کچھ باطن کچھ ہونا۔ **دوسرے** دلوں سے خدا کے جلال کی عظمت۔ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی الفت کا ندارد ہونا۔ یہ سب سے بڑا غضب ہے، جو مسلمانوں پر اُنکے بُرے اعمال کی سزا میں اُن پر ڈالا گیا **تیسرے** جھوٹ بولنا صداقت کو چھوڑنا **چوتھے** لقمہ حرام کا کھانا۔ **پانچویں** عورتوں کی ناجائز محبت دل میں رکھنا۔ **چھٹے** دنیا کی محبت **ساتویں** حقوق العباد تلف کرنا۔ یہ وہ گناہ ہیں۔ جس کی وجہ سے قرآن پاک کی آسمانی برکتیں ہم سے لیلی گئیں۔ اور آج کلام الٰہی گویا ہمارے لیے مثل ایک انسان کے کلام کے برکتوں سے خالی باقی رہ گیا۔ لوگو! توبہ کرو۔ اور اپنی اصلی میراث کو واپس حاصل کرو +

اِنَّ اللّٰہَ لَا یُغَیِّرُ مَا بِقَوْمٍ حَتّٰی یُغَیِّرُوْا مَا بِاَنْفُسِھِمْ ۔ ترجمہ

اللہ تعالیٰ تمہاری حالت نہ بدلیگا جبتک تم اپنی حالت نہ بدلوگے +

الھادی۔ محمد ابراہیم غفرلہ

# بسم اللہ الرحمن الرحیم

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعَالَمِیْنَ وَالصَّلٰوۃُ عَلٰی نَبِیِّہٖ وَاٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْن

ناچیز محمد ابراہیم دہلوی حنفی نقشبندی ابن مولانا واولانا ماحی بدعت حامی سنت حضرت مولانا مولوی محمد حسین صاحب چشتی شاذلی مفتی حنفی دہلوی قدس اللہ سرہ العزیز ابن محمد اسمعیل چشتی متخلص بذبیح دہلوی ابن صوفی باصفا شیخ پیر محمد صاحب قادری ابن مولانا محمد نور صاحب سامانوی الیمنی غفر اللہ لہم اجمعین - آمین - حضرات اہل اسلام کی خدمت میں عموماً اور عاملین کی خدمت میں خصوصاً عرض کرتا ہے کہ اکثر حضرات مجھسے میرے اعمال مندرجہ طب روحانی کی اجازت طلب کرتے ہیں اُن کے جواب میں عرض کیا جاتا ہے کہ میں ان اعمال کی سارے مسلمانوں کو لوجہ اللہ اجازت دیتا ہوں بشرطیکہ وہ اُن شرائط کو ملحوظ خاطر رکھیں - جو ہر ایک عمل کے ساتھ مندرج کی گئی ہیں - شرائط کے خلاف کرنا سوائے نقصان کے کوئی نفع نہ دے گا - دوسری شرطیہ ہے کہ میرا کوئی عمل صاحب خلاف شرع مطلب کے لیے نہ پڑھیں میری اجازت نہیں ہے - اور بلا اجازت کوئی نفع نہو گا - محنت رائیگاں جائے گی - وَمَا عَلَیْنَا اِلَّا الْبَلَاغ - والسلام

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ط

سُبحانَ ربّکَ ربِّ العزّتِ عمّا یصفُونَ وَسلامٌ علی المُرسلینَ والحمدُ للہِ ربِّ العالمینَ وَصلّی اللہُ علی افضلِ الانبیاءِ والمرسلینَ وَشفیعِ المُذنبینَ رحمۃٍ للعٰلمینَ وَعلی آلہٖ وَاصحابہٖ اجمعینَ

**امابعد** ذلیل وخوار ذرہ بیمقدار امیدوار رحمتِ پروردگار محمد ابراہیم حنفی مجددی چشتی دہلوی خلف مولنٰا مولوی محمد حسین صاحب حنفی نقشبندی شاذلی دہلوی قدس اللہ سرہ العزیز تمام اہلِ اسلام کی خدمت میں عرض کرتا ہے کہ ہر ایک انسان کو دین و اسلام کی اشاعت میں سعی وکوشش کرنا فرض عین ہے مسلمانوں کو مفید باتیں تعلیم کرنا لازم وواجب ہے جس کسی شخص کو جو کچھ اسلام کی بیش قیمت خزانے معلوم ہیں انکا ظاہر کرنا مناسب ہے کیونکہ بلّغوا عنّی ولوایۃ یعنی میری باتیں مسلمانونکو بتاؤ آقا علیہ السلام کا ارشاد ہے حسب ارشاد عالی یہ جی چاہا کہ ایک مختصر سی اسماالٰہی یعنی اللہ تعالےٰ کے ناموںکی شرح لکھوں کہ جس کی وجہ سے مسلمانونکی روحانی طاقت میں ترقی ہو اور رحمت الٰہی کی گھٹا انپر برکتونکا مینھ برسائے۔ دونوں جہانمیں انکی حاجتیں پوری ہوں مسلمانوں ارحم الراحمین رب العالمین کا ارشاد ہے وَللہِ الاسماءُ الحسنیٰ فادعوہُ ۔ یعنی حق تعالےٰ کے بہت سے نام پاک ہیں اُن ناموںکو لیکر اپنے مولا کو پکارو پھر دوسری آیت میں ارشاد ہے ادعونی استجب لکم لوگو مجھے پکارو میں سنونگا۔ مجھسے مانگو میں دونگا تیسری آیت میں ارشاد ہے ومن اصدق من اللہ قیلا خداوند تعالیٰ سے زیادہ کون سچا ہو سکتا ہے سچونکا سچا ارشاد فرماتا ہے پھر وہ کیسا مسلمان ہے جو اس نعمت سے محروم رہجائے مسلمانوں اللہ کے ننانوے نام ہیں اللہ ایک اسم ذات ہے باقی سارے نام اسم صفات ہیں ہر ایک نام معظم کی الگ الگ سلطنت اور بادشاہت ہے

ایک ایک کی جدا جدا تاثیر ہی۔ یہ تو کسی کی کیا مجال ہی جو ایک نام کی ہی تاثیر کا بیان کر سکے کون ہی جو
اس سمندر کو پی سکے مگر ایک قطرہ بھی ہر ایک دریا سے لینا دو جہان کے لیے کافی ہی ہی بنا
بر ہر ایک نام کی خاصیت اور اثر کا ذکر کیا جاتا ہی ۲ اللہ یہ اسم ذات ہی اور یہی اسم اعظم ہی
اور ایک ایک حرف اس کا کامل ہی اور ایک ایک حرف اس کا ذات الٰہی پر دلالت کرتا ہی
مثلاً اگر حروف اللہ میں سے ہمزہ یعنی الف مفتوح موقوف کیا جائے تو باقی لِلّٰہِ رہیگا۔ یہ بھی
اسی طرح ذات واحد پر دلالت کرے گا۔ لِلّٰہِ مَافِی السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ قرآن میں موجود ہی
پھر اگر پہلا لام موقوف کیا گیا تو لَهٗ رہگیا یہ بھی اسی طرح ذات پاک پر دلالت کریگا۔ لَهٗ مَافِی السَّمٰوٰتِ
وَمَافِی الْاَرْضِ قرآن میں ہی پھر اگر دوسرا لام بھی الگ کر دیا جائے تو صرف ھُو رہ جائیگا
وہ بھی بدستور ذات الٰہی پر دلالت کریگا ۲ لہ ۳ ھو بھی وارد ہی۔ عاشقان الٰہی کا ورد زبان
یہی نام پاک ہی دونوں جہان کی مرادیں برلانے والا یہی نام ہی اس کی تاثیر اور خاصیتیں بیحد ہیں
کہ چودہ طبق کے ملایک بھی اسے نہیں لکھ سکتے ایک ادنی سی تاثیر اس کی یہ ہی کہ اگر ہر روز پانچہزار
مرتبہ نماز روزہ کا پابند ہوکر حلال کا نوالہ کھاکر باوضو ہوکر روبقبلہ بیٹھکر ۲ اللہ کا ورد کریگا
تھوڑے سے عرصہ میں صاحب کشف اور روشن ضمیر ہو جائے گا ہر ایک عبادت میں بیحد مزا
اٹھائے گا اکثر اتو انکو زیارت پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم سے مشرف ہوگا اور اگر تائید الٰہی شامل
حال ہوگئی تو رب العزت کی زیارت خواب یا عالم استغراق میں انشاءاللہ نصیب ہوگی۔ اَللّٰھُمَّ
ارْزُقْنِی جَلَّكَ وَلِقَائَكَ فرشتوں کو آتے جاتے اڑتے ہوئے اکثر خواب میں دیکھے گا الغرض بارگاہ خداوندی
میں مقربین کے مرتبہ میں شامل ہوگا **تنبیہ** بعض جاہل لوگ اللہ کا نام مبارک لکھکر آٹے کی گولیوں
میں رکھکر مچھلیوں کو چالیس دن تک کھلاتے ہیں یہ عمل طریقت کے خلاف ہی کیونکہ وہ آٹے کی گولی مچھلی
کے پیٹ میں ہضم ہونیکے بعد وہ کاغذ جس پر اللہ کا نام پاک لکھا ہوا تھا ثابت مچھلی کے پیٹ سے
نکلتا ہی اسمیں اللہ کے نام پاک کی سخت بے ادبی ہی اور اللہ کے نام پاک کی بے ادبی کرنیوالا خدا
کے غضب میں آتا ہی نَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنْ غَضَبِ اللّٰہِ اللہ کے غصہ سے اللہ کی پناہ۔ یہاں
اگر یوں کر لیا جائے کہ اللہ کے نام مبارک کے عدد لیے جائیں یعنی ۶۷ کا ہندسہ تین ہزار
ایک سو پچیس مرتبہ کاغذ پر لکھیں آٹے میں گولیاں بناکر چالیس روز مچھلیوں کو کھلایا جائے تو امید

ہی کہ خداوند کریم اپنے فضل سے حاجت پوری کریگا اگر کوئی مسلمان اللہ کے نام پاک کو جو کہیں
زمین پر پڑا نظر آیا اُٹھا کر اپنی پگڑی یا ٹوپی میں رکھے گا دنیا اور آخرت میں ولایت کا مرتبہ پائیگا
یہہ اسم جمالی ہی اسکے پڑھنے سے کسی طرح کی کوئی گرمی مزاج میں پڑھنے والے کے پیدا نہیں ہوتی
مگر اتنا خیال ضرور ہی کہ اللہ کے نام کی بے تعظیمی کرنے والا یا اللہ کی جھوٹی قسمیں کھانے والا
کسی وقت میں بیحد محتاج اور فقیر ہو جائے گا یا آخری عمر میں اندھا ہوگا آنکھیں جاتی رہیں گی
یا کسی ورایسی سخت مصیبت میں یا بیماری میں مبتلا ہوگا کہ سارے حکیم طبیب اسکے علاج سے
عاجز ہو جائیں گے اسم اللہ کی مثال یوں سمجھئے کہ جیسے بحر محیط یعنی بڑا سمندر جو ساری
دنیا کو گھیرے ہوئے ہی۔ اور باقی سارے ناموں کی مثال ایسی ہی جیسے سمندر کی کھاڑیاں
سب کھاڑیاں بڑے سمندر سے نکلی ہیں اور پھر اسی میں ملگئیں اسی طرح سارے نام اللہ کے
نام کے سوا ذات الٰہی میں سے ظاہر ہوئے پھر اُسی میں چھپ گئے ہیں۔

خاصیت اگر کوئی مسلمان اسم اللہ کو نہایت خوشخط جلی قلم سے لکھکر اپنے سامنے رکھے
اور دن رات میں کم سے کم تین دفعہ نہایت ادب سے با وضو ہوکر رو بقبلہ خلوت میں بیٹھکر محبت
کی نگاہ اس مبارک نام پر ڈالے اور دل میں یہ خیال کرے کہ یہہ مبارک نام اس کاغذ یا تختی پر جسطرح
لکھا ہوا ہی اسی طرح خوبصورت اور خوشخط میرے دل میں لکھا ہوا ہی اور پھر آنکھیں بند کرکے کم سے کم
دس منٹ تک اس تصور کو جمائے اور اسی خیال میں محو رہی اور ہر روز تین دفعہ اس عمل کو کرے
انشاء اللہ العزیز کبھی ساری عمر خفقان ہول دل دھڑکن اضطراب قلب وغیرہ وغیرہ قلب کے کسی مرض
میں مبتلا ہوگا۔ دنیا کے کسی جابر ظالم سے کبھی دہشت نہوگی عشق الٰہی میسر ہوگا خاصیت صبح نہار
مونھہ تازی روٹی پکا کر اسپر سات مرتبہ یا اللہ لکھکر کند ذہن بچہ کو کھلائے سات دن یا گیارہ دن یا اکیس
دن جیسی ضرورت دیکھے عمل کرے بفضلہ تعالیٰ کند ذہن بچہ کا ذہن کھل جائیگا خاصیت جو کوئی رہنے
کے مکان کی پیشانی پر تین جگہ یا اللہ لکھے گا جبتک وہ نام مبارک لکھا ہوا قائم رہیگا کبھی اس مکان میں
دبکر نہ مریگا کبھی سوتے یا جاگتے میں وہ مکان آدمیوں پر نہ گریگا یا خود اختیاری گرایا جائیگا یا خالی
وقت میں منہدم ہوگا کسی انسان کی اس مکان کے صدمہ سے اچانک موت نہوگی خاصیت اگر
کسیکی پسلی یا سینہ یا کمر یا سر میں درد ہو تو دوسرا شخص با وضو ہوکر درد کی جگہ ستر مرتبہ یا اللہ انگلی سے

خالی بلا سیاہی وغیرہ لکھے اور دمیں سات دفعہ اس عمل کو کرے انشاء اللہ درد جاتا رہیگا خاصیت
اللہ کے نام مبارک کو جلی قلم سے لکھے اور الف اللہ کو قینچی سے کتر کر الگ کرے اور جو کوئی مسافر باہر
جاتا ہو وہ حرف اللہ کا الف اپنے بازو پر تعویذ بنا کر باندھے اور باقی نام لِلّٰہ اپنے گھر میں اہل و
عیال میں امانت رکھ جائے انشاء اللہ تعالیٰ مع الخیر وہ مسافر اپنے گھر واپس آئیگا خاصیت اگر
عورت کے بچہ ہوتا ہو اور درد نہایت شدید ہوں ایک سو اکیس مرتبہ یا اللہ پڑھکر گڑ یا خمیر وغیرہ
پر دم کرکے تین حصہ کرکے کھلایا جائے فوراً خدا کے فضل سے مشکل آسان ہوگی مجرب عمل ہی خاصیت
کوئی شخص ناحق کے جھگڑے میں پھنس جائے کسی مفسد جھگڑالو شخص سے معاملہ پڑ جائے عین
مقدمے کی پیشی کے وقت یا باہمی گفتگو کے وقت سترہ دفعہ اللہ کہے اور دمیں یہ تصور کرے
کہ ساری سبھا فنا ہوئی اور اب خاص ذات باری تعالیٰ اس مقدمے کا فیصلہ فرمائے گا انشاء اللہ
وہ مقدمہ اُسکے حق میں اچھا فیصلہ ہوگا اور جھوٹا دشمن عدالت یا باہمی گفتگو میں ہارے گا۔
یَا رَحْمٰنُ۔ اے بخشنے والے رحمت نازل کرنے والے یہ اسم جمالی ہی اسکے عدد ۲۹۸ ہیں اس
اسم کا خاصہ سارے عالم پر رحمت نازل کرنا بلا قید مذہب خواہ مسلمان ہو یا کافر یہودی ہو
یا نصرانی خدا کا دوست ہو یا دشمن انسان ہو یا حیوان درخت ہو یا پتھر عام طور سے سب پر رحمت
فرمانا اس نام کا خاصہ اور اس سرکار کا منصب ہی اس سرکار نے رحمت کے سو حصوں میں سے ایک حصہ
دنیا میں نازل فرمایا ہی جسکا اثر سارے عالم میں رحمت کے یہ نشان ہیں کہ شیر سا خونخوار جانور کس محبت سے
بچوں کو دودھ پلاتا ہی۔ ہاتھی اپنے بچوں کو کس محبت اور شفقت سے دیکھتا ہے تاثیر جو شخص یا رحمٰن کا
اکثر وظیفہ پڑھے گا اُسکا دل نہایت نرم اور گداز رقیق القلب ہو جائیگا جس کسی بیمار مصیبت زدہ کو
دیکھیگا فوراً آبدیدہ ہو کر اس شخص کی تکلیف رفع کرنے کی کوشش کریگا اور خدا چاہی کامیاب ہوگا
خاصیت جو شخص یا رحمٰن کو فجر کی نماز کے بعد دو سو اٹھانوے ۲۹۸ مرتبہ پڑھے گا خداوند کریم کی خاص رحمت
میں داخل ہوگا اور دنیا میں اس پر کوئی اڑی مشکل نہ پڑیگی ہر ایک کاروبار میں فراخ دستی نصیب ہوگی
خاصیت جو کوئی ٹھیک دوپہر کے وقت کہ جسکو زوال کا وقت کہتے ہیں باوضو بیٹھکر اکتالیس مرتبہ
یا رحمٰن پڑھے اور پانی پر دم کرے جسکی آنکھیں دکھتی ہوں اس پانی میں سلائی تر کرکے دکھتی آنکھوں میں
لگائے ہر ایک آنکھ میں سات سات سلائیاں انشاء اللہ تین دن میں آنکھیں اچھی ہونگی اور پھر

ایک سال تک دکھنے نہ آئیں گی خاصیت صبح کی سنتیں اور فجر کی نماز کے درمیان جو کوئی شخص
ایک سو اکیس مرتبہ یا اللہ یا رحمٰنُ کسی بیمار کے سرہانے کھڑے ہوکر پڑھیگا ساتھ دنمیں کیسا
ہی بیمار ہو تندرست ہوجائیگا یا اگر موت مقدر ہی تو خاتمہ بالخیر ہوگا مشکل جلد آسان ہوگی یہ عمل
میرے بزرگونکا مجرب ہے۔

یا رحیمُ اے بہت مہربان۔ یہ اسم جمالی ہی۔ دین دنیا اس جہان اور اس جہان ہیں رحمت فرمانا اس
نام کا خاصہ ہی تاثیر اگر کوئی کافر اعتقاد سے یا رحیمُ کا وظیفہ پڑھیگا انشاء اللہ مسلمان صاحب ایمان
ہوکر مریگا اور اگر کوئی مسلمان اس نام مبارک کو ایک ہزار مرتبہ ہر روز پڑھے گا خاتمہ بالخیر ہوکر جان
ایمان کے ساتھ نکلے گی خاتمہ بالخیر ہونے کیلئے انسان ساری عمر اس نام کو ہزار مرتبہ روز پڑھے
اس مبارک عمل کی مدت ساری عمر ہی خاصیت جو کوئی پانسو مرتبہ صبح کی نماز کے بعد یا رحیمُ
خلوص کے ساتھ پڑھیگا تمام خلقت اسپر مہربان ہوگی اور اگر دشمن بھی سامنے پڑیگا نرم ہوجائے گا
خاصیت جو کوئی یا رحمٰنُ یا رحیمُ دونوں نام ملاکر ہر نماز کے بعد اکیس مرتبہ پڑھیگا حق تعالےٰ
غفلت اور بھول اُسکے مزاج سے ہٹادیگا نماز کی محبت پیدا ہوگی خاصیت جو کوئی اکتالیس مرتبہ
یا رحمٰن الدنیا و رحیمھما پڑھیگا اڑی مشکل اسکی کھل جائیگی اور کبھی کوئی ضرورت اسکی اٹکی نہ
رہی گی۔ یا مَلِکُ اے بادشاہ حقیقی۔ ہر ایک چیز ہر وقت اُسی کے قبضہ قدرت ہیں ہی وہ سب سے
بے نیاز اور سب اُس کے محتاج ہیں یہ اسم جمالی ہی اثر اس مبارک نام کا یہ ہی اسکا وظیفہ پڑھنیوالا
اپنی حاجت سوائے خدا کے کسی بادشاہ کے سامنے بھی پیش نکریگا اور بجز ذات الٰہی کے کسیکو
اپنا حاجت روا نہ جانیگا۔ خاصیت جو کوئی اس نام مبارک کو تین ہزار بار ہمیشہ پڑھیگا اہل دنیا
کی نظروں میں نہایت عزت مند ہوا اور بڑی وجاہت والا ہوگا حاکم اور بادشاہ اسکی باتکو غور سے
سنیں گے ظالم جابر شخص اُسکے سامنے سختی سے نہ بول سکے گا خاصیت جو کوئی مالِکُ المُلکِ
کو دس ہزار مرتبہ پڑھیگا گم ہوئی چیز مل جائیگی یا دلکو صبر آجائیگا جتنی مال کے گم ہوجانے سے
تھی یک لخت جاتی رہیگی خاصیت جس کسی کو مقدمے کی وجہ سے سخت پریشانی ہو یا کسی دشمن سے
خوف ہو اکیس ہزار دفعہ یا مالک الملک کا ختم تین روز تک متواتر کیا جائے انشاء اللہ مقدمہ فتح اور
دشمن لپست ہوگا ترکیب ختم کی یہ ہی کہ تین آدمی باوضو رو بقبلہ بیٹھیں اور سات سات ہزار مرتبہ

تینوں آدمی یامالکَ المُلک پڑہیں اول و آخر میں سات سات مرتبہ یہ درود شریف پڑہیں
اللّٰھم صل علی قبر محمد فی القبور اللّٰھم صل علی جسد محمد فی الاجساد اللّٰھم صل علی روح
محمد فی الارواح وبارک وسلم یہ تینوں شخص بعد ختم وظیفہ کے یہ دعا کریں الٰہی آج فلاں کا مقدمہ
استغاثہ اور اپیل تیری بالادست سرکار میں دائر کیا ہے اب اگر تو بھی ہرادیگا تو یہ بندہ کہاں جائیگا
لا ملجاء ولا منجاء من اللّٰہ الا الیہ تیری سزا کا بچاؤ اور تیری مصیبت کی پناہ تیرے ہی
پاس ہے انشاء اللّٰہ بہت جلد حسب مرضی کام ہوگا۔ یاقُدُّوسُ اے پاک اور مبرا ہر عیب سے یہ اسم
جمالی ہے اس مبارک نام کی تاثیر یہ ہے کہ اسکا پڑہنے والا زنا چوری شراب خواری وغیرہ جملہ عیبوں سے
پاک ہوکر فرشتہ خصلت ہوجاتا ہے خاصیت جوکوئی اس مبارک نام کو زوال کیوقت ہر روز سو
مرتبہ پڑہیگا دل اسکا ہر طرح کی برائی کینہ حسد عداوت بغض سے پاک ہوگا کچھ عرصہ کے بعد دلمیں
نور پیدا ہوجائیگا خاصیت جس شخص کی بیوی کو حمل قرار پاجائے جسدن سے معلوم ہو بچہ کے
پیدا ہونے تک روز اکتالیس مرتبہ یاقُدُّوسُ پانی یا دوا پر پڑہکر دم کرکے پلائے بچہ نہایت بااخلاق
و پاک باطن اور نیک ماں باپ کا تابعدار پیدا ہوگا ساری عمر کبھی والدین کی نافرمانی اذیت کو
پسند نکریگا۔ خاصیت جو شخص یامَلِکُ القُدُّوسُ ہر روز صبح کی نماز اور مغرب کی نماز کے بعد گیارہ
گیارہ مرتبہ پڑہ لیا کریگا انشاء اللّٰہ کبھی کسی مرض میں جیسے بواسیر یا ناسور وغیرہ وغیرہ میں مبتلا نہوگا کبھی
اسکے بدن پر یا شرم کی جگہ کوئی زخم یا بیماری نہوگی اور کبھی اسکو کوئی شرم حیا کی جگہ کسی غیر کو دکھانیکی
ضرورت نہوگی۔ یہ میرے بزرگوں کا مجرب عمل ہے خاصیت جوکوئی یامَلِکُ یاقُدُّوسُ ملاکر ایکہزار دفعہ
ہر روز عشاء کے بعد اندھیرے میں پڑہیگا۔ اگر صاحب ملک ہو اسکا ملک قائم رہے صاحب ریاست ہو
ریاست باقی رہے جس عہدہ پر ملازم ہو اسمیں عزت پاوے حاکم بالادست ہمیشہ نظر عنایت رکھیں
اگر کوئی اسکا دشمن اسکی چغلی کھائے وہ خود ذلیل ہو یا جلد مرجائے مگر اس مبارک نام کے وظیفہ پڑہنے والے کی
ہمیشہ عزت زیادہ ہی ہوگی خاصیت جس مسافر کو سفر کی حالت میں کچھ جان مال کا اندیشہ ہو یا مسافر
تھک جائے جسقدر ہوسکے یامَلِکُ یاقُدُّوسُ پڑہے انشاء اللّٰہ جو کچھ خوف ہو جلد رفع ہو جو کلفت ہو جلد
دفع ہو با من و امان منزل مقصود تک پہنچ جائے یاسَلامُ اے ہر طرح کے عیب اور ہر مرض و نقصان
سے پاک یہ اسم جمالی ہے تاثیر اس مبارک نام کی یہ ہے کہ اسکا پڑہنے والا جس بیمار کو دیکھیگا نہایت

ترس کھائیگا اسکی شفا کیلئے دعا اس کی بیماری کے لیے دوا کی کوشش کریگا خاصیت جو کوئی
ایکہزار دفعہ صبح کی نماز کے بعد ہر روز یَا سَلَامُ پڑھیگا کبھی مرتے مرتے اندھا اپاہج عاجز لاچار ہوگا
خداوند تعالیٰ چلتے ہاتھ پیروں اُٹھائیگا خاصیت جو کوئی تین ہزار دفعہ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ
یَا سَلَامُ تین دن تک کسی بیمار کی شفا کے واسطے ختم پڑھے گا بیمار بہت جلد شفا پائیگا یا جلد
نہایت آسانی سے مریض کا خاتمہ بالخیر ہوگا ترکیب جو کوئی شخص ختم پڑھے پہلے غسل کرے
سفید کپڑے پہنے قبلہ رو ہوکر اول تین دفعہ یہ درود شریف پڑھے اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ نَّبِیِّنَا فِی
الْاَنْبِیَاءِ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی رَسُوْلِنَا مُحَمَّدٍ فِی الْمُرْسَلِیْنَ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ پھر بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ
یَا سَلَامُ تین ہزار دفعہ کسی شمار دانے یا تسبیح پر پڑھ ختم کے بعد پھر تین دفعہ یہی درود
پڑھے پھر اُٹھکر مریض پر دم کرے یا پانی یا دوا پر دم کرے وہ دوا یا پانی مریض کو پلایا جائے تین روز
یا پانچ روز یا بہت سات روز انشاء اللہ بیمار تندرست ہوگا میرا ایجاد خاص بارہا کا مجرب عمل ہے
خاصیت اگر کوئی بیمار بیہوش ہوگیا ہو اس کے سرہانے بیٹھکر تین سو دفعہ یَا رَحْمٰنُ یَا سَلَامُ
پڑھا جائے پڑھتے ہی انشاء اللہ بہت جلدی مریض ہوش میں آئیگا عجیب عمل جس عورت کے بچے
ام الصبیان کے مرض میں مرجاتے ہوں شروع حمل سے شروع کرے اور بچے کے دودھ پینے
تک برابر یہی عمل کرے تین مرتبہ ہر روز سَلَامٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ ۔ کسی روٹی کے ٹکڑے پر
لکھکر حاملہ کو کھلائے یا کاغذ پر لکھکر پانی یا دوا میں گھولکر پلائے بفضلہ تعالیٰ بچہ ہر مرض سے
محفوظ رہے اور اپنی عمر طبعی کو پہنچے یَا مُؤْمِنُ ۔ اے امن دینے والے ۔ یہ اسم جمالی ہے تاثیر اس مبارک
نام کی یہ ہے کہ اسکا پڑھنے والا امن پسند ہوگا ہر ایک قسم کے جھگڑے فساد کو برا جانکر دفع
کرنیکی کوشش کریگا خاصیت جو کوئی ایک ہزار ایک دفعہ اس مبارک نام کو لکھکر تعویذ
بناکر اپنے پاس رکھے شیطان کے فتنہ سے محفوظ رہے کوئی دشمن اسپر قابو نہ پائیگا خاصیت جو
شخص اس مبارک نام کو ایک ہزار ایک دفعہ روزانہ ساری عمر پڑھتا ہے سارے دنیا والے
اسکے تابعدار رہیں اور جو عورت اس نام کو ایک ہزار ایک دفعہ روز پڑھے خاوند کی بداخلاقی برائی
اور شر سے محفوظ رہے مرد پڑھے بیوی کی برائی سے ہمسائے کی برائی سے بچا رہے اگر تجارت
یا معاملہ والے شرکا، لوگو نکو آپس میں کچھ برائی بداخلاقی وغیرہ کا اندیشہ ہو اس مبارک نام

کو پڑھیں ساری عمر ایک دوسرے کی برائی سے محفوظ رہیگا یا مُھَیمِنُ اے نگہبان یہ اسم جمالی ہے۔ تاثیر
اس مبارک نام کی یہ ہے کہ اسکا پڑھنے والا ہر ایک انسان کے جان و مال کی حفاظت کی فکر رکھتا ہے
خاصیت جو شخص غسل کر کے قبلہ رو بیٹھکر ایکہزار ایکسو پندرہ مرتبہ یا مُھَیمِنُ تین روز تک پڑھے جس کام کا
بطور استخارہ انجام معلوم کرنا چاہتا ہو فوراً انجام اسکا معلوم ہوگا اگر ہر روز ایسا کیا کرے تو ساری دنیا
کی آفتوں سے محفوظ رہیگا۔ اگر فوج کا سپاہی ہے اور کہیں لام پر چلا گیا انشاء اللہ بندوقوں کی باڑ میں سے
زندہ سلامت آئے گا۔ اگر کوئی شخص اس مبارک نام کا عامل ہے یعنی ہمیشہ ہر روز غسل کر کے ایکہزار
ایک سو پندرہ مرتبہ پڑھتا ہے وہ شخص اتفاقاً جہاز میں سوار ہوا اور جہاز پھٹ گیا انشاء اللہ تعالےٰ
یہ شخص زندہ رہیگا اور صحیح سلامت کنارہ پر پہنچے گا۔ کسی شہر میں وباء طاعون ہو یا کوئی اور وبا ہو
جو شخص اس عمل کا عامل ہوگا اس بلاء عالمگیر سے محفوظ رہیگا۔ تنبیہ اگر ایک روز غسل یا وظیفہ ناغہ
ہوگیا تو پھر چالیس روز تک تاثیر ندارد ہو جائے گی۔ اب پھر برابر چالیس دن تک یہی عمل کرتا رہے گا
تب بفضلہ پھر وہی تاثیر خدا کی سرکار سے ملجائیگی۔ اگر کسی مکان کی چھت آدمیوں پر گری اور اس عمل
مبارکہ کا عامل بھی وہاں دب گیا ہو بفضلہ تعالیٰ یہ شخص اس صدمہ سے سلامت باہر
نکلے گا یا عَزِیزُ اے عزت دینے والے اور سب پر غالب یہہ اسم جلالی ہے تاثیر
اس مبارک نام کی یہ ہے کہ جو شخص اس نام کو پڑھتا ہے اپنے اور پرائے کی عزت آبرو کی حفاظت کا بڑا
خیال رکھتا ہے مسلمان بلکہ ہر ایک انسان کے بے آبرو ہونیکو بہت برا جانتا ہے اور ہمت اس نام کے
عامل کی ہمیشہ عالی اور بلند رہتی ہے حقیر ذلیل بات کو کبھی پسند نہیں کرتا خاصیت جو کوئی صبح کی نماز
کے بعد اکتالیس بار اس مبارک نام کو پڑھیگا کبھی دنیا اور آخرت میں کسی کا محتاج نہوگا خاصیت اگر
کوئی شخص کسی عہدہ یا منصب سے گر گیا یا ملازم تھا موقوف ہوگیا وہ سات دنتک ہر روز غسل کرے
اور دو رکعت نفل ادا کرے ان دو رکعتوں میں الحمد شریف اور قل ہو اللہ احد ایک ایک مرتبہ پڑھکر نماز
ختم کرے پھر تین روز تک کھڑے ہوکر یا عزیزُ تین ہزار دفعہ پڑھے چوتھے دن بیٹھکر پانچہزار
دفعہ یا عزیز پڑھے پانچویں اور چھٹے اور ساتویں دن سجدے میں جاکر کل تین تین سو دفعہ یا عزیز پڑھے
اور دعا کرے انشاء اللہ وہی عہدہ ملے یا اس سے بہتر کہیں اور عزت آبرو کی کوئی صورت غیب سے پیدا
ہوجائے کھوئی ہوئی عزت پھر حاصل ہوجائے آگاہ ہو جو عورت خاوند کی نظروں میں ذلیل و خوار ہوا گر وہ

اس مبارک عمل کو پورا کرے خاوند کی نظروں میں نہایت عزت والی اور محبوب ہو جا اس مبارک نام کے فوائد اور خاصیتیں عجیب و غریب ہیں یَاجَبَّارُ بگڑے کاموں کو درست کرنیوالا۔ یہ اسم جلالی ہی تاثیر اسکی یہ ہی کہ اس مبارک نام کا پڑھنے والا فقیروں محتاجوں بیماروں اپاہجوں کی امداد کرنیکا بڑا فکر رکھیگا تھوڑی سی حکومت کی سی بو مزاج میں پیدا ہوگی خاصیت اس مبارک نام کی یہ ہی جو شخص اس مبارک نام کو نگینہ میں کندہ کرا کر انگوٹھی پہنے گا اس کی ہیبت اور شوکت خلقت کی نظر اور دلوں میں بہت ہوگی خاصیت جو بچہ یا بیمار بیحد لاغر اور دبلا ہو گیا ہو تھوڑا سا سرسوں کا تیل لیکر ایکہزار ایکسو نو مرتبہ اس تیل پر یَاجَبَّارُ پڑھکر دم کیا جائے اور سات دن تک ہر روز اسی طرح پڑھا جائے اور وہ تیل روزانہ مریض کے تن بدن پر مالش کیا جائے انشاء اللہ تعالی طاقت اور توانائی جلد واپس آئے گی وہ کمزوری لاغری دفعہ ہوگی خاصیت جو شخص ہمیشہ پنجگانہ نماز کے بعد ایکسو دفعہ یَاجَبَّارُ پڑھیگا لوگوں کی غیبت کرنے اور برا کہنے سے رنجیدہ نہوگا اسکا دل محکم اور صابر ہو جائیگا کسی صدمہ سے حالت ابتر نہوگی جوانمردی اور نیکی کی طرف دل مائل ہوگا۔ خاصیت اگر کسی شخص کے اولاد ہوئی اور پیدا ہو کر مرگئی یا آئندہ اولاد ہونی بند ہوگئی وہ گیارہ دن تک عشاء کی نماز کے بعد تین ہزار مرتبہ یَاجَبَّارُ پڑھکر تین عدد مغز بادام پر دم کرے ایک دانہ بیوی کو کھلائے دو دانے آپ کھائے پھر اپنی بیوی سے خلوت کرے گیارہ دن تک ایسا ہی کرے انشاء اللہ ضرور بیوی اسکی حاملہ ہو اور فرزند صالح عطا ہو جب لڑکا ہو تو اسکا نام عزیز اللہ یا عطاء اللہ رکھے اور سات برس تک ہر سال ایک بکرا اللہ کے واسطے ذبح کرے اور محض اللہ کے واسطے غریبوں کو کھانا پکا کر کھلائے اور اگر اتنا مقدور نہو تو کچا گوشت تقسیم کر دیا جائے اور اگر یہ بھی مقدور نہو تو سات پیسے ہر مہینہ کے شروع میں بچے کے ہاتھ سے کسی اندھے فقیر کو دلوادے عمل پورا ہو جائے گا اور انشاء اللہ فرزند صاحب عمر ہوگا۔ خاصیت جس کے سر میں درد ہو اسکے ماتھے پر سات مرتبہ یَاجَبَّارُ انگلی سے لکھا جائے پھر تین دفعہ ماتھا پکڑ کر یَاجَبَّارُ یَاسَلَامُ سات سات دفعہ پڑھکر دم کرے انشاء اللہ کیسا ہی درد ہو جاتا رہیگا اور اگر آدھے سر کا درد ہی تو سورج نکلنے سے پہلے اس عمل کو کرے بہت جلد شفا ہوگی۔ یَامُتَکَبِّرُ اے نہایت بزرگ اور بڑے یہ اسم جلالی ہی تاثیر اسکی یہہ ہی کہ اس کے عامل اور پڑھنے والے میں خلقت سے نفرت اور یکسوئی کی تلاش پیدا ہوگی ہمیشہ خلوت میں رہنے کو پسند زیادہ بولنے کو ناپسند کریگا۔ مخلوق کے مجمع

یا ہنگامہ میں شریک ہونے سے نفرت مگر جماعت یا جمعہ یا حج یا نیک مجلسوں میں حاضر ہونے اور
با ادب ساکت بیٹھنے کو بہت دوست رکھے گا خاصیت جو کوئی شخص اپنی بیوی سے ہم بستر ہونا چاہے اور
خاص فعل کے شروع سے پہلے دس دفعہ یَاجَبَّارُ پڑھے حق تعالیٰ اُسے فرزند پرہیزگار سعادتمند عطا کریگا
خاصیت جس شخص کو بدخوابی یا سوتے ہوئے خوف ڈر معلوم ہوتا ہو سونے سے پہلے اکیس دفعہ اس
مبارک اسم کو پڑھکر خاموش ہو کر سو رہے انشاءاللہ پھر کبھی بدخوابی نہو گی یَاخَالِقُ۔ ای خلقت کے
پیدا کرنے والے حکمت کے ساتھ یہ اسم جمالی ہے تاثیر اس مبارک نام کی یہ ہے کہ جو کوئی شخص اس نام
کا وظیفہ کریگا مسلمان گنہگار یا کافر کو دیکھکر یکایک غصہ نہ آئیگا برے سے برے عیب دار انسان
کو دیکھکر بدمزاج ہوگا بلکہ نظر عبرت سے دیکھیگا کہ اسے بھی اللہ نے پیدا کیا اور اسکے عیبونکو بھی اُسی نے بنایا ہے
ضرور ایسے عیب دار شخص کے پیدا کرنے میں کوئی حکمت ہے جسکو خدا ہی خوب جانتا ہے اور یہ نظر عبرت اور
تامل اولیاء اللہ رحمہم اللہ کے صفات میں سے ایک صفت ہے خدا جسے نصیب کرے اُسیکا حصہ ہے
خاصیت جو کوئی اس مبارک نام کا ورد کرے اور بے گنتی صبح و شام رات دن پڑھتا ہے حق تعالیٰ
اس شخص کیلئے ایک فرشتہ پیدا کریگا اور پھر قیامت تک جو کچھ بھی وہ فرشتہ عبادت کریگا وہ عبادت
اس شخص کے نامۂ اعمال میں لکھیگا۔ اور دل و چہرہ اس شخص کا نورانی ہوگا اور سارے کام میں
دل قوی ہے گا۔ خاصیت جو کوئی لڑائی کے موقع پر تین سو دفعہ اس مبارک نام کو پڑھیگا دشمن اُسکا مغلوب
ہوگا خاصیت جو کوئی شخص جمعرات جمعہ ہفتہ تین دن کے روزے رکھے اور ظہر کے بعد تین روز
تک تین ہزار دفعہ یَاخَالِقُ پڑھے اور اول میں سو دفعہ بعد میں سو دفعہ یہ درود شریف پڑھے اَللّٰھُمَّ صَلِّ
عَلٰی نُوْرِ الْاَنْوَارِ وَسِرِّ الْاَسْرَارِ وَتِرْیَاقِ الْاَغْیَارِ وَمِفْتَاحِ الْیَسَارِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدِ الْمُخْتَارِ وَاٰلِہِ الْاَطْھَارِ وَاَصْحَابِہِ
الْاَخْیَارِ عَدَدَ نِعَمِ اللّٰہِ وَاَفْضَالِہٖ بعد ختم کے تین روز تک برابر پانی پر دم کرے اور پھر دعا کرے کہ اے
خالق مجھے فرزند صالح عطا کر دے اسکے بعد یہ دم کیا ہوا پانی آدھا بیوی کو پلائے آدھا خود پیئے
انشاءاللہ تعالیٰ بانجھ عورت کو حمل رہ جائیگا۔ اور صحیح سلامت فرزند پیدا ہوگا۔ خاصیت جس عورت
کے کچے حمل گرجاتے ہوں وہ خود یا اس کا کوئی رشتہ دار سات دن تک برابر ہر روز سات ہزار دفعہ
عشاء کی نماز کے بعد یَاخَالِقُ پڑھے مگر اول آخر اکیس اکیس دفعہ یہ مبارک درود شریف پڑھے اَللّٰھُمَّ صَلِّ
عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدِ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ الْحَبِیْبِ الْعَالِی الْقَدْرِ الْعَظِیْمِ الْجَاہِ بِقَدْرِ عَظَمَتِہٖ ذَاتِکَ۔

بعد وظیفہ کے ختم کے روزانہ سات روز تک پانی پر دم کر کے عورت کو پلایا جائے اور تھوڑی سی روئی ہر روز دم کیے پانی میں تر کر لیجائے اُسکا تعویذ بناکر عورت کے گلے میں ڈالا جائے بفضلہ تعالےٰ تھوڑے سے عرصہ میں حمل قرار پائے اور صحیح سالم تندرست بچہ پیدا ہو جب بچہ پیدا ہو اسی دن وہ تعویذ ماں کے گلے سے کھولکر بچے کے گلے میں ڈالا جائے بفضلہ تعالیٰ بچہ کی عمر دراز ہوگی یَا بَارِئُ اے پیدا کرنے والے ارواح کے یہ اسم جلالی ہے تاثیر اس عظیم الشان نام کی یہ ہے کہ جو شخص اس مبارک نام کا باقاعدہ وظیفہ کریگا ہر ایک انسان کی روح پر اُسکا اثر اور اس وظیفہ پڑھنے والے کی قبولیت پیدا ہوگی خاصیت جو کوئی ہر جمعہ میں ایک سو دفعہ اس مبارک نام کی تلاوت کریگا حق تعالیٰ اس شخص کو قبر میں دفن ہونے کے بعد ریاض القدس کی طرف اٹھالیگا قبر میں نہ چھوڑیگا خاصیت جو طبیب اس مبارک نام کا وظیفہ پڑھیگا جس مریض کا علاج کریگا موافق پڑیگا تمام مخلوق میں اس کی عزت و وجاہت بہت ہوگی ترکیب ختم کی یہ ہے آفتاب غروب ہونے کے بعد غسل کیا جائے مغرب کی نماز سے فارغ ہو کر اول آخر اکتالیس اکتالیس مرتبہ یہ درود شریف پڑھا جائے اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدِنِ الْفَاتِحِ لِمَا اُغْلِقَ وَالْخَاتِمِ لِمَا سَبَقَ نَاصِرِ الْحَقِّ بِالْحَقِّ وَالْھَادِیْ اِلٰی صِرَاطِکَ الْمُسْتَقِیْمِ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَصَحْبِہٖ حَقَّ قَدْرِہٖ وَمِقْدَارِہِ الْعَظِیْمِ پھر گیارہ ہزار مرتبہ یَا بَارِئُ پڑھا جائے اور اس عمل کو ہمیشہ کیا جائے تسخیر عالم کے لیے یہ عمل عجیب اور غریب ہے اسی طرح اگر کوئی حاکم اس عمل کو کریگا بالادست نیز ماتحت لوگوں میں اُسکی وجاہت بہت ہوگی اسکے فیصلے کا اپیل بہت کم منظور ہوگا ملک میں بہت قابل اور لائق مانا جائیگا۔ یَا مُصَوِّرُ اے انسان اور حیوان کی صورت بنانیوالے یہ اسم جلالی ہے تاثیر اس اسم کی یہ ہے کہ جو کوئی شخص اس نام کا بہت ورد کریگا ہر ایک انسان اور حیوان کا مشاہدہ کرنیکے بعد خدا کی عظمت اور قدرت پر اسکا ایمان زیادہ ہوتا جائیگا ہر تصویر سے خدائے مصور کا تعلق محسوس ہونے لگے گا خاصیت اگر بانجھ عورت سات روزے رکھے اور روزہ افطار کرنے کے بعد یَا مُصَوِّرُ اکیس دفعہ پڑھکر پانی پر دم کرے اور اسی پانی سے روزہ افطار کرے حق تعالیٰ اُسے فرزند صالح عطا کریگا خاصیت جو کوئی سات دن تک پچاس ہزار دفعہ ہر روز اس مبارک نام کا ورد کرے اول و آخر گیارہ گیارہ دفعہ اس مبارک درود کو پڑھے اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدِنِ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ عَدَدَ مَا عَلِمْتَ وَزِنَۃَ مَا عَلِمْتَ وَمِلْاَ مَا عَلِمْتَ سخت سے سخت مشکل آسان ہو مقدمہ فتح ہو غائب ہوا آدمی مع الخیر واپس آئے یا اسکی خیریت کی خبر جلد آئے۔ یہ اسم آیت کریمہ کی تاثیر کے قریب ہے

یَاغَفَّارُ اے بندوںکے گناہ معاف کرنیوالے۔ یہ اسم جلالی ہے تاثیر اس اسم کی یہ ہے کہ اسکا پڑھنے والا توبہ اور استغفار کا طالب مغفرت الٰہی کا عاشق اور شیدائی ہوجاتا ہے گناہ کم کرتا ہے اور اگر بھولے سے کوئی قصور ہوا تو فوراً ہی توبہ استغفار کرتا ہے خاصیت جو شخص جمعہ کی نماز کے بعد یَاغَفَّارُ اغْفِرْ لِیْ ذُنُوْبِیْ سو دفعہ کہے گا حق تعالیٰ اُسکا نام بخشے ہوئے لوگوں میں درج فرمائیگا خاصیت اگر کوئی شخص کسی مقدمہ میں راضی نامہ کرنا چاہتا ہو اور فریق ثانی نہ مانتا ہو ظہر کی نماز کے بعد تین ہزار مرتبہ یاغفار پڑھے اور پھر دعا کرے انشاء اللہ تعالیٰ فوراً مقصود حاصل ہوگا دشمن خود بخود التجا کریگا

یَاقَھَّارُ اے سب پر غالب اور زبردست۔ یہ اسم جلالی ہے تاثیر اسکی یہ ہے کہ جو کوئی اس اسم کا ورد رکھے گا اپنے نفس و شیطان پر غالب دشمن پر زبردست رہیگا۔ دنیا کی محبت اسکے دل سے کم ہوگی خدا کی محبت پیدا کرانے کے لیے یہ اسم عجیب تاثیر رکھتا ہے خاتمہ بالخیر ہونے کے لیے یہ نام اسم اعظم کا اثر رکھتا ہے خاصیت جب کوئی سخت مہم درپیش آئے سات روزے رکھکر ہر روز ظہر کی نماز پڑھکر گیارہ ہزار دفعہ یاقہار پڑھے مگر اکیس دفعہ اول اکیس دفعہ بعد یہ درود شریف پڑھے اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سِرًّا وَّجَھْرًا اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ فِی الْاَوَّلِیْنَ وَالْاٰخِرِیْنَ فِی الْمَلَاءِ الْاَعْلٰی اِلٰی یَوْمِ الدِّیْنِ ہر تسبیح کے ختم کے بعد خیال کرے کہ ایک بجلی نے آسمان سے گر کر دشمن اور اس کی ساری کائنات کو جلا دیا انشاء اللہ دشمن جلد ذلیل ہوگا اور اگر کوئی دشمن مقابل نہیں ہے تو ہر ایک تسبیح کے ختم پر یہ تصور جمائے کہ آسمان سے آگ نازل ہوئی اور جس طرح نمرود کی آگ نے حضرت خلیل اللہ کی بیڑیاں اور لوہے کا طوق جلا دیا تھا اسی طرح اس آگ نے میری مشکل کے بند جلا کر کھول دیئے انشاء اللہ سات روز کے اندر وہ مشکل کتنی سخت کیوں نہ ہو حل ہوجائے گی اور سخت سے سخت بلا بفضلہ تعالیٰ دفع ہوگی۔ پرہیز اس ختم کے ایام میں کھانا جو کی روٹی جو غذا جناب پیغمبر علیہ السلام کی تھی ہونی چاہیے ختم پڑھنے والا سارے صغیرہ کبیرہ گناہوں سے بچے حقہ نہ پیئے پیاز لہسن مولی بدبودار کوئی چیز نہ کھائے ورنہ وظیفہ الٹ جائیگا بجائے نفع کے نقصان ہوگا۔ بر رسولاں بلاغ باشد و بس خاصیت جو بچہ شیر خوار نہایت دبلا ہو جیسے اکثر ام الصبیان کی وجہ سے بچوں کو سوکھا لگ جاتا ہے آدھ سیر تیل سرسوں کا لیکر سامنے رکھا جائے رو بقبلہ باوضو ہو کر اکیس مرتبہ یاقہار پڑھکر تیل پر دم کیا جائے وہ تیل صبح اور شام اکیس روز بچے کے جسم سے مالش کیا جائے انشاء اللہ تعالیٰ بچہ جلد تندرست ہوکر توانا ہوگا۔ خاصیت

فجر کی سنتوں کے بعد فرضوں سے پہلے جو شخص سوم تبہ گیارہ روز یا قہار پڑہے گا جو دشمن سامنے آئیگا ذلیل ہوگا۔ خاصیت اگر کسی گھر میں جن آسیب کا خلل ہو یا وہاں رہنے سے ڈر لگتا ہو ایک کورے چراغ پر سات جگہ یاقہار لکھکر تیل سے بھر کر روشن کیا جا جس گھر میں گیارہ دن تک یہ چراغ روشن ہوگا بفضلہ تعالیٰ اس گھر میں کوئی جن یا سانپ وغیرہ موذی چیز نہ رہیگی اور وہ مکان تمام آفتوں سے پاک رہیگا بشرطیکہ اس مکان میں کوئی تصویر یا بت یا مٹی وغیرہ کی مورت ہوگی اگر کسی مکان میں یہ چراغ جلایا گیا اور وہاں کوئی تصویر یا مورت موجود ہوئی تو بجائے نفع کے نقصان ہوگا یَاوَھَابُ بہت دینے والا۔ یہ اسم جمالی ہی تاثیر اس کی یہ ہے کہ اس نام کا پڑہنے والا نہایت سخی نرم مزاج ہوتا ہے کسی سائل کے سوال کو رد کرنا پسند نہیں کرتا خاصیت جو شخص فاقہ سے لاچار ہو اور کوئی صورت کشائش رزق کی نہ ملے ایک ہزار مرتبہ ہر روز اس اسم کو بعد فجر کی نماز کے پڑہے اور ہمیشہ ایسا ہی کرتا رہے تھوڑے سے عرصہ میں مصیبت اس طرح دفع ہوگی کہ ہر شخص حیران ہوگا خاصیت اگر ایک ہزار ایک دفعہ اس مبارک نام کو کاغذ پر لکھکر اپنے پاس رکھے رزق کی تنگی نہوگی۔

.......... خاصیت - اگر کوئی شخص گیارہ بجے دن کے وضو کرکے قبلہ رو کھڑے ہوکر سجدہ کی یہ آیت پڑہے وَاسْجُدْ وَاقْتَرِبْ پھر سجدے میں جاکر اور سات مرتبے یَاوَھَابُ پڑہے ساری مخلوق سے بے پرواہ رہیگا جتنے روز یہ عمل کرتا رہیگا عمل کا اثر موجود رہیگا جب چھوڑ دیگا سات دن کے بعد اثر جاتا رہیگا۔ خاصیت۔ اگر کسی شخص کو کوئی حاجت درپیش ہو ٹھیک آدھی رات کو مسجد یا گھر کے صحن میں تین بار سجدہ کرے پھر سجدے سے سر اٹھاکر سو بار یَاوَھَابُ پڑہے تین روز کے اندر انشاءاللہ حاجت پوری ہوگی خاصیت رزق کی فراخی کے لیے یہ عمل جناب مولینا شاہ عبدالعزیز صاحبؒ کا مجربؒ ہے دن کے دس بجے وضو کر پھر چار رکعتیں نفل چاشت کی نیت سے ادا کرے نماز کے بعد پھر سجدے میں جائے اور ایک سو چار مرتبہ سجدے میں یاوھاب پڑہے ہر مہینہ میں سات دن یہ عمل کرے انشاءاللہ ساری عمر کبھی روزی کی تنگی نہوگی خاصیت اگر کسی ملک میں قحط سالی کے نشان معلوم ہوتے ہوں اور بارش نہوتی ہو گیارہ آدمی یاوھاب کا ختم پڑہیں اکتر ہزار دفعہ تین دن تک برابر پڑہا جائے چوتھے ہی دن انشاءاللہ بخیریت تمام مینہ برسے گا ختم یہ ہے کہ اول گیارہ شخص باوضو ہوکر بیٹھیں اور جس نے ختم پڑہا ہے وہ سامنے

رہکیں انیس انیس دفعہ اول یہ درود پڑھا جائے اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ عَدَدَ مَا فِیْ عِلْمِ اللّٰہِ صَلٰوۃً دَائِمَۃً
بِدَوَامِ مُلْکِ اللّٰہِ پھر اکہتر ہزار مرتبہ اسم یَا وَہَّابُ پڑھکر پھر انیس مرتبہ یہی درود پڑھکر دعا مینہہ برسنے کی
کیجائے انشاءاللہ جلد مقصود حاصل ہوگا یا رزاق اے روزی دینے والے یہ اسم جمالی ہے تاثیر اس اسم کی
یہ ہے کہ جو شخص اس نام کا ورد کرے گا کوئی بھوکا انسان یا جانور اس شخص سے دیکھا نہ جائیگا جہانتک
بس چلے گا آپ بھوکا رہکر دوسرے بھوکے شخص کو کھلانے کی کوشش کریگا خاصیت جو کوئی
صبح صادق ہونیکے بعد صبح کی نماز سے پہلے اپنے گھر کے چاروں کونوں میں کھڑے ہوکر دس دس دفعہ
یا رزاق پڑھیگا اور ہمیشہ یہہ عمل کرتا رہیگا کبھی اس کے گھر میں مفلسی نہ آئے گی لیکن یہ عمل اسطرح
پڑھے کہ مکان کے داہنے کونے سے شروع کرے اور منہ قبلہ کیطرف سے نہ پھیرے خاصیت جس شخص کی
نوکری چھٹ گئی ہو اور وہ یہہ چاہتا ہو کہ پھر نوکر ہوجاؤں تین روزے رکھے صبح کی نماز کے بعد دس ہزار
دفعہ یا رزاق پڑھے اور اول اخیر سات سات دفعہ یہ درود پڑھے اللھم صل علی محمد و علی آل
محمد و بارک وسلم انشاءاللہ تعالی اُسی مہینہ میں اُسی جگہ یا اس جگہ سے بہتر جگہ نوکر ہوگا یا فتاح اے رحمت کا
دروازہ کھولنے والے یہ اسم جمالی ہے تاثیر اس اسم کی یہ ہے کہ جو شخص اس مبارک نام کا ورد کریگا
ہر ایک مصیبت زدہ کی مصیبت کو کھولنے میں حتی المقدور دعا سے دوا سے ہاتھ سے زبان سے
روپے سے کوشش کریگا خاصیت جو کوئی صبح کی نماز کے بعد اپنے دونوں ہاتھ سینہ پر رکھکر
ستر دفعہ یا فتاح پڑھیگا اور ہمیشہ اس عمل کو کرتا رہیگا دلکا زنگ جاتا رہیگا اور دل کی صفائی میسر
ہوگی خاصیت اگر کوئی شخص دشمن کی قید یا مقدمہ میں ناحق پھنسگیا ہو اسکے متعلقین اکیس
ہزار مرتبہ سات دن تک برابر اس اسم مبارک کو پڑھیں انشاءاللہ وہ شخص جلد رہا ہوگا یا علیم اے جاننے
والے ظاہر اور باطن کے یہ اسم جمالی ہے تاثیر اس نام کی یہ ہے کہ جو شخص اس نام کا ورد کریگا ہر ایک کام میں سمجھ
اور ہر ایک بات کا انجام جلد معلوم کریگا خاصیت جس کسی شخص کو استخارہ کے طور پر کسی بات کا نیک و
بد انجام معلوم کرنا منظور ہو جمعہ کی شب کو عشاء کی نماز کے بعد مسجد میں جاکر سو دفعہ یا علیم کہے اور پھر
خاموش ہوکر سو رہے اسی رات کو انشاءاللہ پورا پورا حال معلوم ہوجائیگا۔ خاصیت جو کوئی چالیس
دنتک نہار منہہ اپنے بچے کو اکیس مرتبہ یا علیم پانی پر دم کرکے پلائیگا بچہ صاحب علم ہوگا ذہن اور حافظہ اسکا
روشن ہوجائیگا یا قابض اے قبض کرنیوالے یہ اسم جلالی ہے تاثیر اسکی یہ ہے کہ جو شخص اس نام کا ورد کریگا

ہر ایک طرح کے گناہ سے رک جائیگا گویا اس شخص میں گناہ کرنیکی طاقت نہ رہیگی خاصیت جو شخص
چالیس دنتک چار نوالو نپر یا قابض لکھکر کھائیگا بھوک سے محفوظ رہیگا خاصیت جو شخص صبح
اور مغرب کی نماز کے بعد کیس دفعہ یا قابض ہمیشہ پڑھیگا کوئی جادو اسپر اثر نہ کریگا کسی شخص کی
بد دعا اسکے حق میں کار گر نہوگی کسی جن بھوت کا اُسپر اثر نہوگا۔ ہر ایک قسم کی بالائی بلاؤنکے دفع
کرنیکے لیے یہ نام اسم اعظم ہی اور نہایت عجیب الاثر ہی یا باسط اے کھولنے والے روزی اور رحمت کے
دروازونکے یہ اسم جمالی ہی تاثیر اس کی یہ ہی کہ جو شخص اس اسم کا ورد کریگا فراخ دل ہوگا بخل سے
پاک کیا جائیگا خاصیت جو کوئی شخص صبح کی نماز سے پہلے ہات اُٹھا کر دس دفعہ یا باسط
پڑھکر ہات منہ پر پھیرے اور ہمیشہ ایسا ہی کرتا رہی کبھی اُسے مخلوق سے سوال کرنیکی ضرورت نہوگی۔
خاصیت جس عورت کا خاوند بد اخلاق بد مزاج ہو وہ عورت تین سو دفعہ یا باسط پڑھکر
پانی پر دم کرکے خاوند کو پلائے یا کھانے پر دم کرکے کھلائے تین روز تک اس عمل کو کرے بد مزاج
خاوند عورت کے سامنے کبھی بد اخلاقی نکر سکیگا ہمیشہ اچھے اخلاق سے رہیگا یا خافض اے
ذلیل اور پست کرنے والے یہ اسم جلالی ہی تاثیر اس نام کی یہ ہی کہ جو شخص اس نام کا ورد کریگا خدا اور
رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی مخالفت کو نہایت برا جانیگا۔ بڑے سے بڑے متکبر اور مغرور آدمی
اسکی نظروں میں ذلیل اور حقیر نظر آئیں گے خاصیت جو شخص تین روزے رکھے پھر چوتھے دن ستر
ہزار دفعہ اس اسم کو پڑھے دشمن پر فتح پائے خاصیت جو شخص اس مبارک نام کو پانسو مرتبہ صبح
کی نماز کے بعد ہر روز پڑھیگا ہمیشہ اللہ کی رحمت میں سارے دشمنوں سے محفوظ ہوکر گذر کریگا
جو دشمن اُس پر حملہ کرنیکا ارادہ کریگا ناکام رہیگا یا رافع اے درجہ بلند کرنیوالے۔ یہ اسم جمالی ہی تاثیر
اس نام کی یہ ہی کہ جو شخص اس نام کا ورد کریگا ہر وقت اپنے دین اسلام کی ترقی کی فکر میں ہی گا اسلام
کی کمزوری سے ناراض اسلام کی رونق سے خوش ہوگا خاصیت جو کوئی ہمیشہ اس اسم کو آدھی رات یا
ٹھیک دوپہر کو سو دفعہ پڑھے گا خلقت کی نظروں میں بڑا عزت والا نظر آئے گا ہر ایک شخص اُسکے
مقابلے میں سامنے نہ پڑیگا لوگ اس کی ہیبت سے ڈریں گے خاصیت جو کوئی شخص کسی بڑے
شخص یا بڑے حاکم کے سامنے جاتا ہوا ڈرتا ہو وہ تین دنتک تین ہزار دفعہ روز یا رافع پڑھے اور
پھر بھی یا رافع پڑھتا ہوا حاکم کے سامنے جائے انشاء اللہ تعالیٰ ہر ایک طرح سے عزت پائیگا

حاکم نہایت رحمدلی سے پیش آئیگا خاصیت ہر فرض نماز کے بعد جو کوئی اس نام کو اکیس دفعہ
ہمیشہ پڑھیگا انشاء اللہ کوئی حاجت اُنکی نرہیگی یَا مُعِزُّ اے عزت دینے والے یہ اسم جمالی ہے
تاثیر اس مبارک نام کی یہ ہے کہ جو شخص اسکا ورد کریگا ہر ایک مسلمان کی عزت و آبرو کی حفاظت کا
خیال رکھے گا اپنے لیے کبھی کوئی ذلت یا حقارت کی بات گوارا نہ کریگا ہر وقت اپنے چال چلن کی نگہبانی
رکھیگا۔ اور جہانتک ہو سکے گا ذلت کی بات سے بچے گا خاصیت جو شخص پیر کی رات یا شب جمعہ کو
مغرب کی نماز کے بعد ایکسو چالیس مرتبہ یَا مُعِزُّ پڑھیگا خلقت کی نظروں میں ہیبت اور عزت پائیگا
اور سوائے اللہ کے کسی سے ہرگز نہ ڈریگا خاصیت جو کوئی اس نام کو رات کو ایکہزار دفعہ پڑھکر صبح کو
کہیں سفر میں جائیگا کوئی اذیت کی بات سامنے نہ آئے گی اور سارے سفر میں نہایت عزت آبرو سے
رہیگا اور مع الخیر واپس گھر آئیگا۔ یَا مُذِلُّ اے ذلت دینے والے یہ اسم جلالی ہے تاثیر اسکی یہ ہے کہ جو شخص
اسکا ورد کریگا خدا رسول کی مخالفت کو سخت ذلیل اور برا جانیگا بے نمازوں گنہگاروں سے نفرت
کریگا۔ خاصیت جو شخص کسی دشمن سے ڈرتا ہو باوضو روبقبلہ بیٹھکر پچہتر دفعہ یَا مُذِلُّ پڑھے پھر
سجدے میں جاکر کہے الٰہی فلاں ظالم کے ڈر سے امن دے حق تعالیٰ اُس ظالم کے شر سے محفوظ رکھیگا
تین دنتک برابر چاہیے جسوقت اس عمل کو کرے خاصیت اگر کسی مغرور مخالف شریعت شخص کا
ناحق غرور توڑنا منظور ہو تو سات دفعہ یَا مُذِلَّ کُلِّ جَبَّارٍ عَنِیْدٍ پڑھکر ایکہزار دفعہ یَا مُذِلُّ پڑھے سات
روزتک برابر یہی عمل کرے انشاء اللہ مغرور ظالم کا غرور خدا کی طرف سے ایسا ٹوٹے گا کہ ہر ایک شخص کو
آنکھوں سے نظر آئیگا تنبیہ مگر یاد رہے کہ یہ اسم نہایت جلالی ہے اگر پڑھنے والے سے کوئی بے احتیاطی
ہوگی تو اپنی جان کا بھی اندیشہ ہے۔ خاصیت جس شخص کے بچے ام الصبیان کے مرض میں مر
جاتے ہوں ایک تانبے کی تختی پر یہ نقش کندہ کراکر بچے کے گلے میں ڈالدیا جائے انشاء اللہ
کبھی وہ مرض بچہ کے قریب نہ آئیگا ہر مہینہ حسب حیثیت سات غریبوں کو
کھانا کھلایا جائے یَا سَمِیْعُ اے سننے والے یہ اسم جلالی اور جمالی

| یَا مُذِلَّ کُلِّ جَبَّارٍ عَنِیْدٍ |
| --- |
| یَا مُذِلُّ یَا مُذِلُّ یَا مُذِلُّ |

دونوں ہے اس نام کی تاثیر یہ ہے کہ جو شخص اس نام کا ورد رکھے گا ہر ایک بیمار کی آہ اور مصیبت زدہ
کی فریاد پر حتی المقدور بہت توجہ کریگا خاصیت جو کوئی اس مبارک نام کو جمعرات کے دن گیارہ بجے
چاشت کی نماز پڑھنے کے بعد پانسو دفعہ پڑھے بشرطیکہ درمیان میں وظیفہ کے کوئی بات نکرے

ختم وظیفہ کے بعد جو دعا کریگا وہ بفضلہ تعالیٰ قبول ہوگی خاصیت جس شخص کے کان میں درد
ہو یا کوئی پھنسی کان کے اندر پیدا ہوئی ہو جسکی وجہ سے تکلیف ہو ایکہزار مرتبہ یَا سَمِیْعُ پڑھے
اور روئی پر دم کرکے کان میں رکھ لے سات دنتک اس عمل کو کرے انشاءاللہ تعالیٰ کان کی
تکلیف جاتی رہیگی اس عمل کا کوئی وقت خاص نہیں ہی جسوقت چاہے پڑھ لے خاصیت ہر فرض
نماز کے بعد گیارہ دفعہ ہمیشہ یَا سَمِیْعُ کا پڑھنا ساری عمر بہرے ہونے سے خدا کے حکم سے محفوظ
رکھتا ہی۔ یَا بَصِیْرُ اے دیکھنے والے یہ اسم جمالی ہی تاثیر اس مبارک نام کی یہ ہی کہ اس نام کا پڑھنے والا
نیک بات کے دیکھنے سے نہایت خوش اور خلاف شرع بات کے دیکھنے سے سخت رنجیدہ ہوگا
خداوند کریم کی حضوری کے تصور کا نقشہ دل میں ہر وقت جما رہیگا جسکا ادنی سا اثر یہ ہی کہ گناہ
کرتے ہوئے نہایت ڈرے گا جیسے کوئی غلام اپنے بادشاہ کے سامنے چوری یا خطا کرتے ہوئے
ڈرتا ہی یہی حالت ایمان والے کی ہو جاتی ہی خاصیت جو کوئی اس پاک نام کو عصر کی نماز کے
بعد سات دفعہ پڑھیگا اس رات دن میں انشاءاللہ ناگہانی موت سے محفوظ رہیگا اور جو شخص ہمیشہ
عصر کے بعد اس نام کو پڑھتا رہیگا انشاءاللہ ساری عمر آفت و ناگہانی موت سے بچے گا۔
خاصیت جو شخص فجر کی سنتوں کے بعد فرضوں سے پہلے نہایت اعتقاد سے اس نام کو پڑھیگا اور اس
عمل کا ہمیشہ عامل رہیگا خدا کی خاص نظر عنایت اُس شخص کی طرف متوجہ ہوگی اور دونوں جہان
میں اسکی مرادیں پوری ہونگی خاصیت جس شخص کی آنکھوں میں پانی اترنا شروع ہوا ہو اور اندیشہ
خطرناک حالت معلوم ہوتی ہو وہ شخص گیارہ سو دفعہ یَا بَصِیْرُ کو ہر روز پڑھے اول آخر میں تین تین
دفعہ یہ درود شریف پڑھے۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ السَّاجِدِیْنَ سَیِّدِ الرَّاکِعِیْنَ سَیِّدِ الکَامِلِیْنَ
وَعَلٰی اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ بفضلہ تھوڑے سے دنوں میں آنکھوں میں پانی اترنا بند ہو کر شفا حاصل
ہوگی ایسے شخص کو لازم ہی کہ ہمیشہ اس عمل کو کیا کرے یَا حَکَمُ اے حکم کرنے والے یہ اسم جمالی ہے
تاثیر اس نام کی یہ ہی کہ جو کوئی اسکا ورد رکھے گا جو بات کسی سے کہیگا ہر ایک شخص اسکی بات
قبول و منظور کریگا۔ اور اگر کوئی عالم اور واعظ ہی تو اُسکے وعظ میں عجیب اثر اور قبولیت پیدا
ہوگی اور اگر حاکم ہی تو عام رعایا اُسکے فیصلوں سے بہت خوش و راضی رہیگی۔ اس شخص کے فیصلے
کا اپیل نہ ہوگا لیکن کم سے کم پانچہزار دفعہ ہر روز رات کو اس مبارک نام کی تلاوت کیجائے

اس سے کم مقدار میں عمل کی زکوٰۃ پوری ادا نہوگی ور اثر پورا ظاہر نہوگا خاصیت جو شخص پنجگانہ نماز
کے بعد اس نام کو ہنی دفعہ پڑھیگا کبھی محتاج نہوگا خاصیت جو کوئی اس مبارک نام کو ٹھیک رات
کے بارہ بجے باوضو بیٹھکر پڑھنا شروع کرے اور سقدر پڑھے کہ پڑھتے پڑھتے بیہوش ہوجائے
حق اس کا باطن روشن فرمایگا اور اُسے صاحب باطن بنائے گا۔ خاصیت جو کوئی حاکم
یا پنچ یا چودھری کسی معاملہ میں حکم بنایا گیا اور پھر وہ حکم یہ چاہے کہ اس میں میں حق حق فیصلہ کروں
اور خداوند تعالیٰ مجھے حق دکھاوے تب وہ حکم یا پنچ عشاء کی نماز کے بعد تین مرتبہ یہ آیت پڑھے
عَالِمُ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ پڑھکر ایکہزار دفعہ یَا حَكَمُ پڑھے اور پھر خاموش
ہوکر سو رہے اور صبح اُٹھکر اس معاملے میں فیصلہ کرے انشاء اللہ فیصلہ حق ہوگا کبھی ناحق نہوگا۔
یَا عَدْلُ اے انصاف کرنیوالے یہ اسم جمالی ہے تاثیر اس عظیم الشان نام کی یہ ہے کہ اس نام کا ورد رکھنے
والا تقدیر الٰہی پر ہمیشہ شاکر رہیگا انصاف پسند امن کا دوست رکھنے والا ہوگا ظلم و ستم کو بُرا
جانے گا خاصیت جو کوئی جمعہ کی شب میں بیس عدد روٹی کے ٹکڑوں پر یَا عَدْلُ لکھکر کھائیگا
سارے گھر والے اور محلہ والے اُس شخص کے تابع اور مسخر رہیں گے خاصیت مغرب کے بعد جو شخص
اس نام کو ایکہزار دفعہ تلاوت کریگا ہر ایک قسم کی آسمانی آفت سے محفوظ رہیگا خاصیت
اگر کسی مقدمے میں حاکم سے ناانصافی ہوجانے کا اندیشہ ہو تین ہزار دفعہ ہر روز دوران مقدمے
میں یَا عَدْلُ پڑھکر حاکم کیطرف خیال کرکے دم کرے انشاء اللہ کبھی سوائے انصاف کے
ناانصافی نہوگی یَا لَطِیْفُ اے نرمی کرنیوالے دور اور نزدیک کی مخفی بات سے واقف یہ اسم
جمالی ہے تاثیر اس مبارک نام کی یہ ہے کہ اسکا پڑھنے والا نہایت باخلاق نیک خصلت ہوتا ہے خاصیت
جس شخص کی لڑکی کواری ہو اور کوئی شخص اُس سے نسبت کا پیغام نہ دیتا ہو وضو کرنے کے
بعد دو رکعتیں پڑھے پھر ایک سو دفعہ اسی نیت سے یَا لَطِیْفُ پڑھے انشاء اللہ ایک ماہ کے اندر
مراد پوری ہوگی خاصیت یہ جو شخص مفلس یا بے روزگار ہو یا بیمار ہو اس مبارک نام کو دو رکعت تحیۃ الوضو
پڑھنے کے بعد تین سو دفعہ پڑھے گا کسی روز میں مراد پوری ہوگی عمل یَا لَطِیْفُ کا نہایت مجرب ہے عدد
یَا لَطِیْفُ کے ایک سو انتیس ہیں اور سولہ ہزار چھ سو اکتالیس مرتبہ یہ نام پڑھا جاتا ہے اور اسکے پڑھنے
کی سہل ترکیب ہے کہ ایک تسبیح میں ایک سو انتیس دانے ڈالے جاویں اور ایکسو انتیس دفعہ وہ

تسبیح پڑھ لیجائے مگر ہر ایک تسبیح کے بعد لَا تُدْرِکُهُ الْاَبْصَارُ وَهُوَ یُدْرِکُ الْاَبْصَارَ وَهُوَ اللَّطِیْفُ الْخَبِیْرُ آیت کو تین دفعہ پڑھکر جو مقصود ہو وہ ایک دفعہ منہ سے کہکر پھر یَا لَطِیْفُ کی تسبیح شروع کردیجائے اُسی طرح سارا عمل ختم کیا جائے مگر نہایت ہوشیاری سے عمل پڑھا جائے اگر کمی یا زیادتی ہوگئی تو تاثیر باطل ہوجائیگی ورنہ یہ عمل اسم اعظم کا حکم رکھتا ہے اس عاجز کا بارہا آزمودہ ہے۔ خاصیت ایکسو انتیس دفعہ پنجگانہ نماز کے بعد یَا لَطِیْفُ پڑھنا اور ہمیشہ اس عمل کا کرنا دین دنیا کی حاجتوں کے پورا ہونیکا بڑا کامل ذریعہ ہے۔ راقم الحروف کہتا ہے کہ میری زبان میں طاقت نہیں جو میں اس اسم کی تاثیر بیان کرسکوں یا قلم سے لکھہ سکوں یہ گویا خداوند کریم نے اپنے خزانے کی کنجی بندونکو عنایت فرمائی ہے یَا خَبِیْرُ اے دل کی باتوں پر خبر رکھنے والے یہ اسم جلالی ہے۔ تاثیر اس اسم کی یہ ہے کہ اسکا پڑھنے والا نفس اور شیطان کے مکر اور جال سے نہایت واقف اور ہوشیار ہوتا ہے اور کبھی شیطان کے دھوکے میں نہیں آتا۔ استخارہ۔ اگر کسی شخص کو کسی کام میں استخارہ دیکھنا منظور ہو وہ جمعرات کے دن روزہ رکھے شام کو روزہ کھولکر اول وقت عشا کی نماز پڑھے پھر اول اخیر گیارہ گیارہ دفعہ سُبْحَانَ رَبِّكَ رَبِّ الْعِزَّةِ عَمَّا یَصِفُوْنَ وَسَلَامٌ عَلَى الْمُرْسَلِیْنَ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِیْنَ پڑھکر گیارہ سو دفعہ یَا خَبِیْرُ اَخْبِرْنِیْ پڑھے اور خاموش ہوکر سوئے انشاء اللہ تعالےٰ اُسی رات کو نیک یا بد جو کچھ ہوگا معلوم ہوجائیگا یَا حَلِیْمُ اے نہایت حلم والے یہ اسم جمالی ہے تاثیر اس مبارک نام کی یہ ہے کہ جو کوئی اس نام کا ورد رکھے گا غصہ کم نرم دلی زیادہ ہوگی دشمنونکی برائی کی برداشت زیادہ ہوجائے گی اخلاق نہایت درست اور اچھے ہونگے خاصیت اگر کوئی شخص ایکہزار مرتبہ کاغذ پر اس مبارک نام کو لکھکر پانیمیں دھوکر وہ پانی اپنے کھیت یا باغ میں چھڑکے گا وہ کھیتی یا باغ ہر ایک قسم کی ارضی سماوی آفت سے محفوظ رہیگا اور بڑی برکت ہوگی خاصیت جو شخص ہر ظہر کی نماز کے بعد نو بار اس نام کو پڑھیگا ہمیشہ خلقت کے سامنے سُرخرو رہیگا۔ انشاء اللہ کبھی کسی وقت میں کسی شخص کے سامنے ندامت یا ذلت حاصل نہوگی۔ یَا عَظِیْمُ اے بزرگ اور بڑے۔ یہ اسم جمالی ہے تاثیر اس مبارک نام کی یہ ہے کہ اسکا پڑھنے والا ہمیشہ احکام شریعت کو نہایت قابل تعظیم اور خدا کے نام پاک کی نہایت عظمت کرتا ہے جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو بڑی شان کی نگاہ سے دیکھتا ہے

خاصیت جو شخص اس مبارک نام کو ایک ہزار گیارہ دفعہ ہر روز پڑھیگا دوست دشمن سب کی نظروں میں عزیز اور قابل تعظیم سمجھا جائیگا مخالف یا موافق جس کے سامنے جائیگا وہ بھی محبت اور شفقت سے پیش آئیگا ساری عمر اقبال زیادہ ہی ہوتا جائیگا خاصیت اگر سات مرتبہ یَاعَظِیْمُ پڑھکر پانی پر دم کر کے پانی پیا جائے انشاء اللہ کبھی پیٹ میں درد نہوگا خاصیت اگر کسی کے پیٹ میں درد ہو سات مرتبہ یَاعَظِیْمُ کاغذ پر لکھکر پانی میں گھول کر پلایا جائے بفضلہ تعالیٰ فوراً آرام ہوگا یَاغَفُوْرُ اے بہت بخشنے والے یہ اسم جمالی ہے تاثیر اس نام کی یہ ہے کہ اسکے پڑھنے والے میں یہ اثر پیدا ہوتا ہے کہ کسی شخص کا بڑے سے بڑا گناہ یا قصور اُسے زیادہ ناگوار معلوم نہوگا نہ وہ کسی گناہ کے سبب کسی مسلمان بلکہ کسی انسان کو حقارت کی نگاہ سے نہ دیکھیگا ہر گناہ کو معافی کے قابل سمجھےگا۔ خاصیت اگر کسی کو بخار آتا ہو سر میں درد ہو وہ شخص یَاغَفُوْرُ تین مرتبہ کاغذ پر لکھکر اُس گیلی سیاہی پر روٹی کا ٹکڑا لگا کر وہ نقش روٹی میں جذب کرلے اور اس ٹکڑے کو کھالے تین روز میں انشاء اللہ تعالیٰ بخار جاتا رہیگا اور سر درد فوراً رفع ہوگا۔ خاصیت اگر سات دن تک کوئی تندرست اس عمل کو کریگا اُسکے دلکی سیاہی دور ہوگی خاصیت اگر کسی شخص کے دل پر غم کی گھٹا چھاگئی ہو اور کسی طرح غم دل سے دور نہوتا ہو روٹی کے ٹکڑے پر تین بار یَاغَفُوْرُ لکھے اور تین بار یَاغَفُوْرُ کے مقطعات حروف اس طرح ی ا غ ف و ر لکھکر روٹی کا ٹکڑا کھالے انشاء اللہ سارا غم غلط ہوگا اور بجائے غم کے خوشی دل میں خود بخود پیدا ہوگی تین روز برابر اس عمل کو کرنا چاہئے۔ خاصیت۔ کوئی شخص اگر سجدے میں جاکر تین مرتبہ یَارَبِّ اغْفِرْلِیْ کہےگا اُسکے سارے گناہ معاف ہونگے یَاشَکُوْرُ اے قدر دان نہایت قدر کرنیوالے یہ اسم جلالی ہے تاثیر اس مبارک نام کی یہ ہے کہ جو شخص اس نام کو کثرت سے تلاوت کریگا ہر ایک شخص کی تھوڑی سی نیک بات کی بہت سی قدر کریگا ذرا سی بات پر بہت سا انعام دیگا کسی کی ناشکری نکریگا خاصیت جس شخص کی آنکھوں میں تاریکی ہو اکتالیس دفعہ اس نام کو پڑھکر پانی پر دم کرے پھر وہ پانی آنکھوں میں لگائے اور باقی پانی پیئے سات ہی روز میں انشاء اللہ تعالیٰ شفا پائیگا خاصیت جو شخص معاش کی تنگی سے عاجز آیا ہو پانچہزار مرتبہ اس نام کو چالیس روز تک بلا ناغہ پڑھے انشاء اللہ غیب سے ایسا غنی ہوگا کہ خود بھی حیران رہیگا

خاصیت اگر کوئی شخص دین دنیا کی عزت کا طالب ہو ساری عمر تین ہزار مرتبہ روز اس نام کی تلاوت اور وظیفہ کرے دنیا میں بیحد عزت حاصل ہوگی آخرت میں بڑا مرتبہ ملیگا۔ یَا عَلِیُّ اے بلند مرتبے والے یہ اسم جلالی ہی تاثیر اس عالیشان اسم کی یہ ہی کہ اسکے عامل کی ہمت ہر کام میں بلند اور حوصلہ فراخ ہوگا کبھی ذلیل بات منہ سے نہ نکالیگا۔ جھوٹ بولنے کو بہت برا سمجھیگا خاصیت اگر کسی جگہ درد ہوا اور ورم بھی ہوگیا ہو تین سو دفعہ اس نام کو پڑہکر ورم کی جگہ دم کرے انشاء اللہ تعالی فوراً ورم دور ہوگا خاصیت اگر تین ہزار دفعہ روزانہ یہ نام پڑہا جائے ذلیل شخص عزت والا ہو فقیر محتاج تونگر مالدار بنے مسافر اپنے وطن میں مع الخیر ہوپنچے خاصیت جس شخص کو خونی بواسیر ہو ایک ہزار مرتبہ یَا عَلِیُّ پڑہکر پانی پر دم کرکے نوش کرے سات روز میں خون بند ہوگا۔ بواسیر انشاء اللہ جاتی رہیگی خاصیت اگر کسی کی آنکھیں دکھنے آئی ہوں اور کسی طرح آنکھ سے سرخی نہ جاتی ہو سات دفعہ یَا عَلِیُّ پڑہکر پانی پر دم کرے پھر اُس پانیکو سلائی سے آنکھوں میں لگائیں تین روز میں انشاء اللہ مدت کی سرخی جاتی رہیگی یَا کَبِیْرُ اے بزرگی والے سب سے بڑے یہ اسم جمالی ہی اور تاثیر اسکی یہ ہی کہ اسکا ہمیشہ پڑہنے والا کوشش کرتا ہی اپنے دینی دنیاوی کمالات پیدا کرنے اور پایہ عزت پر پہونچنے کی اور برا جانتا ہی بے ہنری اور بدلیاقتی کو خاصیت اگر حاکم پانچ ہزار مرتبہ اس نام کو ہمیشہ پڑہیگا اپنے عہدہ پر ہمیشہ عزت آبرو کے ساتھ قائم رہیگا جو کوئی مہم پیش آئیگی فوراً مع الخیر دفع ہوگی۔ خاصیت جو شخص یہ چاہی کہ میرا رعب مخلوق کی نظروں میں زیادہ ہو تین ہزار دفعہ اس نام کو روزانہ پڑہے انشاء اللہ بیحد رعب اُسکا خلقت کے دلوں میں پیدا ہوگا خاصیت اگر کوئی بیمار نوّے مرتبہ اس نام کو پڑہیگا بہت جلد تندرست ہوگا یَا حَفِیْظُ یہ اسم جمالی ہی اور تاثیر اسکی یہ ہی کہ جو شخص اس نام کو پڑہیگا اپنی اور مخلوق الہی کی حفاظت کا ہمیشہ فکر رکھیگا گناہوں سے بچے گا حفظ امن کی کوشش کریگا خاصیت جو شخص جہاز یا کشتی میں سوار ہوا اور اُسے ڈوبنے کا ڈر ہو سات مرتبہ یَا حَفِیْظُ لکھکر داہنے بازو پر باندھی انشاء اللہ کبھی غرق نہوگا اگر احیاناً کوئی جہاز پھٹ گیا تو بھی انشاء اللہ اسی مبارک نام کا ساتھ رکھنے والا محفوظ رہیگا اور زندہ کنارے پر پہنچے گا۔ خاصیت اگر کسی شخص کو جن بھوت کا ڈر ہو اس مبارک نام کو پانچ دفعہ لکھکر تعویذ بنا کر بازو پر باندھے کسی جن بھوت کا مطلق اثر نہوگا۔ خاصیت

اگر کسیکو اپنے یا اپنے بچے پر نظر بد کا اندیشہ ہو گیارہ مرتبہ اسکو کاغذ پر لکھکر تعویذ بنا کر گلے میں باندھے
کبھی نظر نہ لگے گی خاصیت اگر کسی بیمار پر سات دن تک برابر ایک ہزار مرتبہ یہ نام پڑھکر دم کیا جائے
انشاء اللہ بہت جلد مریض شفا پائے خاصیت اگر کسی کو اپنے مال اسباب کے گم ہو جانے
یا لٹ جانیکا اندیشہ ہو تین جگہ اسباب پر یَا حَفِیظُ کے حرف الگ الگ اس طرح لکھدے
ح ف ی ظ انشاء اللہ وہ اسباب کبھی گم نہو گا سالم منزل مقصود تک پہونچے گا یَا مُقِیتُ
اے قوت دینے والے یہ اسم جلالی ہے تاثیر اس نام کی یہ ہے کہ اسکا ہمیشہ پڑہنے والا کمزور ناتوان
کی مدد کرنے کا خیال رکھتا ہے اور حتی المقدور کسی ظالم کو کسی عاجز پر ظلم نہ کرنے دیگا۔
خاصیت اگر کسی کا بچہ ضدیں کرتا اور روتا ہو وہ شخص سات دفعہ اس اسم کو پڑہکر خالی
آبخورے میں دم کرے پھر اسمیں پانی بھر کر بچے کو پلائے انشاء اللہ سات روز کے عمل میں بچہ کی
ضدیں و نا دہونا مع الخیر موقوف ہو گا۔ خاصیت اگر کسی بچہ یا بڑے آدمی روزہ دار کو کمزوری
ہو جائے اور شام پکڑنی مشکل معلوم ہوتی ہو کسی خوشبودار پھول پر سات بار یَا مُقِیتُ پڑہکر دم کرے
اور وہ پھول روزہ دار سونگھے جائے انشاء اللہ کمزور کو روزہ میں طاقت پیدا ہوا اور نہایت سہولت
سے روزہ پورا ہو گا۔ خاصیت جس کسی کی آنکھیں دکھتی ہوں سات دفعہ یَا مُقِیتُ سرمہ یا دوا
پر دم کرکے آنکھوں میں لگائے تین روز میں انشاء اللہ آنکھیں اچھی ہو جائیں گی خاصیت
جس کسی کو درد قولنج کا دورہ ہوتا ہو ایکسو ایک دفعہ پانی پر اس نام کو دم کرکے مریض کو پلایا
جائے بفضلہ تعالی درد ہمیشہ کے لیے مع الخیر جاتا رہیگا۔ یَا حَسِیبُ اے کفایت کرنیوالے اور حساب
لینے والے یہ اسم جمالی ہے اور تاثیر اسکی یہ ہے کہ اسکا پڑہنے والا تھوڑی روزی پر قناعت کریگا نوکر
اور مزدور کی تھوڑی سی محنت میں خوش ہو کر زیادہ انعام دیگا۔ خاصیت جس شخص کو کسی
حاسد کا ڈر ہو یا چور کا خوف یا برے ہمسائے کی برائی کا اندیشہ یا نظر لگ جانے کا خیال
ہو سات دن تک روز صبح شام ستر ستر دفعہ حَسْبِیَ اللّٰهُ الْحَسِیبُ پڑہے اور عمل جمعرات سے شروع
کرے انشاء اللہ سال بھر تک ہر ایک بلا سے محفوظ رہیگا خاصیت اگر کسی ملازم کو اپنے آقا
کے حساب کتاب طلب کرنیکا اندیشہ ہو اور خوف زیادہ ہو جائے وہ شخص تین ہزار مرتبہ
رات کو عشاء کی نماز کے بعد اس نام کو پڑہے اور دل میں یہ تصور جمائے کہ میرے آقا نے

خدا کی سرکار عالیجاہ سے حساب طلب ہوا میرا آقا دہر مشغول ہو کر مجھے بھول گیا تین روز برابر اس
عمل کو کرے انشاء اللہ نہایت سہولت کے ساتھ معاملہ طے اور صاف ہو کر نجات ہو جائیگی
خاصیت اگر کسی طالبعلم کو امتحان کا نتیجہ برا آتا معلوم ہو وہ گیارہ ہزار مرتبہ تین روز تک اس نام
کو ایک جلسہ میں باوضو رو بقبلہ بیٹھکر پڑہے انشاء اللہ نتیجہ حسب مراد نکلے گا یَا جَلِیْلُ اے
بزرگ قدر والے بے پرواہ یہ اسم جمالی ہے اسکی تاثیر یہ ہے کہ اسکا ورد کہنے والا خلقت کیطرف اپنی
حاجتیں لیجانے سے سخت بیزار ہوتا اور اپنی فاقہ کی حالت کو دوسرے کی سلطنت سے اچھا جانتا ہے
خاصیت جو کوئی اس عالیشان نام کو مشک یا زعفران سے لکھکر اپنے پاس رکھے یا گھولکر
پئے ہر ایک شخص کے دل میں اسکی جلالت پیدا ہوگی خاصیت اگر کسی شخص کا مقدمہ دائر ہوا ہو اور اسے
کسی گواہ کی جھوٹی گواہی دینے کا اندیشہ ہو ایکہزار مرتبہ یَا جَلِیْلُ پڑہکر اس گواہ کیطرف دم کرے
انشاء اللہ وہ گواہ عدالت میں قائم نرہیگا خلاف گواہی نہ دے سکے گا۔ خاصیت اگر کوئی شخص
انگشتری میں یَا جَلِیْلُ کندہ کرا کر انگوٹھی اپنے پاس رکھے جس حاکم یا رئیس کے سامنے جائیگا عزت
پائے گا۔ ہر ایک حاکم کی نگاہ اسکے سامنے نیچی رہیگی۔ خاصیت اگر کوئی مسافر اپنے سامان اور
اسباب پر دس مرتبہ یہ نام پڑہکر دم کرے وہ سامان اسباب چوروں سے محفوظ رہیگا۔ یَا کَرِیْمُ اے
کرم کرنیوالے یہ اسم جمالی ہے اسکی تاثیر یہ ہے کہ اسکا ہمیشہ پڑہنے والا نہایت بزرگ صفت نیک اخلاق
نرم مزاج سخی مخلوق الہی پر احسان کرنیوالا کریم النفس ہو جاتا ہے خاصیت اگر کوئی شخص رات کو جب
سونے کے لیے بستر پر لیٹے اور اس نام کو پڑہتے پڑہتے سو جائے رات بھر اسکی عزت و وجاہت
کی زیادتی کی فرشتے دعا کرینگے اور صبح کو خلق اللہ کی نظروں میں نہایت بزرگ نظر آیگا حضرت
علی کرم اللہ وجہ اس نام کو بہت پڑہا کرتے تھے خاصیت اگر کسی شخص کے ماں باپ بخیل ہوں یا
کسی عورت کا خاوند بخیل ہو ایکہزار مرتبہ یَا کَرِیْمُ پڑہکر پانی پر دم کرکے پلائے تین روز کے اندر انشاء اللہ
کسیقدر سخاوت کی صفت پیدا ہو جائیگی اور وہ تنگدلی کم ہوگی۔ یَا رَقِیْبُ اے نگہبان یہ اسم جمالی ہے
اسکی تاثیر یہ ہے کہ اسکا پڑہنے والا اپنے اعضا اور خیالات کی بری باتوں سے حفاظت کرتا اور اپنے دوستوں کی
دشمنوں سے نگہبانی کا خیال رکھتا ہے خاصیت اگر کوئی شخص سفر میں جانے لگے اور اپنے اہل و عیال بیوی
بچوں کو ایک جگہ جمع کرکے سات مرتبہ یَا رَقِیْبُ پڑہکر سب پر دم کرے خداوند تعالی سب کی

حفاظت کرے اور اس مسافر سے سب کو زندہ سلامت ملائے خاصیت اگر کوئی شخص رات کو سوتے ہوئے اپنے مکان میں سات دفعہ یَارَقِیْبُ پڑہکر پھونکے رات کو گھر میں چور نہ آئیگا اور اگر آگیا تو کچھ نہ لیجا سکیگا خاصیت اگر کسی شخص کے پھوڑا یا پھنسی یا ناسور ہوگیا ہوا ور وہ کسی طرح اچھا نہ ہوتا ہو سات دن تک روز تین سو دفعہ یَارَقِیْبُ پڑہکر اس زخم پر دم کیا جائے بفضلہ تعالیٰ اس عرصہ میں زخم بالکل اچھا ہوجائیگا یَامُجِیْبُ اے قبول کرنیوالے یہ اسم جلالی ہی تاثیر اس کی یہ ہی اسکا ہمیشہ پڑہنے والا حتی المقدور کسی سائل کے سوال کو رد نہیں کرتا ہر ایک شخص کی بات منظور ہر ایک کا عذر قبول کرتا ہی خاصیت اگر کسی کے سر میں درد ہو دا ہنے ہاتھ سے سر پکڑ کر اوّل تین مرتبہ اس نام کو پڑہکر دم کرے پھر دوسری مرتبہ پانچ دفعہ پھر تیسری مرتبہ سات دفعہ پھر چوتھی مرتبہ نو دفعہ پانچویں مرتبہ گیارہ دفعہ انشاء اللہ سر کا درد بالکل جاتا رہیگا خاصیت اگر کوئی شخص اس نام کو جمعہ کے دن ایک سو ایک دفعہ لکھکر تعویذ بنا کر اپنے پاس رکھے جو دعا کرے انشاء اللہ قبول ہو جو بات کسی سے کہے وہ منظور ہوجائے ہر ایک بلا سے محفوظ رہے۔ خاصیت اگر کسی شخص کے خط کا جواب یا عرضی پر حکم نہ آتا ہو وہ تین دن تک برابر ایکہزار مرتبہ صبح کی نماز کے بعد اس نام کو پڑہکر خیال کرے کہ میرے خط کا جواب یا میری عرضی پر حکم ہو کر آسمان سے اُتر کر آیا انشاء اللہ تھوڑے سے عرصہ میں خط یا عرضی کا جواب باصواب آئیگا یَاوَاسِعُ اے فراخ دستی عطا کرنیوالے یہ اسم جلالی ہی اسکی تاثیر یہ ہی کہ جو شخص اس مبارک نام کی کثرت سے تلاوت کریگا دین دنیا کی دولت سے مالا مال رہیگا کبھی تنگ دست اور محتاج نہوگا حضرت شاہ صاحب کا یہ عمل مجرب ہے خاصیت اگر کسی شخص کے بچھونے کاٹا ہو تھوڑا سا شورہ لیکر پانی میں گھولکر ستر مرتبہ یَاوَاسِعُ پڑہکر اس پانی پر دم کرے اور اس شورہ کے پانی کو گھڑی گھڑی بار بار بچھو کے کاٹے پر لگائے انشاء اللہ فوراً تکلیف رفع ہوگی خاصیت رزق کی کشائش کے لیے اس مبارک نام کو پانچہزار مرتبہ عشاء کی نماز کے بعد ہمیشہ پڑہنا نہایت مجرب عمل ہی خاصیت جس بچے کو قرآن مجید یاد نہوتا ہو ہر مہینہ میں تین روز یَاوَاسِعُ ایکسو دفعہ پڑہکر پانی پر دم کرکے بچہ کو پلایا جائے انشاء اللہ قرآن مجید بہت جلد حفظ ہوجائیگا یَاحَکِیْمُ اے حکمت والے یہ اسم جمالی ہی اسکی تاثیر یہ ہی اس نام کا پڑھنے والا ہر ایک کام میں نہایت تامل کرتا ہی جبتک اُس کام میں دین کی بھلائی نہیں دیکھتا ہرگز نہیں کرتا۔ خاصیت اگر کوئی مہم یا مشکل درپیش ہوا اور اُسکا سرانجام نہ بن پڑتا ہو اس مبارک نام کو تین ہزار مرتبہ سات دن تک پڑہے بفضلہ تعالیٰ وہ مرحلہ جلد طے ہوگا۔ خاصیت اگر میاں بیوی میں نا اتفاقی ہوا ور

عورت چاہے کہ میاں سے اتفاق ہو یا مرد چاہے کہ بیوی سے موافقت ہوجائے ایکہزار ایک مرتبہ کسی کھانے کی چیز پر اس نام کو پڑہکر دم کیا جائے اور لڑنے والے بدمزاجی کرنیوالے کو کھلایا جائے انشاءاللہ فوراً اتفاق اور محبت پیدا ہوگی۔ خاصیت ظہر کی نماز کے بعد نوے مرتبہ پڑہنے سے اس نام کے ہر کام کی مشکل آسان مخلوق میں سرخ روئی نصیب ہوے یا وَدُوْدُ اے دوست رکھنے والے یہ اسم جمالی ہے تاثیر اسکی یہ ہے کہ اسکا ورد رکھنے والا ہر ایک متعلقین سے نہایت محبت اور الفت رکھیگا کبھی کسی کی بدخواہی اور برائی کے لیے آمادہ نہوگا خاصیت جس شخص کا فرزند بدراہ یا عورت خاوند سے لڑتی ہو یا خاوند بیوی سے بدمزاجی کرتا ہو تھوڑی سی شیرینی پر ایکہزار ایک مرتبہ یَا وَدُوْدُ پڑہکر دم کرکے رکھ لیا جائے پھر دو رکعت نماز نفل پڑہکر کامیابی کی دعا کیجائے پھر موقعہ سے اس شیرینی کو جسے کھلانی ہو کھلائے۔ انشاءاللہ بہت جلد صلاحیت میسر اور مراد حاصل ہوگی۔ خاصیت اگر عورت خاوند کے لیے تین ہزار مرتبہ یَا وَدُوْدُ پڑہکر کسی قسم کے عطر پر دم کرے پھر وہی عطر لگا کر خاوند کے سامنے جائے خاوند اُس عورت کو بہت محبوب رکھے گا۔ تنبیہ ناجائز تعلق میں اس مبارک نام کو استعمال کرنا سخت منع ہے اگر کوئی ایسا کریگا انجام میں کوڑہی جذامی ہوجائے گا خاصیت جس شخص کا گھوڑا بدمزاج شوخ ہو چنے کے آٹے پر تین سو دفعہ یَا وَدُوْدُ پڑھکر آٹے پر دم کرکے گھوڑے کو کھلایا جائے اللہ چاہے گھوڑا تین دن میں ٹھیک ہوکر ساری شوخی بھول جائیگا یَا مَجِیْدُ اے بزرگ یہ اسم جمالی ہے تاثیر اسکی یہ ہے کہ جو شخص اس نام کو ہمیشہ پڑہے نیک خصلت نیک چلن نیکذات ہوجائیگا۔ خاصیت جس شخص کے جذام یا خونی بواسیر یا کسی اور قسم کے ناپاک زخم ہوں تیرہویں تاریخ سے پندرہویں تک برابر تین روزے رکھے افطار کے وقت سات ہزار مرتبہ اس نام پاک کو پڑہے پھر پانی پر دم کرکے پانی نوش کرے اور ہاتھ اٹھا کر سات مرتبہ یہ دعا پڑہے اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِکَ مِنَ الْبَرَصِ وَالْجُنُوْنِ وَالْجُذَامِ وَمِنْ سَیِّئِ الْاَسْقَامِ انشاءاللہ العزیز تین دنمیں کامل شفا نصیب ہوگی خاصیت عزت حاصل ہونے کیلئے ننانوے مرتبہ صبح کی نماز کے بعد پڑہنا پھر اپنے اوپر دم کرنا نہایت مفید ہے خاصیت جس شخص کی پسلی میں درد ہو ایکہزار ایک مرتبہ اس نام کو پڑہکر روئی پر دم کرکے روئی درد کی جگہ باندہے بفضلہ تعالیٰ فوراً درد جاتا رہیگا یَا بَاعِثُ اے مرنے کے بعد زندہ کرنے والے یہ اسم جمالی ہے تاثیر اس نام کی یہ ہے کہ اسکا ہمیشہ ورد کرنیوالا زندہ دل بیدار مغز

ہوشیار ہوگا کبھی سستی اور غفلت کو پسند نہ کریگا خاصیت جو کوئی کسی بدمزاج حاکم کے سامنے جانا چاہے
سات مرتبہ اس مبارک نام کو اپنے اوپر پڑھکر پھونکے اور پھر حاکم کے سامنے جائے انشاء اللہ وہ حاکم نہایت
مہربانی سے پیش آئیگا۔ خاصیت جو شخص زندہ دل ہونا چاہے وہ ہر رات کو سونے کے وقت اپنے سینہ پر
ہاتھ رکھکر ایک سو ایک مرتبہ اس نام کو پڑھے زندہ دل اور روشن ضمیر ہو جائیگا خاصیت اگر کسی شخص کا لڑکا یا نوکر
یا عزیز رفیق گم ہوا ہو اور اسکا زندہ واپس آنا مقصود ہو وہ شخص یَا بَاعِثُ کا ختم پڑھے انشاء اللہ مراد پوری
ہوگی ختم کی ترکیب یہ ہے برابر تین روزے رکھے جائیں اور بعد ظہر کی نماز کے پانچہزار دفعہ یَا بَاعِثُ پڑھا جائے اسکے
بعد ہاتھ اٹھا کر یہ دعا کیجائے۔ اَللّٰهُمَّ اِنَّ الْاَرْضَ اَرْضُكَ وَ السَّمَاءَ سَمَاءُكَ وَمَا بَيْنَهُمَا فِىْ لَكَ
اٰمَنْتَ بِفُلَانٍ اِلَيْنَا اور لفظ فلاں کی جگہ اس گمشدہ شخص کا نام لیا جائے اکیس مرتبہ یہ دعا پڑھکر
منہ پر ہاتھ پھیرے جائیں انشاء اللہ العزیز تین روز کے اندر مطلوب مع الخیر واپس آئیگا یَا شَهِيْدُ اے حاضر
اور موجود ہر ایک جگہ یہ اسم جمالی ہے تاثیر اس نام کی یہ ہے کہ جو شخص اس نام کو بہت پڑھیگا ہر ایک جگہ تجلی الٰہی کو
مشاہدہ کریگا۔ گناہ کے پاس جانے کو مرنے سے زیادہ برا جانیگا کبھی ایک لحظہ ناپاک بے غسل یا بے وضو
رہنا پسند نہ کریگا حالت اسکی ایسی ہوگی جیسی غلام کو حضوری اور بادشاہ کے دربار کی حاضری میں ہوتی ہے
خاصیت جس مسلمان کے دل میں ریاکاری کا خیال رہتا ہو اور اس بری خصلت سے بچنا چاہے وہ
اس اسم اعظم کو ایکہزار مرتبہ اسکے معنی کا خیال کر کے پڑھے اور اکیس روز اس عمل کو کرے بحمد اللہ تعالےٰ
وہ خصلت بالکل جاتی رہیگی خاصیت جس شخص کا بیٹا یا بیٹی نافرمان ہو ہر صبح کو ہاتھ انکے ماتھے پر رکھکر
اس نام کو اکیس مرتبہ پڑھکر بچے پر دم کرے مگر پڑھتے وقت پڑھنے والے کا منہ آسمان کی طرف ہونا چاہیے انشاء اللہ
سات روز میں شرارت موقوف ہو کر صلاحیت نصیب ہوگی خاصیت اگر کوئی مریض شدت مرض
کیوجہ سے بیہوش ہوا ہو اس مریض کے سرہانے ایکسو ایک مرتبہ اس مبارک نام کا پڑھنا اس خیال سے
کہ اس مریض کا معالجہ کرنے کیلئے خود رب العزت یہاں موجود ہے فوراً مریض کو ہوشیار کرتا ہے مگر اس
عمل پر بڑا اعتماد ہے یَا حَقُّ اے ثابت اور موجود یہ اسم جلالی ہے تاثیر اسکی یہ ہے کہ جو شخص اس نام کو بہت پڑھیگا
سارے جہانکو بمقابلہ ذات عالی کے لاشئے اور بے حقیقت سمجھے گا ہر ایک چیز کی فنا اس کے زیر نظر
رہیگی خاصیت جس شخص کا اسباب چوری جاتا رہا ہو وہ ایک کاغذ کے چاروں کونوں پر یَا حَقُّ لکھکر
بیچ میں اس اسباب کا نام لکھکر جو کھویا گیا ہو آدھی رات کے وقت وہ کاغذ ہتھیلی پر رکھکر آسمان کی طرف

ہاتھ اُٹھائے اور عرض کرے الٰہی بطفیل حضرت سید المرسلین علیہ السلام کے میرا اسباب مجھے ملجائے
انشاء اللہ سارا مال یا کچھ مال ضرور ملجائیگا خاصیت اگر قیدی آدھی رات کو سر ننگا کر کے ایکسو آٹھ
دفعہ اس نام کو پڑھے انشاء اللہ مع الخیر خلاصی پائیگا خاصیت اگر کوئی شخص اپنے مقدمہ میں حق فیصلہ
ہوجانا چاہتا ہو ایک سو ایک دفعہ سُبْحَانَ الْمَلِكُ الْحَقِّ الْمُبِيْنِ پڑھکر سات ہزار دفعہ یَا حَقُّ پڑھے
انشاء اللہ تین روز کے عمل میں حق ظاہر ہوگا اور مقدمہ ٹھیک اور حق طور فیصلہ ہوگا یَا وَكِيْلُ اے کارسازِ
بگڑے ہوئے کاموں کے بنانیوالے یہ اسم جمالی ہے تاثیر اسکی یہ ہی کہ جو شخص اس نام کو ہمیشہ پڑھیگا بیکسوں
محتاجوں غریبوں کی حاجت روائی میں حتی المقدور نہایت کوشش کریگا خاصیت اگر کسی مکان پر بجلی
گرنیکا اندیشہ ہو سات مرتبہ یَا وَكِيْلُ ایک کاغذ پر لکھکر مکان کی پیشانی پر چسپاں کیا جائے انشاء اللہ
کبھی اس مکان پر بجلی نہ گریگی خاصیت اگر کسی شخص کو کشتی یا جہاز میں ہوا کے طوفان کا اندیشہ ہو
یا کسی مکان میں آگ لگنے کا خیال ہو ایک ہزار ایک دفعہ روزانہ اس نام کو پڑھا جائے انشاء اللہ
ساری آفتوں سے امن ملیگا خاصیت اگر کسی کو دشمن یا چوروں قزاقوں کا اندیشہ ہو اس مبارک
نام کی تلاوت کرے انشاء اللہ کوئی تکلیف یا نقصان نہوگا یَا قَوِيُّ اے زبردست طاقت والے یہ اسم
جلالی ہے اسکی تاثیر یہ ہے کہ جو شخص اس نام کا ورد کریگا ہر کام میں قوی اور عالی ہمت نفس اور شیطان پر
غالب رہیگا خاصیت جس شخص کا دشمن زبردست ہو یہ اُسکے دفع کرنیسے عاجز ہو تھوڑا سا آٹا گیہوں کا
لیکر ایکہزار ایک گولی بنائی جائیں پھر ایک گولی اُٹھا کر یَا قَوِيُّ پڑھکر گولی پر دم کرے پھر وہ گولی مرغ
کے سامنے ڈالے اور دل میں دشمن کے دفع کی نیت کرے اسی طرح ساری گولیاں مرغ کو کھلائی جائیں
انشاء اللہ تین روز کے متواتر عمل میں دشمن دفع ہوگا خاصیت اگر کوئی شخص جمعہ کے دن سورج کے
نکلنے کے ایک گھنٹہ بعد تین ہزار مرتبہ اس نام کو پڑھے مزاج کی بھول اور نسیان رفع ہوگا مگر کم سے کم
سات جمعہ اس عمل کو برابر کیا جائے خاصیت اگر کوئی عورت حاملہ حمل کے صدمات سے کمزور ہوگئی ہو
اور حمل کی برداشت نہو ایکسو ایکیس مرتبہ وہ حاملہ روز اس مبارک نام کی تلاوت کرے انشاء اللہ ایام
حمل نہایت آسانی سے گذریں اور طاقت اور صحت قائم رہے یَا مَتِيْنُ اے مضبوط یہ اسم جمالی ہے اسکی
تاثیر یہ ہے اسکا پڑھنے والا احکام شریعت بجالانے میں نہایت مضبوط اور مستعد رہیگا کبھی سستی
اور کسلمندی کو پسند نہ کریگا خاصیت اگر کوئی بچہ دودھ چھوٹنے کے صدمہ سے روتا ہو اور ضد کرتا ہو

سات مرتبہ اس نام کو لکھکر گھولکر بچے کو پلادیں انشاء اللہ بچہ کو صبر آجائیگا خاصیت اگر کسی عورت
کے دودھ کم ہوگیا ہو تو دفعۃً اس مبارک نام کو لکھکر تعویذ گھولکر پلایا جائے انشاء اللہ دودھ زیادہ ہوگا
گیارہ روز برابر اس عمل کو کیا جائے خاصیت اتوار کے دن صبح کی نماز کے بعد تین سو ساٹھ مرتبہ
اس نام کا پڑھنا ہر ایک مہم کے لیے نہایت مفید ہے یَا وَلِیُّ اے مددگار اور دوست یہ اسم جمالی ہے
تاثیر اسکی یہ ہے کہ اس مبارک اسم کا پڑھنے والا دوستی رکھتا ہے مسلمانوں سے اور نفرت کرتا ہے منکر اسلام سے
خاصیت جو شخص اس نام کو زیادہ پڑھیگا دل اسکا صاف ہوگا انشاء اللہ اپنے مخاطب کے دل کی بات
سے آگاہ ہوجائیگا خاصیت جس عورت کا خاوند یا نوکر کا آقا بدمزاج ہو وہ عورت یا نوکر اس نام کو
پڑھتا ہوا خاوند یا آقا کے سامنے جائے انشاء اللہ نہایت مہربانی سے پیش آئے گا خاصیت
اگر میاں بیوی میں موافقت نہو اس نقش کو لکھکر کسی درخت پر لٹکایا جائے انشاء اللہ

یَا وَلِیُّ | یَا وَلِیُّ | عورت مرد کا نام | یَا وَلِیُّ | یَا وَلِیُّ

تھوڑے سے عرصہ میں میاں بیوی میں ایسی محبت ہوگی کہ لوگ تعجب
کریں گے یَا حَمِیْدُ اے تعریف کے لائق یہ اسم جمالی ہے تاثیر اس مبارک
نام کی یہ ہے کہ جو شخص اس نام کو زیادہ پڑھیگا کسی شخص کی برائی اور غیبت
کو پسند نہ کریگا ہمیشہ اپنے دشمنوں کی تعریف کریگا خاصیت جس شخص کی زبان پر گالیاں فحش الفاظ
زیادہ جاری ہوں اور وہ کسیطرح زبان کو پاک نکر سکتا ہو تو بار کورے پیالہ پر اس نام کو لکھے اور نوے
مرتبہ پڑھکر پیالی پر دم کرے اور ہمیشہ اس پیالے سے پانی پیا کرے انشاء اللہ ضرور بدکلامی کی بلا سے
محفوظ رہیگا خاصیت اگر کوئی نوکر ملازم کسی بڑے شخص کو کچھ غریبانہ ہدیہ یا تحفہ بھیجے اور خیال کرے
کہ بڑا آدمی ہے غریب کا تحفہ کسطرح پسند آئیگا سترہ مرتبہ یَا حَمِیْدُ اس تحفہ پر پڑھکر دم کرے انشاء اللہ
وہ ہدیہ نہایت مقبول اور پسند خاطر ہوگا خاصیت جو شخص صبح کی نماز کے بعد روزانہ ایکسو مرتبہ اس
نام کو پڑھیگا دشمن بھی اگر سامنے آئیگا نیچی نگاہ کرکے چلا جائیگا کبھی برائی سے پیش نہ آئیگا یَا مُحْصِیُ اے
احاطہ کرنیوالے یہ اسم جلالی ہے تاثیر اس نام کی یہ ہے کہ اسکا ورد رکھنے والا اپنے عیبوں اور دوسروں کی بھلائی پر
زیادہ نظر رکھتا ہے ساری عمر اپنے گناہوں کو بھولتا نہیں خاصیت جو شخص صبح کی نماز کے بعد دس مرتبہ
اس نام کو پڑھیگا سارے دن خدا کی حفاظت میں رہیگا خاصیت جو کوئی جمعہ کی رات کو ایکہزار مرتبہ
اس نام کو پڑھیگا۔ قبر کے عذاب اور آخرت کے حساب سے نڈر رہیگا۔ خاصیت اگر کسی شخص کا بچہ

کھو گیا ہو وہ اُس نقش کو لکھکر درخت پر لٹکائے انشاء اللہ یَا مُحْیِی
اگر بچہ زندہ ہی بہت جلد مل جائیگا نقش یہ ہی۔ ........

| یَا مُحْیِی | |
|---|---|
| بچہ کا نام | ماں کا نام |
| یَا مُحْیِی | یَا مُحْیِی |

یَا مُبْدِئُ اے اوّل بار پیدا کرنیوالے یہ اسم جلالی ہی اسکی تاثیر یہ ہے
اسکا پڑہنے والا ہر کام میں سبسے اوّل اللہ پر بھروسا کریگا ہر چیز کی ابتدا میں مولا کا تصور ذہن میں لائیگا اور توکل اسکی عادت ہو جائیگا خاصیت اگر کسی شخص کی بیوی کا حمل ساقط ہو جاتا ہو نو۹۹ مرتبہ پڑہکر کلمہ کی انگلی حاملہ کے پیٹ کے گرد پھیرے دائرہ کھینچنے کیطرح سے پھر سات دن تک برابر اس عمل کو کرتا رہے انشاء اللہ حمل کچا اور بے موقعہ ساقط نہو گا۔ خاصیت جو شخص صدق مقال یعنی سچی زبان والا ہونا چاہی وہ اس نام کو ایکہزار مرتبہ روزانہ پڑہے انشاء اللہ ضرور صادق القول ہو جائیگا خاصیت جس شخص کی عورت بانجھ ہو حمل قرار نہ پاتا ہو وہ ایک سیب کو چھیلکر سات مرتبہ یَا مُبْدِئُ سیب پر لکھکر تین روز تک نہار منہ بیوی کو کھلائے انشاء اللہ اول ہی مہینہ میں حمل رہیگا اگر اول ماہ میں حمل نہوا تو پھر دوسرے مہینے ایسا ہی کرے پھر تیسرے مہینے ایسا ہی کرے انشاء اللہ تین ماہ میں ضرور حمل رہیگا۔ اگر سیب نہ ملیں تو انڈا مرغ کا پانی میں جوش دیکر پوست اُتار کر سفیدی پر لکھا جائے
یَا مُعِيْدُ اے دوسرے بار پیدا کرنے والے یہ اسم جمالی ہی اسکی تاثیر یہ ہی کہ اسکا زیادہ پڑہنے والا اپنی گزشتہ عمر کی خطاؤں کا کفارہ دنیا میں اور آئندہ کیلئے نیکیاں زیادہ کرنا ملحوظ رکہتا ہے خاصیت اگر کسی شخص کا کوئی رشتہ دار یا عزیز و قریب غائب ہو جائے کہیں اُسکا پتہ نہ ملتا ہو آدہی رات کے بعد جب گھر والے سو جائیں اُس مکان کے چاروں کونوں میں کہڑے ہو کر ستر ستر بار یَا مُعِيْدُ پڑہی اسکے بعد یہ کہے یَا مُعِيْدُ پھیر لا میرے پاس فلاں غائب کو اور فلاں کی جگہ اُس غائب شخص کا نام لیوے انشاء اللہ عرصہ سات روز کے اندر غائب شخص خود آئیگا یا اس کا پتہ معلوم ہو گا خاصیت اگر کسی کا مال جاتا رہی سات ہزار مرتبہ عشاء کی نماز کے بعد اس مبارک نام کو پڑہی انشاء اللہ مال کا پتہ لگ جائیگا خاصیت اگر کوئی شخص مالدار تھا پھر تنگ دست مفلس ہوا یا تندرست تھا دائم المریض ہوا یا عابد زاہد تھا اب عبادت چھوٹ گئی اور وہ یہ چاہے کہ میری پہلی سی حالت ہو جائے ایکسو ورتک یَا مُعِيْدُ گیارہ ہزار دفعہ پڑہی انشاء اللہ تعالیٰ تھوڑے سے دنوں میں وہی حالت گزشتہ پیدا ہو گی یَا مُحْیِی اے جلانے والے یہ اسم جلالی ہی اس کی تاثیر یہ ہی اسکا ہمیشہ

پڑھنے والا زندہ دل ہوشیار ہوتا ہے عبادت میں سستی کاہلی مکروہ جانتا ہے خاصیت جسکو کسی مرض کی
وجہ سے کسی جسمانی عضو کے ضائع ہوجانیکا اندیشہ ہو سات دفعہ ہر روز صبح کو سات دفع شام کو اس
مبارک نام کو پڑھکر دم کرے انشاء اللہ اعضا سلامت رہیں گے خاصیت اگر کسی شخص کے سر میں یا
آنکھہ میں یا سینے میں درد ہو اکیس دفعہ اس مبارک نام کو پڑھکر صبح شام دم کرے انشاء اللہ بہت
جلد درد دور ہوگا خاصیت جس شخص کا دل عبادت کی طرف سے مرگیا ہو اور وہ زندہ کرنا چاہے
تین دن تک برابر روزے رکھے اور ظہر کی نماز کے بعد یا مُحْیِیُ گیارہ ہزار مرتبہ پڑھے چوتھے روز زندہ
دلی کے آثار آنکھوں سے نظر آئیں گے پھر ہمیشہ ایکہزار مرتبہ اس کو پڑھتا رہے یا مُمِیْتُ اے مارنے والے
یہ اسم جلالی ہے تاثیر اس کی یہ ہے کہ اسکا پڑھنے والا نفس شیطان پر غالب رہیگا اس شخص کے دشمن ہمیشہ
مغلوب اور مردہ رہیں گے خاصیت جس شخص کا نفس غالب اور اس شخص کو اپنے نفس پر قدرت نہو
رات کو سوتے وقت اپنے سینے پر ہات رکھکر اس نام کو پڑھتے پڑھتے سوجائے سات روز میں انشاء اللہ
نفس امارہ مطیع ہوگا خاصیت جس شخص کو جادو کا خوف ہو سات مرتبہ اس نام کو پڑھکر دم کرے
کبھی کوئی جادو اثر نہ کریگا ہر ایک قسم کا جادو اس شخص کے پاس آنکر مرجائیگا خاصیت کسی بچے کو نظر
لگ جاتی ہو پانچ مرتبہ یا مُمِیْتُ اسطرح لکھکر تعویذ بنا کر گلے میں ڈالا

| | |
|---|---|
| | یاممیت |
| یاممیت | یاممیت |
| یاممیت | یاممیت |

جائے یا حَیُّ اے ہمیشہ زندہ رہنے والے یہ اسم جلالی ہے تاثیر اس نام کو پڑھنے
والے میں روحانی قوت زیادہ ہوگی۔ خاصیت جو کوئی بیمار اس نام کو زیادہ پڑھیگا جلد شفا پائیگا
اگر دوسرا شخص کسی بیمار پر پڑھے تو اسطرح پڑھے کہ بیمار کی آنکھہ کے سامنے آنکھیں کرکے پڑھے
خاصیت ستر دفعہ اس نام کا ہر روز پڑھنا فضل الٰہی سے عمر میں برکت عطا کرتا ہے۔ خاصیت
یا حَیُّ حِیْنَ لَا حَیَّ فِیْ دَیْمُوْمَةِ مُلْکِهٖ وَبَقَائِهٖ یا حَیُّ یا حَیُّ یا حَیُّ اس عبارت اور اس نام کا تعویذ ہر ایک
مرض کیلئے میرے مشائخ عظام اور بزرگوں کا مجرب اور معمول ہے یا قَیُّوْمُ اے ہمیشہ قائم رہنے والے
یہ اسم جلالی ہے اسکی تاثیر یہ ہے کہ اسکا ہمیشہ پڑھنے والا خدا کے ساتھ ہمیشہ نیک گمان اور توکل پر قائم
رہیگا اللہ کے سوا کسی کیطرف ذرہ برابر بھروسہ نکریگا خاصیت صبح صادق کے بعد سے سورج
نکلنے تک بے تعداد اس نام کا پڑھنا دلوں کی تسخیر کیلئے اکسیر ہے اور بزرگان دین کا مجرب ہے خاصیت
سخت سے سخت مشکل اور مہم میں اس مبارک نام کا اکیس ہزار مرتبہ پڑھنا نہایت مجرب ہے تین روز

تک برابر یہ نام پڑھا جائے تین آدمیوں سے زیادہ نہ پڑھیں ایک شخص پڑھے یا تین شخص پڑھیں۔
تین روز میں تریسٹھ ہزار مرتبہ پڑھا جائے بفضلہ تعالیٰ اس عرصہ میں اڑی مشکل حل ہوگی خاصیت
تین سو دفعہ ہر روز اس نام کا پڑھنا دلکو مدام مسرور خوش رکھنے کے لیے مجرب ہے یَا وَاجِدُ اے غنی
بے پرواہ یہ اسم جلالی ہی تاثیر اس نام کی یہ ہی کہ جو شخص اس نام کو بکثرت پڑھیگا دل اس کا غنی
اور تونگر ہوگا خاصیت جو شخص رات کے اندھیرے میں کسی خلوت کی جگہ اس نام کو ایکہزار
گیارہ مرتبہ روزانہ پڑھیگا غیب سے اُسے تونگری نصیب ہوگی خاصیت جو شخص اس نام کو
کھانا کھانے کے وقت ہر نوالہ کے ساتھ پڑھتا رہیگا وہ کھانا اسکے پیٹ میں نور ہوجائیگا اس کھانے
سے نماز میں وسوسے کم پیدا ہونگے باخدا لوگوں کو ضرور اس عمل پر کاربند ہونا لازم ہی خاصیت
جو شخص ایک سو گیارہ مرتبہ اس نام کو پڑھکر پانی پر دم کرے جس شخص کو یہ پانی پلائے گا وہ شخص
بیحد محبت رکھنے لگیگا۔ زوجین کی محبت کے لیے یہ عمل نہایت مفید ہی یَا مَاجِدُ اے بزرگی
والے یہ اسم جلالی ہی تاثیر اس نام کی وہ ہی کہ جو تاثیر یَا وَاجِدُ کی ہی۔ البتہ کچھہ فرق ہی خاصیت
جو شخص اس نام کو رات کے اندھیرے میں بیٹھکر گیارہ ہزار دفعہ اکتالیس روز تک پڑھیگا صاحب
باطن روشن ضمیر ہوجائیگا مگر لقمہ حلال اور صدق مقال یعنی حلال کھانا سچ بولنا فرض ہے حقہ
زردہ لہسن پیاز وغیرہ بدبودار چیزوں سے پرہیز لازم ہی خاصیت تین ہزار دفعہ عشا کی نماز کے بعد
ہمیشہ اس نام کا پڑھنا خلقت کی نظروں میں بہت بڑی عزت اور وقار پیدا کرتا ہی خاصیت اس نام کو
دس دفعہ شربت یا دوا پر پڑھکر مریض کو پلانا سات روز میں بیمار کو خدا کے فضل سے تندرست کرتا ہی یَا وَاحِدُ
اے یکتا اور اکیلے ہی ذات میں یہ اسم جلالی ہی تاثیر اس مبارک نام کی یہ ہی کہ اسکا پڑھنے والا اکیلے خدا
کے سوا کسیکو اپنا دوست اور مہربان رحم فرمانیوالا نہیں جانتا ہر راحت کو خدا کیطرف سے ہر مصیبت
کو اسی کی طرف سے جانکر نہایت شاکر اور صابر رہتا ہے خاصیت اگر کسی عامل یا وظیفہ خواں کو
کسی عمل کے پڑھتے ہوئے ڈر یا خوف معلوم ہوتا ہو یا مرید سالک کا دل خلوت میں گھبراتا ہو ایکہزار ایک
دفعہ اس نام کو پڑھے وہ خوف وہ ڈر دل کا گھبرانا یکلخت موقوف ہوکر اطمینان قلب پیدا
ہوگا خاصیت جس باخدا شخص کو وصال الٰہی عزوجل کا شوق اور تمنا ہو ایک چلہ کے اندر
سوا لاکھ مرتبہ اس نام کو پڑھے انشاء اللہ وصال قلبی اسی چلے کے اندر میسر ہوگا۔ ذٰلِکَ

فضلُ اللّٰہِ یُؤتیہِ مَن یَّشاءُ واللّٰہُ ذُو الفَضلِ العَظِیم۔ خاصیت جس شخص کے بیٹا نہوتا ہو
اور اُسے اس کی تمنا ہو رمضان المبارک کے پہلے جمعہ کو جمعہ کی نماز کے بعد اس نام کو ایکسو ایک
مرتبہ کاغذ پر لکھے پھر اسکو بطور تعویذ اپنے داہنے بازو پر باندہے انشاء اللّٰہ اسی سال فرزند صالح پیدا
ہوگا نہایت مجرب عمل ہے یَا اَحَدُ اے تنہا اور یکہ یہ اسم جلالی ہی تاثیر اسکی یہ ہی کہ اسکا پڑہنے والا
خلقت سے بیزار مجلسوں سے دور رہتا گوشۂ تنہائی کو دوست رکہتا ہے خاصیت جو شخص
اس نام کو نو مرتبہ پڑہکر کسی کام کے لیے یا کسی شخص کی ملاقات کو جائیگا نہایت عزت کی نگاہ سے
دیکہا جائیگا وہ کام بھی نہایت سہولت سے انشاء اللّٰہ بنجائیگا خاصیت اگر یَا اَحَدُ کے ساتھ
یَا وَاحِدُ کو ملاکر ایک سو ایک مرتبہ پڑہکر سانپ کے کاٹے ہوئے پر دم کریگا انشاء اللّٰہ سانپ کا
زہر زایل ہوکر مریض تندرست ہوجائیگا۔ یہ عمل مجرب ہے خاصیت جو کوئی شخص چاہے کہ میرا خاتمہ
ایمان سے ہو وہ اکتالیس ۴۱ مرتبہ صبح اور شام اس نام مبارک کو پڑہے انشاء اللّٰہ بالیقین خاتمہ
بالخیر ہوگا یَا صَمَدُ اے غنی بے پرواہ یہ اسم جلالی اور جمالی دونوں خاصیتیں رکہتا ہے تاثیر اس نام
کی یہ ہی کہ جو شخص اس نام کو اللّٰہ کے نام مبارک سے ملاکر گیارہ ہزار مرتبہ روزانہ پڑہیگا صاحب
کشف اور صاحب مقام عالی ہو عالم غیب کا وقتاً فوقتاً مشاہدہ نصیب ہوگا۔ خاصیت جو
شخص صبح صادق کے بعد یا آدہی رات کو سجدہ کرے اور ایکسو پندرہ مرتبہ یَا صَمَدُ پڑہے زبان کا
سچا ہوجائیگا حالت نہایت درست ہوگی۔ خاصیت جو شخص ہمیشہ ایک سو پندرہ مرتبہ عشا
کی نماز کے بعد اس مبارک نام کو پڑہیگا کبھی کسی ظالم کے پنجہ میں گرفتار نہوگا خاصیت جو شخص
اکہتر تین مرتبہ اس مبارک نام کو روز پڑہتا رہیگا کبھی بھوکا ننگا نہوگا تمام مخلوق سے بے پرواہ
رہیگا یَا قَادِرُ اے قدرت والے یہ اسم جلالی ہے تاثیر اس نام کی یہ ہی کہ اسکا پڑہنے والا اپنے
نفس پر قادر ہوگا اسے کبھی بیجا غصہ نہ آئے گا اسکا نفس و شیطان ہمیشہ مغلوب رہیگا خاصیت
جو شخص وضو کرتے وقت اس مبارک نام کو پڑہیگا کبھی دشمن کے قبضہ میں نہ آئیگا خاصیت اگر
کسی شخص کو کوئی مشکل درپیش ہو اکتالیس مرتبہ اس نام کو پڑہے انشاء اللّٰہ مشکل حل ہو کام آسان
ہوگا۔ خاصیت اگر کوئی شخص بیماری کی وجہ سے کمزور ہوگیا ہو اس نام مبارک کو سو دفعہ
ہر روز پڑہے انشاء اللّٰہ مریض میں صحت اور قوت پیدا ہوگی اور مرض روز بروز کم ہوتا جائیگا

یا مُقتدِرُ ۔ اے اپنی قدرت ظاہر کرنیوالے یہ اسم جلالی ہے تاثیر اس نام کی یہ ہے کہ اس نام کا پڑھنے والا اپنی تاثیر پہنچانے کمزور لوگونکی اعانت کرنے میں نہائت سرگرم رہے گا۔ خاصیت جو شخص سوتا بہت ہو اور وہ چاہے کہ میری نیند یا غفلت یا مزاج کی بھول کم ہو جائے وہ اس مبارک نام کو پانسو مرتبہ روزانہ پڑھے انشاء اللہ بہت جلد زیادہ نیند غفلت اور بھول رفع ہو کر مزاج میں ہوشیاری پیدا ہوگی خاصیت جو شخص سوتے اُٹھتے ہی اس نام کو بیس مرتبہ پڑھیگا سارے کام اسکے حق تعالے کی طرف رجوع کرینگے سارے کاموں میں خلوص پیدا ہوگا خاصیت جو شخص کوئی کام کرنا چاہتا ہو اور وہ کام عظیم الشان اُس شخص کی طاقت سے زیادہ ہو ایک ہزار مرتبہ روزانہ یا مُقتدِرُ صبح کی نماز کے بعد پڑھے انشاء اللہ وہ مشکل اور اہم کام نہایت سہولت سے قبضہ میں آکر پورا ہو جائیگا گیارہ دنتک برابر اس عمل کو کرتا رہے یا مقدِّمُ اے نیک بندوں کو اپنے قرب میں آگے رکھنے والے یہ اسم جلالی ہے تاثیر اس مبارک نام کی یہ ہے کہ جو شخص اس نام کا ورد رکھیگا اسمیں نیک کاموں میں جلدی اور سبقت کرنیکی خصلت پیدا ہوگی نماز روزہ ہر ایک فرض کو اوّل وقت ادا کرنے کا فکر رکھے گا۔ خاصیت جو شخص حاکم وقت کی طرف سے کسی معرکہ جنگ میں بھیجا جائے اگر وہ شخص اس نام کو بکثرت پڑھے اور ایک سو ایک مرتبہ لکھکر اپنے پاس رکھے کسی طرح کا رنج یا تکلیف اُس جنگ میں اُسے نہ پہنچیگی ہر ایک طرح کی آفت سے سلامت رہیگا۔ خاصیت جو شخص ایک ہزار مرتبہ ہمیشہ اس مبارک نام کو وظیفہ بنا کر پڑھے گا۔ اس کا نفس فرمانبرداری اور اطاعت الٰہی میں تابعدار رہے گا۔

خاصیت ۔ اگر کسی شخص کو اپنی طرف متوجہ کرنا منظور ہو کسی شیرینی پر نو مرتبہ اس نام کو پڑھکر وہ شیرینی اُسے کھلائی جائے بفضلہ تعالیٰ جلد وہ کھانیوالا کھلانے والے کیطرف میلان کریگا تنبیہ اللہ تعالے کے ناموں سے کوئی شرعاً ناجائز کام لینا سخت منع ہے انجام کار ایسا شخص اندھا ہو کر مریگا۔ ...... اے کافروں کو اپنی رحمت سے پیچھے رکھنے والے یہ اسم جلالی ہے تاثیر اس نام کی یہ ہے کہ جو شخص اس نام کو زیادہ پڑھیگا دنیا کے کاموں کو بہت ہی بُرے دل سے کریگا دین کے کام بڑے شوق سے بجا لائے گا۔ خدا کے دوستونکو دل سے پیار کریگا۔ خدا کے دشمنونکی ملاقات سے گھبرائے گا خاصیت جو شخص اس نام کو روزمرہ ایک ہزار بار پڑھیگا

اولیاء اللہ کی صفات اُس کے اندر موجود ہو جائیں گے بجز یاد الٰہی کے کہیں اس کا دل آرام سے
نہ رہیگا خاصیت جو شخص روز سو مرتبہ اس نام کو پڑھیگا اُس کے سارے کاموں کا حق تعالیٰ کفیل ہوگا
مشکل سے مشکل اس کے کام غیب سے آسان ہونگے خاصیت جو شخص چاہے کہ اپنے نفس کو فرمانبردار
کرے صبح کی سنتوں کے بعد فرضوں سے پہلے اکتالیس روز تک اکتالیس مرتبہ یَا مُؤَخِّرُ پڑھے
مقصود جلد حاصل ہوگا یَا اَوَّلُ اے سب سے اوّل یہ اسم جلالی ہے تاثیر اس نام کی یہ ہے کہ جو شخص اس
نام کے پڑھنے کی کثرت کریگا ہر ایک قسم کی نیکی میں اس کا نمبر اوّل اور خدا کی مرضی کے کاموں میں
سب پر مقدم رہیگا ہر ایک فرض واجب کو تا مقدور اوّل وقت اور سب سے پہلے بجا لائیگا۔
خاصیت۔ اگر کسی شخص کے بیٹا نہ ہوا ہو وہ شخص چالیس دن تک ہر روز چالیس مرتبہ اس مبارک
نام کو پڑھے اور پھر پانی یا کسی شربت پر دم کر کے آدھا خود نوش کرے اور آدھا اپنی بیوی کو
پلائے انشاء اللہ مراد پوری ہو اور فرزند صالح پیدا ہو اور روزی فراخ ہو۔ خاصیت اگر کسی
شخص کی کوئی ضرورت اٹک جائے اور وہ شخص مجبور و لاچار ہو اور کوئی صورت کوئی تدبیر مخلصی
اور رہائی کی نظر نہ آئے جمعہ کی شب کو چالیس ہزار مرتبہ اس مبارک نام کو پڑھے تین جمعہ برابر
پڑھا جائے بفضلہ تعالیٰ ساری مشکلیں حل ہوں ساری مصیبتیں مع الخیر دفع ہوں اگر کوئی شخص
چالیس جمعہ تک برابر پڑھتا رہیگا وہ بے شمار فتوحات کا وارث ہوگا عمل مجرب ہے خاصیت خلقت
کے مہربان کرنے کے لیے ایک سو گیارہ مرتبہ سورج نکلنے سے پہلے ہر روز اس نام کا پڑھنا نہایت
مفید ہے یَا آخِرُ اے سب کے پیچھے یعنی سب فنا ہونگے صرف وہ اکیلا ہی سب کے بعد باقی اور
زندہ رہیگا یہ اسم جلالی ہے تاثیر اس کی یہ ہے کہ اس نام کو زیادہ پڑھنے والا اپنی عمر کے دراز
ہونے کی تمنا رکھیگا اور دلی خواہش کریگا جس قدر عمر دراز ہو اُسی قدر عبادت کروں سب سے
اوّل عبادت شروع کریگا سب کے بعد تک عبادت میں مشغول رہنے کو پسند کریگا خاصیت
جو شخص چاہے کہ میرا خاتمہ بالخیر ہو وہ اس مبارک نام کو ایک ہزار دفعہ پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ
خاتمہ بالخیر ہوگا خاصیت اگر کوئی شخص کہیں باہر سفر میں جانے لگے وہ ایک سو ایک مرتبہ
اس نام کو پڑھکر اپنے اہل عیال گھر بار کو خدا کے سپرد کرے انشاء اللہ مع الخیر سفر سے واپس
آئے اور سب کو زندہ سلامت دیکھیگا خاصیت جو شخص کہیں غیر لوگوں یا انجان آدمیوں

میں جائے اور اس اسم کو اکتالیس دفعہ پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ جہاں جائے گا عزت و توقیر
ہو گی بڑا مرتبہ ملے گا یَا ظَاهِرُ اے سب جگہ ظاہر یہ اسم جلالی ہے تاثیر اس نام کی یہ ہے کہ اس نام
کا ورد رکھنے والا صاحب شہرت اور نیک نام مشہور ہو گا خاصیت اگر کوئی شخص یہ چاہیے
کہ میری آنکھوں کا نور کم نہو یا کم ہو گیا ہو زیادہ ہو جائے وہ شخص چالیس دن تک اشراق کی نماز
پڑھکر پانسو مرتبہ اس نام کو پڑھے حق تعالیٰ اس کی آنکھیں روشن فرمائیگا خاصیت اگر
کسی جگہ بارش کا طوفان یا آندھی کا طوفان آتا معلوم ہوتا ہو اس نام کا بکثرت پڑھنا
نہائت مفید ہے خاصیت جس مکان کی پیشانی یا دیوار پر اس نام کو لکھا جائے گا وہ
مکان اور دیوار زلزلہ کے صدمے سے سلامت رہیگی۔ یَا بَاطِنُ اے پوشیدہ جہان کی نظروں
سے یہ اسم جمالی ہے تاثیر اس نام کی یہ ہے کہ اس عظیم الشان نام کا پڑھنے والا صاحب
باطن ہوتا ہے اور سینہ اس کا آئینہ کی طرح صاف اور روشن ہوتا ہے خاصیت جو
شخص زبان بند کر کے دل سے ایکہزار مرتبہ روزانہ یَا بَاطِنُ پڑھے گا صاحب باطن واقف
اسرار ہو جائیگا مگر اکل حلال شرط ہے خاصیت جو شخص اس باعظمت نام کو ایکہزار
اکیس مرتبہ ہر روز عشاء کی نماز کے بعد اندھیرے میں بیٹھکر پڑھے گا خلقت کا محبوب ہو گا
جو کوئی دیکھے گا محبت کرے گا دنیا میں کوئی مسلمان اس کا دشمن نہو گا خاصیت جو شخص
کسی چھپے راز کا معلوم کرنا چاہے وہ شخص اس مبارک نام کو سات دن تک برابر تین ہزار
مرتبہ روز ایک تہائی رات گذر جانے کے بعد پڑھے اور خاموش ہو کر سو جائے انشاء اللہ
عرصہ سات روز میں غیب سے بشارت ہو گی اور جو کچھ چھپی ہوئی بات ہے وہ ظاہر ہو جائیگی
یَا وَلِیُّ اے کارساز اور مالک۔ یہ اسم جمالی ہے تاثیر اس نام کی یہ ہے کہ اس نام کا پڑھنے
والا ہر ایک مصیبت زدہ کے وقت پر کام آنے کی کوشش کرتا ہے خاصیت جو شخص
چاہے کہ اس کا مکان یا جائداد تمام آفتوں سے محفوظ رہے اس مبارک نام کو کورے
آبخورہ پر سات مرتبہ لکھے پھر اُس میں پانی بھر کر وہ پانی اُس مکان کی چاروں دیوار و نیز
چھڑک دے انشاء اللہ تعالیٰ مقصود حاصل ہو گا وہ مکان ہر ایک طرح کی آفت سے محفوظ
رہیگا خاصیت جو شخص یہ چاہے کہ مکان ویران آباد ہو جائے یا آباد مکان ویران

اور خالی نہو وہ شخص تین سو تیرہ مرتبہ اس نام کو پڑہکر پانی پر دم کر کے اُس مکان کے چاروں
کونوں پر چھڑک دے انشاءاللہ وہ مکان وہ جائداد کبھی ویران اور خالی نرہیگی خاصیت
اگر کسی شخص کا مسخر کرنا منظور ہو اکتالیس ہزار بار روزہ رکھکر اس نام کو پڑہے اور تصور
جمائے کہ خدائے تعالےٰ نے اُس شخص مطلوب کو باندھکر میرے سامنے حاضر کردیا انشاءاللہ
تین روز کے عمل میں مقصود پورا ہوگا تنبیہ۔ اس مبارک نام سے ناجائز کام لینا
سخت منع ہی جذام پیدا ہونے کا اندیشہ ہی احتیاط لازم ہے یَا مُتَعَالِیُ اے بہت بلند
ذات والے یہ اسم جلالی ہی تاثیر اس نام کی یہ ہی کہ اس کا پڑہنے والا دین دنیا میں عالی
ہمت ہوگا پست ہمتی کو کبھی گوارا نکریگا کبھی ایسا کوئی کام نکریگا جس کے سبب ذلت
حاصل ہو۔ خاصیت اگر عورت ماہواری ایام کی حالت میں باوضو ہوکر اس نام کو
تین ہزار مرتبہ روز پڑہیگی کبھی اس کا بچہ اُمّ الصبیان یعنی بچونکی بیماری میں مبتلا ہوگا۔
خود پڑہنے والی عورت ہر ایک طرح کی آفتوں سے محفوظ رہے گی وضاحت عورت کے
ایام کے دنوں میں سوائے قرآن مجید کے اور سب کچھہ دعا استغفار اللہ تعالےٰ کے نام
وغیرہ وغیرہ پڑہنے درست ہیں اسلیے کوئی شخص کچھہ خیال دل میں نہ لائے خاصیت
پیر کی شب کو غسل کر کے مونہہ آسمان کی طرف اُٹھاکر ایک سو اکتالیس مرتبہ اس نام کو
پڑہکر جو دعا مانگے قبول ہوگی خاصیت کسی سخت مشکل کے وقت اس نام کو نو ہزار مرتبہ
ایک مجلس میں پڑہنا نہایت مجرب ثابت ہوا ہی یَا بَرُّ اے اچھے کام کرنے نہایت
احسان کرنے والے یہ اسم جلالی ہے تاثیر اس مبارک نام کی یہ ہی کہ اس کا کثرت سے
پڑہنے والا نیک طبیعت سخی نیک خصلت ہر ایک سے سلوک کرنے والا ہوتا ہے۔
خاصیت جو شخص ریل یا کشتی یا جہاز وغیرہ میں سوار ہوتے وقت سات بار اس مبارک نام
کو پڑہیگا ضرور انشاءاللہ تعالیٰ ساری آفتوں سے محفوظ رہیگا امن و امان کے
ساتھ اس سواری سے اُتریگا خاصیت اگر کسی بچے کو نظر لگ جاتی ہو سات مرتبہ
یَا بَرُّ پڑہکر بچے پر دم کرے انشاءاللہ وہ بچہ نظر بد سے محفوظ رہیگا خاصیت جو شخص
نفس اور شیطان کے جال میں پھنس گیا ہو اور شراب خواری حرام کاری میں مبتلا

رہتا ہو پھر وہ شخص اس بلا سے بچنا چاہے گیارہ سو مرتبہ اس نام کو با وضو رو بقبلہ ہو کر گیارہ دن تک پڑہے انشاء اللہ اس عرصہ میں ساری بری خصلتوں سے نجات پائیگا یا تَوَّابُ اے قبول فرمانے والے بندوں کی توبہ کے یہ اسم جمالی ہے تاثیر اس کی یہ ہے کہ اس مبارک نام کا پڑہنے والا رحم دل مسلمان گنہ گاروں پر مہربانی کرنے والا ہوتا ہے خاصیت جو کوئی چاشت کی نماز پڑہنے کے بعد ایک سو سات دفعہ اس نام کو پڑہے گا حق تعالیٰ اُسے سچی توبہ کی توفیق عطا کریگا۔ خاصیت جو شخص اس نام کو سات سو دفعہ روز پڑہیگا کبھی نفس اور شیطان کے مکر میں مبتلا نہوگا خاصیت جو شخص اس نام کا ختم پڑہیگا ایک سال تک امن و امان کے ساتھ نہایت دین دنیا کی آسائش سے بسر کریگا ہر ایک سال کے ختم پر ختم پڑہ لیا جائے ترکیب ختم کی یہ ہے کہ رمضان المبارک کی اکیس تاریخ اس ختم کو شروع کیا جائے اور عید کا چاند دیکھکر موقوف کیا جائے ہر روز اکیس ہزار ایک سو اکیس مرتبہ اس نام کو پڑہا جائے اول آخر میں سترہ سترہ مرتبہ صَلَّی اللّٰہُ عَلٰی مُحَمَّدٍ خَیْرِ الْاَنْبِیَاءِ خَیْرِ الْمَلَائِکَۃِ وَالْمُرْسَلِیْنَ پڑہے انشاء اللہ حسب منشا سارا سال بخیر خوبی گذریگا اَلْمُنْتَقِمُ اے بدلا لینے والے کافروں سے یہ اسم جلالی ہے تاثیر اس عظیم الشان نام کی یہ ہے کہ اس کا پڑہنے والا شریعت کے حق کی حفاظت کا بہت خیال اسلام اور اہل اسلام کی عزت کا بہت دہیان رکہتا ہے یہ شخص شریعت کے مخالف کو نہی آنکھ سے دیکہنا پسند نہیں کرتا حتی المقدور خلاف شرع شخص سے اعراض کرتا ہے خاصیت جو شخص کسی دشمن سے مغلوب ہوا ہو وہ شخص تین جمعہ تک ہر جمعہ کو سات ہزار مرتبہ اس نام کو پڑہے انشاء اللہ اس عرصہ میں دشمن کے پنجہ سے بالیقین مع الخیر رہا ہو جائیگا خاصیت جو شخص آدہی رات کے وقت کھڑے ہو کر تین ہزار مرتبہ اس نام کو پڑہیگا جس مراد کے لیے پڑہیگا وہ مراد پوری ہوگی ۔ خاصیت اگر کوئی شخص کسی جھوٹے یا بیجا مقدمہ میں پھنس گیا ہو بارہ بجے رات کو پانچہزار مرتبہ بارہ بجے دن کو پانچہزار مرتبہ تین روز تک یَا مُنْتَقِمُ پڑہے بہت جلد دشمن ہلاک ہوگا پڑہنے والا جلد بری ہوگا یَا مُنْعِمُ اے نعمت دینے والے یہ اسم جمالی ہے تاثیر اس نام کی یہ ہے کہ اس کا پڑہنے والا نہایت احسان اور مروت کرنے والا ہوگا خاصیت جو شخص اس نام کو اکیس دفعہ ہر روز کسی فرض نماز کے بعد پڑہیگا کبھی محتاج نہوگا مفلس نہوگا ہمیشہ خدا کی نعمتوں سے مالا مال رہیگا بڑا مجرب عمل ہے خداوند کریم توفیق عطا

فرمائے خاصیت جس عورت کے اولاد نہوتی ہو سات ذتنک برابر سیب کے سات قتلو نپر
یَا مُنْعِمُ لکھکر کھلایا جائے انشاء اللہ ضرور حمل قرار پائے گا خاصیت جس شخص کو تجارت
کے مال میں نقصان کا یا باغ میں پھولوں کے گر جانے کا یا کھیت میں غلہ خراب وتباہ ہو جانے
کا خیال ہو تین ہزار مرتبہ روزانہ اس نام کو فجر کی نماز کے بعد پڑھے انشاء اللہ تعالےٰ کسی
قسم کا کبھی خسارہ نہوگا یَا عَفُوُّ اے درگذر فرمانے والے بندوں کے گناہوں سے یہ اسم
جمالی ہے تاثیر اس نام کی یہ ہے کہ اس کا ورد رکھنے والا کسی شخص سے اپنا بدلا نہیں
لیگا بڑے بڑے جرم تھوڑے سے عذر میں معاف کرے گا خاصیت جو شخص اس نام
کو سو مرتبہ روز پڑھتا رہیگا اس کے پہاڑوں کی برابر گناہ معاف ہوتے رہیں گے۔ خاصیت
اگر کسی شخص کو سُنج باد کا مرض ہوگیا ہو سات مرتبہ اس کے ماتھے پر اس نام کو زعفران
سے لکھدینے سے انشاء اللہ چوبیس گھنٹہ کے اندر آرام ہو جائے گا خاصیت جس شخص کے
مزاج میں غصہ بہت ہو یا کسی عورت کا خاوند بدمزاج ہو سو مرتبہ کسی کھانے پر اس نام کو پڑھکر
دم کرے اور وہ کھانا خاوند کو کھلائے انشاء اللہ مزاج پانی پانی ہو جائیگا یَا رَءُوْفُ اے
بہت مہربان یہ اسم جمالی ہے تاثیر اس کی یہ ہے کہ جو شخص اس نام کو بکثرت پڑھیگا رحمت اور
شفقت اس کے دل میں زیادہ ہوگی خاصیت اگر کوئی حاکم یا ظالم کسی مظلوم کی سفارش
نہ سنتا ہو ایک سو دس مرتبہ اس نام کو پڑھکر دعا کیجائے انشاء اللہ وہ ظالم اس مظلوم
کے متعلق سفارش قبول کریگا خاصیت اگر کسی شخص کا مزاج خراب ہو اور وہ خود
اپنے مزاج کو درست کرنا چاہے تو تین سو دفعہ صبح اور تین سو دفعہ شام اس نام کو ہر روز
یہ شخص خود پڑھے انشاء اللہ اکیس روز میں شفا کلی حاصل ہوگی خاصیت جس وقت دلہن
رخصت ہو کر خاوند کے سامنے جائے سات مرتبہ یَا رَءُوْفُ پڑھ لے انشاء اللہ خاوند
ساری عمر بیوی پر مہربان رہے گا اور کبھی ناموافقت نہوگی یَا مَالِکَ الْمُلْکِ اے دو جہاں کے
مالک یہ اسم جلالی ہے تاثیر اس عظمت والے نام کی یہ ہے کہ اس کا پڑھنے والا دو جہان میں
ذی وجاہت ہوگا۔ خاصیت جو اس نام کو سات ہزار مرتبہ ہر روز پڑھے اور ساری
عمر پڑھنے کا عزم کرلے مال والا عزت والا آبرو والا ہو کر عمر بسر کرے گا دنیا میں کوئی

شخص اس کی عزت پر حملہ نہ کر سکے گا۔ خاصیت اگر کوئی شخص کسی جائداد کا مقدمہ ہار گیا وہ اپیل کرے اور اس نام کا ختم اٹھائے انشاء اللہ مقدمہ فتح ہو ہاری ہوئی جائداد پھر واپس ملے ختم کی ترکیب یہ ہے روزانہ غسل کرے احرام باندھے جو کی ایک روٹی تین چھٹانک آٹے کی چوبیس گھنٹہ میں غذا کھائے اور رات دن میں اکتالیس ہزار بار اس نام کو پڑھے مگر ایک سو دفعہ اول بسم اللہ الرحمن الرحیم ایک سو دفعہ بعد سات روز تک برابر اس عمل کو کئے جائے انشاء اللہ مقصود بالیقین حاصل ہوگا آگاہی یہ اسم بہت تیز جلالی ہے کوئی بد پرہیزی نہ ہو ورنہ نقصان ہوگا یَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَام اے بزرگی اور اکرام والے یہ اسم جلالی ہے تاثیر اس نام کی بڑی عالی ہے اسکا پڑھنے والا ہمیشہ خاموش اور ساکت رہیگا کسی وقت اسے اسرار غیبی کے مشاہدوں سے فرصت نہ ہوگی ہر وقت محویت کا عالم طاری رہیگا مگر یہ حالت اس کو نصیب ہوگی جو کم از کم اکیس ہزار مرتبہ اس نام کو ہمیشہ روزانہ پڑھے گا۔ بعض بزرگان دین نے اسے اسم اعظم بھی فرمایا ہے بہر صورت عجیب تاثیر کا یہ نام ہے خاصیت جو شخص سو دفعہ اس مبارک نام کو پڑھکر پانی پر دم کر کے مریض کو پلائیگا انشاء اللہ تین روز میں شفا پائے گا خاصیت جس شخص کو کسی وجہ سے غم بہت ہو اس کے لیے اس نام کو پانسو دفعہ پڑھکر پانی پر دم کر کے پلانا اکسیر اعظم ہے خاصیت اگر کوئی عورت خاوند کی نظروں میں گر گئی ہو ایکہزار مرتبہ ہر روز وہ عورت یہ نام مبارک صبح و شام جس وقت چاہے پڑھے اکیس دن میں خاوند کی نظر میں چڑھ جائے گی اسیطرح اگر کوئی ملازم آقا کی نظروں سے گر گیا وہ بھی اسی عمل کو کرے بہت کچھ مجرب عمل ہے خاصیت مقدمہ فتح ہونے کے لیے یہ اسم اسم اعظم کی تاثیر دکھاتا ہے ختم کی ترکیب یہ ہے اول ایکہزار مرتبہ یہ مبارک درود شریف پڑھا جائے اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدِ ن السَّابِقِ لِلْخَلْقِ نُوْرُہٗ وَرَحْمَۃً لِّلْعَالَمِیْنَ ظُھُوْرُہٗ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ اس کے بعد سوا لاکھ مرتبہ یَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَام پورا کیا جائے بعد ختم کے پھر ایکہزار دفعہ وہی درود جو پہلے پڑھا تھا پڑھکر کم سے کم پندرہ منٹ تک دعا کیجائے انشاء اللہ مقصود کامل طور سے حاصل ہوگا ختم پڑھنے والے تین یا پانچ یا سات گیارہ تک ہو سکتے ہیں ختم کے شروع کا وقت صبح کی نماز کے بعد یا عشا کی نماز کے بعد کا وقت نہایت مناسب ہے

خاصیت جس شخص کا ذہن خراب یا حافظہ ناقص ہو وہ تین عدد مغز بادام پر یہ مبارک نام پڑھکر
دم کرے پھر ایک دانہ مغز بادام کا صبح کو ایک دوپہر کو ایک رات کو سوتے وقت کھالے اکیس
روز کے عمل میں انشاء اللہ ذہن اور حافظہ درست ہو جائے گا یَا مُقْسِطُ اے انصاف
کرنے والے یہ اسم جلالی ہے تاثیر اس نام کی یہ ہے کہ جو شخص اس نام کی کثرت کریگا منصف
مزاج حق پسند ہوگا ناحق بات کی کبھی ہمراہی نکریگا خاصیت جس شخص کو نماز میں شیطانی
وسوسے بہت آتے ہوں وہ صبح کو ایکہزار مرتبہ اس نام کو پڑھے انشاء اللہ چالیس
دن کے اندر وسوسے کم ہو جائیں گے خاصیت اگر کوئی کسی رنج وغم میں مبتلا ہو تین ہزار
مرتبہ یَا مُقْسِطُ پڑھے خدا کے فضل سے غم غلط ہوگا بجائے غم کے خوشی نصیب ہوگی۔
خاصیت اگر کوئی شخص اپنی بیبیوں میں انصاف نکرتا ہو سات ہزار مرتبہ اس نام کو پڑھکر
کسی کھانے پینے کی چیز پر دم کرکے اس ناانصاف خاوند کو کھلایا جائے بحمد اللہ فوراً انصاف
کرنے والا منصف مزاج ہو جائے گا یَا جَامِعُ اے قیامت کے دن سب کو جمع کرنے والے
یہ اسم جلالی ہے تاثیر اس کی یہ ہے کہ اس کا زیادہ پڑھنے والا صاحب تسکین اور باوقار
ہوگا۔ کسی وقت پریشانی پراگندگی اس کے مزاج میں پیدا نہوگی خاصیت جس شخص
کا مال یا اہل وعیال کسی موقعہ پر اس سے جدا ہوگئے ہوں اور وہ شخص انکو جمع کرنا چاہے
چاشت کے وقت غسل کرے احرام باندہکر کھڑے ہوکر مونہہ آسمان کی طرف اُٹھا کر ایکہزار مرتبہ
اس نام کو پڑھے پھر دعا مانگے سات روز میں انشاء اللہ سب ایک جگہ جمع ہونگے یا اطمینان
قلبی سب کی طرف سے نصیب ہوگا خاصیت اگر کوئی شخص سوا لاکھ مرتبہ اس نام
کو پڑہ لیگا معصوم صفت فرشتہ خصلت بن جائیگا خاصیت اگر کسی شخص کی کوئی شے
چوری جاتی رہی ہو یا کہیں کوئی شے کھوئی گئی ہو وہ شخص کیس مرتبہ یَا جَامِعُ الْمُتَفَرِّقِیْن
اِجْمَعْ اِلَیَّ ضَالَّتِیْ یَا جَامِعُ پڑہکر پھر تین ہزار مرتبہ صرف یا جامع پڑھے انشاء اللہ کھوئی چیز
واپس آئے گی یَا غَنِیُّ اے بے پرواہ یہ اسم جمالی ہے تاثیر اس نام کی یہ ہے کہ اس کا پڑھنے
والا اللہ تعالےٰ کے سوا سارے جہان سے بے پرواہ ہوتا ہے خاصیت جو شخص طمع کی
آفت میں مبتلا ہو وہ صبح کی نماز کے بعد سو مرتبہ سر پر ہاتھ رکھکر پھر سو مرتبہ دل پہ ہاتھ رکھکر اس نام کو پڑھے

انشاء اللہ گیارہ روز کے عمل میں طمع نفسانی بالکل زائل ہو گی اور نہایت بے طمع ہو جائیگا
یہ عمل اس عاجز کا مجرب ہے خاصیت ۔ اگر دوکاندار یا سوداگر دوکان یا تجارت کے
مکان کا قفل کھولنے سے پہلے ستر مرتبہ یاغنی پڑھیگا انشاء اللہ مال تجارت میں برکت
ہو گی کبھی نقصان نہو گا ۔ خاصیت جمعرات کے دن میں یا جمعہ کی رات میں بیس
ہزار بار اس مبارک نام کا پڑھنا اور ہمیشہ اس عمل کا ہر جمعرات کو کرنا انسان کو
غیب سے تونگر اور دولت والا بناتا ہے ۔ مگر فضل الہی ہر کام میں شرط ہے ۔
یَامُغْنِیُ اے بے پرواہ کرنے والے یہ اسم جمالی ہے تاثیر اس نام کی یہ ہے کہ جو شخص
اس نام کو کثرت سے پڑھیگا کسی شخص پر سختی یا مصیبت ڈالنا پسند نکریگا نہایت
کریم النفس ہو گا خود سارے جہان سے بے پرواہ رہیگا خاصیت ۔ جو شخص دس
جمعوں تک برابر اس نام کو اس طرح کہ ہر جمعہ کو صبح کی نماز کے بعد سات ہزار مرتبہ
پڑھے گا غیب سے اسکو حق تعالیٰ خلقت کی محتاجی سے محفوظ رکھے گا اور اپنے خزانہ
سے غنا عطا فرمائے گا ۔ خاصیت جو شخص اپنی بیوی کے پاس جانے سے پہلے
ستر مرتبہ اس نام کو پڑھیگا عورت اس کی کبھی رحم کے مرضوں میں مبتلا ہو کر دائیوں حکیموں کی
محتاج نہو گی خاصیت جس شخص کی لڑکی کنواری بیٹھی ہو اور کوئی سامان جہیز یا کسی
جگہ کا پیغام نہ آتا ہو وہ شخص گیارہ ہزار مرتبہ عشاء کی نماز کے بعد گیارہ دن تک اسطرح
پڑھے کہ جمعرات سے شروع کرے اور اتوار کو ختم کرے پھر دیکھے کہ پردہ غیب سے کیا
ظاہر ہوتا ہے یَامُعْطِی اے دینے والے یہ اسم ہر ایک طرح سے یَامُغْنِی کے مانند ہے
اس کے اور اس کے خواص اور خاصیتیں ایک ہیں یَامَانِعُ اے منع کرنیوالے یہ اسم جلالی
ہے تاثیر اس کے پڑھنے والے میں یہ ہوتی ہے کہ زبان اس کی ہاتھ اس کے آنکھیں
اس کی ہر ایک قسم کے گناہ اور برائی سے بہت بچتے ہیں اور عصمت نہایت سچی ہوتی ہے
خاصیت اگر کسی عورت کا خاوند عورت پر خفا ہوتا ہو یا آقا نوکر پر ناراض زیادہ ہوتا
ہو گیس مرتبہ اس نام کو پڑھکر صبح شام خاوند یا آقا کی طرف دم کرے خواہ سامنے سے
خواہ پیٹھ کے پیچھے سے انشاء اللہ تھوڑے سے دنوں میں یہ ساری تنگیاں دور ہونگی

خاصیت اگر کسی جگہ ٹڈیاں آگئی ہوں اور کوئی شخص چار کوری ٹھیکریوں پر سات
سات مرتبہ یا مانعُ لکھکر وہ چاروں عدد ٹھیکریاں چاروں کونوں پر کھیت کے دفن
کردے انشاء اللہ اس کھیت پر ٹڈیاں نگرینگی وہ کھیت وہ باغ ٹڈیوں سے محفوظ
رہے گا۔ خاصیت اگر کسی بچّے کے والدین کو بچے پر نظر ہوجانے کا اندیشہ ہو سات
مرتبہ یا مانع کسی تانبے کے پتری پر کندہ کراکر بطور تعویذ بچے کے گلے میں ڈالیں انشاء اللہ
کبھی نظر نہوگی یاضارُّ اے ضرر پہنچانیوالے یہ اسم جلالی ہے تاثیر اس نام کی یہ ہے کہ جو شخص
اسے زیادہ پڑھے گا خدائے پاک کی دشمنوں کی عداوت زیادہ رکھے گا شریعت کے
مخالفوں سے کبھی خوش نہوگا صفت فاروقی کا غلبہ ہوگا خاصیت جس مرید
یا سالک کو کسی مقام پر قرار ثبات نہوتا ہو جمعہ کی شب میں غسل کرے احرام باندھے
ایک ہزار مرتبہ کھڑے ہوکر اس مبارک نام کو آسمان کی طرف نگاہ اُٹھاکر پڑھے سات
جمعے تک برابر ایسا ہی کرے انشاء اللہ ضرور صاحب مقام ہوجائے گا وہ اضطرابی
حالت موقوف ہوگی خاصیت جو شخص نفس امارہ اور شیطان لعین کے وسوسوں
سے بچنا چاہے وہ ایک
نقش کاغذ پر سطرح لکھے یاضارُّ
اور پیر کے دن ظہر کے وقت سے

| یاضار | | یاضار | |
|---|---|---|---|
| یاضار | علی نفس امارہ | یاضار یاضار | علی الشیطان خنّاس |
| یاضار | | یاضار | |

شروع اور جمعہ کی نماز کے بعد ختم ایک ہزار نوسو ایکس مرتبہ یاضارُّ نفس امارہ کے ہلاک
کرنے کو اور شیطان کو دفع کرنے کی نیت سے پڑھے انشاء اللہ پہلے ہفتہ میں نفس و
شیطان کے مکر سے محفوظ ہوجائے گا نہایت سے نہایت تین ہفتہ تک یہ عمل کیا جائے
ابتداء عمل کی پیر کے دن سے ختم جمعہ کے دن ہو ہر روز ظہر کے بعد پڑھا جائے یانافعُ
اے نفع پہنچانے والے، یہ اسم جمالی ہے تاثیر اس مبارک نام کی یہ ہے کہ اس کا کثرت
سے پڑھنے والا ہر ایک انسان بالخصوص ہر ایک مسلمان کے نفع پہنچانے میں نہایت
کوشش کرتا ہے کبھی کسی کا نقصان گوارا نہیں کرتا۔ خاصیت - حاجی یا کوئی مسافر خواہ جہاز
یا کشتی میں سفر کرنے والا اگر اس [illegible] ورد رکھے گا کوئی آفت انشاء اللہ اسے نہ پہنچیگی

اور صبح سلامت جہان سے اُٹھے گا خاصیت ہر ایک چیز یا نیا مال خریدنے کے وقت پہلے اکتالیس
مرتبہ اس نام کا پڑھنا پھر سودا خریدنا تجارت میں نہایت برکت دیتا ہے خاصیت
ماہ رجب اور رمضان و شعبان میں اس نام کا سات ہزار مرتبہ روز پڑھنا صاحب
کشف اور صاحب باطن خدا کے حکم سے بناتا ہے یَا نُوْرُ اے روشنی دینے والے یہ اسم
جمالی ہے تاثیر اس نام کی یہ ہے کہ اس نام کا پڑھنے والا ظاہر اور باطن کی طہارت صفائی
نہایت پسند کرتا ہے فسق فجور فحش باتوں سے نہایت بیزار رہتا ہے خاصیت جمعہ کی رات
کو سات بار سورۂ نور اور تین ہزار مرتبہ اس نام کا پڑھنا دل کو نورانی مثل آئینے کے صاف
کرتا ہے خاصیت صبح کی نماز کے بعد اس مبارک اسم کا ایک ہزار ایک سو اکیس مرتبہ
روزانہ پڑھنا مکان کو روشن کرتا ہے جس مکان میں پڑھا جائے کوئی سانپ موذی
جن آسیب وہاں ٹھہر نہیں سکتا عمل مجرب ہے خاصیت اَللّٰهُ نُوْرُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ
یَا نُوْرُ اس طرح ملا کر ایک ہزار مرتبہ پڑھنا کالی آندھی مینہ کے طوفان کے اندھیرے
کو حکم الٰہی سے دور کرتا ہے سورج گہن کے وقت چاند گہن کے وقت اس آیۃ کریمہ اور
اس نام کا اسیطرح ملا کر بے تعداد کثرت سے پڑھنا نہایت مفید ہے یَا هَادِیُ اے
نیک رستہ چلانے والے یہ اسم جمالی ہے تاثیر اس کی یہ ہے کہ اس کا پڑھنے والا
خواہ عالم ہو یا عام آدمی ہمیشہ ہر ایک شخص کو نیک باتوں کی نصیحت کرے گا بری
باتوں سے روکتا رہیگا اور خود بھی نیک رستے پر چلے گا خاصیت جو کوئی صبح
کی نماز کے بعد اور عشا کی نماز کے بعد سات مرتبہ ہاتھ دعا کے اُٹھا کر یَا هَادِیُ
کہے پھر وہ ہاتھ مونہہ پر پھیرے انشاء اللہ ہر ایک کام میں اس کی عقل راہ راست
پر اور اُس کی رائے درست اور سیدھی رہیگی خاصیت حاکم قاضی مفتی قوم
کے سردار چودھری پنچ کو فیصلہ کرتے ہوئے اس نام کو سات بار پڑھنا پھر فیصلہ
کرنا حق پر قائم رکھتا ہے۔ خاصیت مسافر کو سفر میں جانے کے وقت گیارہ مرتبہ
اس نام کا پڑھنا نہایت مفید ہے انشاء اللہ سارے کام درست رہیں گے۔
یَا بَدِیْعُ اے بغیر نمونہ کے ہر ایک چیز کو پیدا کرنے والے یہ اسم جلالی ہے تاثیر

اس نام کی یہ ہے کہ اس کا پڑھنے والا قدرت الٰہی کے عجائبات کو نہایت غور اور فکر سے ہر ایک چیز کو عبرت کی نگاہ سے دیکھیگا خاصیت جس شخص کو کوئی مہم درپیش آئے بَدِیْعُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ یَا بَدِیْعُ ستر ہزار مرتبہ باوضو روبقبلہ بیٹھکر پڑھے انشاء اللہ مع الخیر وہ مہم انجام پائے مصیبت رفع ہو۔ خاصیت اگر کسی معاملہ میں نیک بد انجام معلوم کرنا ہو عشاء کی نماز کے بعد باوضو قبلہ کی طرف بیٹھکر نہایت کثرت سے اس آیت اور اس نام کو اس طرح جس طرح کہ ابھی لکھا گیا ہے پڑھے جب نیند آنے لگے پڑھتے پڑھتے سو جائے انشاء اللہ جو کچھ چاہیگا وہ خواب میں نظر آجائیگا خاصیت صرف یَا بَدِیْعُ ایک ہزار مرتبہ روزپڑھنا ہر ایک قسم کے مرض کو ہر ایک طرح کے غم کو دور کرتا ہے یَا بَاقِیُ اے ہمیشہ رہنے والے یہ اسم جلالی ہے تاثیر اس کی یہ ہے کہ اس کا ہمیشہ پڑھنے والا آخرت اور ہمیشہ باقی رہنے والی چیزوں کو دوست رکھے گا اور دنیائے فانی پر کبھی مائل نہو گا خاصیت۔ اگر کوئی شخص جمعہ کی رات کو ایک ہزار مرتبہ یَا بَاقِیُ پڑھے سارے رنج و غم دور ہوں حق تعالے اس کے عمل قبول فرمائے خاصیت دشمن کے مطیع کرنے کے لیے اس نام کو ہفتے کے دن زوال کے وقت سے لیکر ظہر کی نماز تک سات ہزار مرتبہ پڑھنا نہایت مفید ہے خاصیت اگر کسی کھیت کے برباد ہونے کا خیال ہو چار عدد ٹھیکریوں پر اَللّٰہُ بَاقِیُ تین تین مرتبہ ہر ایک ٹھیکری پر لکھکر کھیت یا باغ کے چاروں کونوں پر ایک ایک ٹھیکری دفن کردے بفضلہ تعالے وہ کھیت ہلاکت سے محفوظ رہیگا۔ یَا وَارِثُ اے سب کے بعد زندہ رہجانے والے یہ اسم جمالی ہے تاثیر اس نام کی یہ ہے کہ اس کا کثرت سے پڑھنے والا دنیا سے نفرت دیدار الٰہی کی رغبت رکھتا ہے خاصیت اگر کوئی شخص آفتاب نکلنے کے وقت اس نام کو ایک سو مرتبہ ایک پڑھے اور اس عمل کو روز کرتا رہے دنیا میں کوئی بڑا غم اسے نہ پہنچے گا خاصیت جو شخص مغرب کے بعد عشاء سے پہلے اس اسم کو ایکہزار ایک سو اکیس مرتبہ پڑھیگا دل کی حیرانی اور پریشانی یک لخت جاتی رہے گی اور دل میں فرحت

ادہیر ور پیدا ہوگا خاصیت ہر مہینے کے شروع چاند میں ایک مجلس میں بیٹھکر اکتالیس ہزار مرتبہ
اس نام کا پڑھنا خدا کے فضل سے عمر کو دراز کرتا ہے خلاصہ یہ ہے کہ اس کا عامل اپنے
سارے خاندان میں اپنے سارے ہم عمروں میں بڑی عمر والا ہوگا یَاَرَشِیۡدُ اے جہاں کے
راہ نما یہ اسم جمالی ہے تاثیر اس نام کی یہ ہے کہ اس کا پڑھنے والا نیک خصلت نیک اعمال
پاک باطن ہوگا کسی طرح کا کھوٹ اس کے اندر نہوگا خاصیت جس شخص کو اپنے کام کی تدبیر
معلوم نہوتی ہو اور وہ اپنے کام کی تدبیر میں حیران ہو عشاء کی نماز کے بعد تین ہزار مرتبہ اس
نام کو پڑہے انشاء اللہ خواب میں خدا کی سرکار سے اُس کام کی تدبیر معلوم ہوجاے گی
خاصیت اگر کوئی شخص اس نام کو ایک ہزار مرتبہ ہمیشہ پڑہیگا بے مشقت بلا تدبیر سارے
کام اس کے خیریت سے انجام ہوں گے خاصیت اگر کوئی صبح کی نماز کے بعد سو مرتبہ
عشاء کی نماز کے بعد سو مرتبہ ہمیشہ اس نام کو پڑہیگا اس کے رات دن کے اعمال
حق تعالے اپنے فضل سے قبول فرمائیگا اور مرتبہ اُس شخص کو مقربین کا نصیب ہوگا
یَاصَبُوۡرُ اے حلم اور برداشت رکھنے والے یہ اسم جلالی ہے تاثیر اس کی یہ ہے کہ اس کا
زیادہ پڑھنے والا نہایت حلم والا برداشت کرنے والا سخت سے سخت مصیبت میں
صبر کرنے والا ہوگا خاصیت جس شخص کو کوئی رنج یا مصیبت پیش آے ایک سو
پینتیس مرتبہ اس نام کو پڑہکر جناب الٰہی میں دعا کرے انشاء اللہ تسکین خاطر اور
شفا نصیب ہوگی خاصیت اگر کسی شخص سے اس کا آقا یا حاکم یا بادشاہ خفا ہوگیا
ہو یا کسی عورت سے اُس کا خاوند بدزبانی کرتا ہو آدہی رات کو یا دوپہر کے وقت اس
مبارک نام کو ایک ہزار ایک سو ایک مرتبہ پڑہکر خدا سے دعا کرے انشاء اللہ بہت
جلد ایک ہی ہفتہ کے اندر مدعا حاصل ہوگا سات دن تک برابر یہ عمل کیا جاے
خاصیت اگر کسی عورت کا بچہ مرگیا ہو اور ماں بچے کے فراق میں سخت بیچین ہو
ایکہزار مرتبہ اس نام کو پڑہکر پانی پر دم کرکے پانی پلانا بیچین عورت کے دلکو صبر دیگا
سات دن متواتر ایسا کرنا انشاء اللہ بچے کے غم کو بھلادیگا عجیب الاثر یہ نام ہے

# چند نام جمع کرکے پڑھنا

خاصیت سخت سے سخت مرض کے لیے یا سنگین مقدمہ فتح ہونے کے لیے۔ یا حلیم۔ یا علیم یا علی یا عظیم کا پڑھنا نہایت مجرب ہے حضرت علا حضرمی رضی اللہ نے ان اسمار کو پڑھکر چار ہزار آدمیوں کے لشکر کو بڑے زخار دریا سے بلا کشتی بلا جہاز بغیر پل کے پار اُتارا۔ اسی دعا کی وجہ سے خشک ریگستان میں خدا نے حضرت علار رضی اللہ عنہ کے لیے مینہ برسایا۔ اگر کوئی شخص ان اسمار کو ایک لاکھ اکیاون ہزار مرتبہ لطور ختم پڑھیگا اُسی ہفتہ میں کامیاب بامراد ہوگا اور معمولی ضرورتوں کے لیے ایکہزار مرتبہ پڑھکر دعا کرنا بھی کافی ہوگا۔

یَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْن ہر ایک مصیبت کے لیے اس مبارک نام کا ہر وقت ورد رکھنا تمام آفتوں کا مجرب علاج ہے حضرت زید رضی اللہ عنہ کو ایک وقت ایک جلّاد رہزن نے پکڑا اور آپ کے قتل کا ارادہ کیا جناب نے اُس مصیبت کے وقت میں تین مرتبہ یا ارحم الراحمین زبان سے نکالا تھا کہ حق تعالےٰ نے آسمان سے فرشتہ بھیجا جس نے بہت جلد پہنچکر جلاد کو قتل کیا اور آپ کو رہائی دی سجدے میں سو مرتبہ اس نام کا عشار کے بعد پڑھنا لاعلاج مرضوں کی دوا سخت سے سخت مصیبت سے نجات ملنے کا کامل ذریعہ ہے۔

کسی مسلمان کو اس دولت سے محروم رہنا نہ چاہیے۔



# دوسرا حصہ اسرار رحمانی کا

## آیات قرآنی اور کلام ربانی کے متعلق

بسم اللہ الرحمن الرحیم اس آیت کریمہ کے فائدے لکھنے کے لیے بشر کی طاقت کافی نہیں ہوسکتی شاید سمندر کی سیاہی اور جہان کے درختوں کی شاخوں کے قلم بھی کافی نہوں اس عظیم الشان دریا سے کچھہ قطرے لیکر آپ کے سامنے پیش کیے جاتے ہیں۔ خاصیت سنگین سے سنگین مقدمہ کے لیے خاص پیشی کے دن سوالاکھہ مرتبہ اس آیت کا ختم کرانا اکسیر اعظم کا حکم رکہتا ہے ترکیب ختم کی یہ ہے گیارہ آدمی وضو کریں سب کے سب روبقبلہ بیٹھیں ایک نہایت سفید کپڑے پر شماردانے رکھے جائیں شماردانے خواہ بادام ہوں یا املی کے بیج یا جو کچھہ ہو الغرض پاک چیز ہو لوبان کی دہونی سے مکان معطر کیا جائے پہلے ہر ایک شخص گیارہ گیارہ مرتبہ یہ درود شریف پڑہے اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ مِفْتَاحِ الرَّحْمَةِ وَالنُّصْرَةِ وَالْجَنَّةِ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ پھر گیارہ گیارہ مرتبہ یہ آیت شریفہ پڑہیں نَصْرٌ مِّنَ اللّٰہِ وَفَتْحٌ قَرِیْبٌ وَبَشِّرِ الْمُؤْمِنِیْنَ اسکے بعد ہر ایک دانہ پر ایک مرتبہ بسم اللہ الرحمن الرحیم پڑہکر سوالاکھ کی گنتی پوری کریں جب ختم پورا ہو پھر گیارہ گیارہ مرتبہ وہی درود پڑہا جائے اور گیارہ گیارہ دفعہ آیت نصر من اللہ پڑہکر پندرہ منٹ مقدمہ کی فتح کے لیے دعا نہایت عاجزی انکساری سے مانگی جائے کم سے کم مقدمہ کے دوران میں تین ختم کیے جائیں اللہ کی ذات عالی سے پوری امید ہے کہ بالضرور مقدمہ حسب مرضی ہوگا میرا بہت بڑا بہروسہ اللہ کی ذات پر ہے انشاء اللہ یہ عمل کبھی خالی نہ جائیگا خاصیت ایک کورے مٹی کے برتن پر سات مرتبہ بسم اللہ الرحمن الرحیم لکھکر پانی یا عرق سے بسم اللہ کے نقش کو دہو کر نہار مونہ مریض کو پلانا اکیس دن میں بالکل ہر ایک طرح کے مرض کو خدا کے فضل سے دور کرتا ہے ا چھہ شریف خاصیت سخت سے سخت مرض ناسور گٹھیا وجع مفاصل

مرگی دردِ سر وغیرہ کے لیے فجر کی سنتوں کے بعد فرضوں سے پہلے اکتالیس مرتبہ بسم اللہ
الرحمٰن الرحیم۔ رحیم کی میم کو الحمد کے لام سے ملا کر پڑھنا پھر کسی شے پر دم کرکے وہ پانی یا عرق
وغیرہ مریض کو پلانا نہایت مفید اور مجرب ہی خاصیت کسی مصیبت یا آفت یا بیماری وغیرہ
کے دفع کے لیے گیارہ ہزار مرتبہ صرف آیت کریمہ اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ سات
دن تک برابر پڑھنا اس فقیر کاتب الحروف کا بارہا کا مجرب ہی ایسے ایسے بڑے فوجداری کے
مقدمہ اس آیت کریمہ کی برکت سے خاص اس فقیر اور فقیر کے دوست احباب کے
خدا نے فتح کیے کہ جن کی نظیر شاید ہندوستان میں موجود نہو گی۔ خاصیت اگر کسی کام
میں باہم رائیں مختلف ہوں اور کسی ایک رائے کو ترجیح نہوتی ہو ضرورت مند شخص
رات کو دو ہزار مرتبہ صرف آیت اِھْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَ صِرَاطَ الَّذِیْنَ اَنْعَمْتَ
عَلَیْھِمْ غَیْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَیْھِمْ وَلَا الضَّالِّیْنَ پڑھکر سورہے انشاء اللہ تعالے صبح کو
بہتر رائے اور سیدھی اور سچی رائے خیال میں آئے گی اور سیدھا رستہ نظر آجائیگا اور
کوئی اختلاف رائے باقی نرہیگا۔ اطلاع الحمد شریف بڑا زبردست خزانہ ہی لاکھوں
مرضوں کا علاج اس میں موجود ہی حدیث شریف میں آیا ہے کہ کسی گاؤں کے چودھری
کو بڑے زہریلے سانپ نے کاٹ لیا گاؤں والے ایک گروہ صحابہ کیخدمت میں حاضر
ہوئے اور عرض کیا کہ ہمارے سردار کو سانپ نے کاٹا ہے آپ چلکر دم کریں یہ سنکر
ایک شخص صحابیؓ مریض کے پاس گئے اور تین مرتبہ الحمد شریف پڑھکر مریض پر دم کردیا
فوراً سانپ کا زہر جاتا مریض تندرست ہوا دوسری حدیث میں ہے کہ کسی گاؤں
میں ایک دیوانہ تھا جو لوگوں کو پتھر مارتا تھا گھر والوں نے اُسے زنجیروں سے باندھ رکھا
تھا اتفاق سے ایک دن ایک صحابیوںؓ کی جماعت کا وہاں سے گذر ہوا اُس مریض
دیوانہ کے گھر والے اُن کے پاس آئے اور اپنے دیوانہ کا علاج کرانا چاہا ایک صحابی دیوانہ
کے پاس گئے اور تین دفعہ الحمد شریف پڑھکر مریض پر دم کیا فوراً وہ دیوانہ اچھا ہوا لوگو
آج بھی اس کلام میں وہی تاثیر موجود ہے مگر مسلمانوں کی زبان میں وہ تاثیر باقی
نہیں رہی ہی صحابیوں کا سینہ دل [illegible] زبان ہر ایک چیز حضور سراسر نور

علیہ صلوات اللہ کی زیارت سے منور اور مزکی اور مطہر ہو چکا تھا صحابہ کو کسی چلہ کشی کی ضرورت نہ تھی ہمیں وہ لازوال دولت میسر نہیں ہے اس لیے ہمیں ہر ایک عمل کے زکوٰۃ دینے کی ضرورت ہے ۔ الحمد شریف کی زکوٰۃ کا طریقہ یہ ہے کہ عامل گیارہ روزے متواتر رکھے سحری میں اور افطاری میں کھانا جو کی روٹی جو کھانا سردار مرسلین رحمۃ للعالمین صلی اللہ علیہ وسلم کا تھا کھائے روزہ مدینہ طیبہ کی کھجور یا آب زمزم سے افطار کرے اس گیارہ روز کے عرصہ میں ایک لاکھ دس ہزار مرتبہ باوضو و بقبلہ بیٹھکر الحمد شریف بسم اللہ کے ساتھ پڑھے ہر روز دس ہزار مرتبہ پڑھنے سے گیارہ روز میں ایک لاکھ دس ہزار مرتبہ پورا ہو جائے گا گیارہویں دن جب ختم پورا ہو فوراً مرگی والے یا دیوانہ مجنون پر دم کرے اگر مریض وہاں موجود نہ ہو پانی دم کر کے مریض کو پلائے بحمد اللہ فوراً مریض تندرست ہوگا مرگی اور جنون اور سارے لا علاج امراض کے لیے یہ عمل نہایت مجرب ہے خاصیت دولت کی ترقی کے لیے ایک سو اکیس مرتبہ الحمد شریف مع بسم اللہ کے پڑھنا عشاء کی نماز کے بعد نہایت مفید ہی مگر جس وقت صِرَاطَ الَّذِیْنَ اَنْعَمْتَ عَلَیْهِمْ پر پہنچے مثل دَاؤدَ وَسُلَیْمَانَ وَیُوْسُفَ عَلَیْهِمُ السَّلَامْ پھر غَیْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَیْهِمْ وَلَا الضَّالِّیْنَ پڑھکر الحمد شریف ختم کرے اسیطرح ہر ایک دفعہ میں کہے انشاء اللہ تعالےٰ اکتالیس دن میں مال میں برکت تجارت میں ترقی ہوگی اور اگر کسی کے اولاد نہ ہوتی ہو وہ شخص بھی اسیطرح عمل کرے مگر وہ بعد آیت صِرَاطَ الَّذِیْنَ اَنْعَمْتَ عَلَیْهِمْ کے مثل اِبْرَاهِیْمَ وَیَعْقُوْبَ عَلَیْهِمَا السَّلَامْ کا جملہ تین دفعہ کہے اور جس شخص کے اولا ہو مگر بیٹا نہ ہو وہ بعد انعمت علیہم کے مثل زکریا علیہ السلام کا جملہ کہے انشاء اللہ ہر ایک شخص اپنی مراد کو پہنچے گا ۔ یہ عمل نہایت پر زور با اثر ہے پڑھنے والا نہایت بھروسہ مضبوط باندھکر خلوص نیت سے پڑھے بلاشک کامیاب ہوگا سورۂ بقرہ جو کوئی جہاز میں سوار ہوا اور جہاز خطرے میں آیا ہو یا کسی شخص کو رات کو رستہ بھولنے یا لٹ جانے کا اندیشہ ہو وہ شخص اس آیت کریمہ کو اُولٰٓئِكَ عَلٰى هُدًى مِّنْ رَّبِّهِمْ وَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ برابر پڑھتا رہے انشاء اللہ تعالیٰ کبھی رستہ نہ بھولے گا

اور صحیح سلامت منزل مقصود تک پہنچے گا۔ اگر کسی بچے یا اسباب یا مکان وغیرہ پر
حاسد کی نظر لگ جانے کا اندیشہ ہو سات مرتبہ لکھکر گلے میں باندھنا یا مکان
میں چسپاں کرنا یا سامان کے اندر باندھنا یا پڑھکر دم کرنا اس آیت کریمہ خَتَمَ اللّٰہُ
عَلٰی قُلُوْبِہِمْ وَعَلٰی سَمْعِہِمْ وَعَلٰی اَبْصَارِہِمْ غِشَاوَۃٌ وَّلَہُمْ عَذَابٌ عَظِیْمٌ کا نہایت مجرب
اور مفید ہے درحقیقت یہ آیت ایک قلعہ ہے بدنظر سے بچنے کے لیے خاصیت حاسد
دشمن بدگو چغل خور کی زبان بند کرنے کے لیے سات دن تک ایک ہزار ایک مرتبہ
اس آیت شریف کا رات کو اندھیرے میں بیٹھکر پڑھنا نہایت مفید ہے فَلَمَّآ اَضَاءَتْ
مَا حَوْلَہٗ ذَھَبَ اللّٰہُ بِنُوْرِہِمْ وَتَرَکَھُمْ فِیْ ظُلُمٰتٍ لَّا یُبْصِرُوْنَ صُمٌّۢ بُکْمٌ عُمْیٌ فَھُمْ لَا یَرْجِعُوْنَ
مگر ہر مرتبہ آیت کے ختم کے بعد اس دشمن جس کی زبان بند کرنی مقصود ہو نام لیا جائے
یہ آیت جلالی ہے اس عمل کے درمیان جھوٹ بولنا حرام کا لقمہ کھانا حرام فعل کرنا
نہایت مضر ہے پس احتیاط لازم ہے۔ بر رسولاں بلاغ باشد وبس خاصیت
بسم اللہ الرحمن الرحیم مُسَلَّمَۃٌ لَّا شِیَۃَ فِیْہَا جو پھنسی یا ناسور یا اور زخم بھی
اچھی نہوتی ہو اور طبیب اس کے علاج سے عاجز آگئے ہوں اس آیت شریف کو
ایک ہزار گیارہ مرتبہ پڑھکر اس دوا یا مرہم پر دم کیا جائے جو زخم پر لگائی جائے
انشاء اللہ دس روز کے عرصہ میں داغ تک باقی نرہے گا خاصیت اگر کسی شخص
کے مال یا زمین یا اسباب پر یا آبرو کا ناحق کوئی شخص دعویدار بلا وجہ حق دار بنگیا ہو
اور مظلوم اس ظالم کا خیال پھرانا چاہے تب سات دن تک ظہر کی نماز کے بعد
اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم وَلَنْ یَّتَمَنَّوْہُ اَبَدًۢا بِمَا قَدَّمَتْ اَیْدِیْہِمْ وَاللّٰہُ عَلِیْمٌۢ
بِالظّٰلِمِیْنَ گیارہ سو مرتبہ پڑھکر بہت دیر تک دشمن کے دفع ہونے کی دعا کرے انشاء اللہ
بالضرور کامیاب ہوگا خاصیت اگر کوئی مسافر یا حاجی اپنا سامان سفر آگے
روانہ کرے اور اپنے سامان کے اندر تین مرتبہ یہ آیت شریف لکھکر رکھدے تو
کبھی وہ اسباب سامان گم نہوگا بجنسہ محفوظ ملیگا آیت یہ ہے وَمَا تُقَدِّمُوْا لِاَنْفُسِکُمْ
مِّنْ خَیْرٍ تَجِدُوْہُ عِنْدَ اللّٰہِ اِنَّ اللّٰہَ بِمَا تَعْمَلُوْنَ بَصِیْرٌ خاصیت اگر کوئی مسلمان

اس آیت کریمہ کو کاغذ پر لکھکر مکان میں چسپاں کرے کوئی موذی یا شیطان یا روح خبیث
اُس مکان میں داخل نہوگا آیت یہ ہی اُولٰئِکَ مَا کَانَ لَھُمْ اَنْ یَّدْخُلُوْھَا اِلَّا خَائِفِیْنَ لَھُمْ فِی
الدُّنْیَا خِزْیٌ وَّلَھُمْ فِی الْاٰخِرَۃِ عَذَابٌ عَظِیْمٌ خاصیت ہر ایک قسم کے وبائی مرض
بخار ہیضہ طاعون وغیرہ کے لیے اس آیت کریمہ کا باہر کے دروازہ اور مکان کے اندرونی
دیوار پر لکھکر لگایا یا بخاصیت اُس مکان کو وبا کے اثر سے بفضلہ تعالےٰ محفوظ رکھتا ہی
آیت یہ ہی بسم اللہ الرحمن الرحیم وَلِلّٰہِ الْمَشْرِقُ وَالْمَغْرِبُ فَاَیْنَمَا تُوَلُّوْا فَثَمَّ وَجْہُ اللّٰہِ
اِنَّ اللّٰہَ وَاسِعٌ عَلِیْمٌ خاصیت اگر کوئی شخص کسی کام کا جلد ہونا چاہتا ہو اور بظاہر
اُس کام کے جلدی ہونے کا کوئی سبب نہو تین جمعرات تو تین دن کو روزہ رکھے رات کو عشا
کی نماز کے بعد نو ہزار مرتبہ اس آیت کو پڑھے بَدِیْعُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَاِذَا قَضٰی
اَمْرًا فَاِنَّمَا یَقُوْلُ لَہٗ کُنْ فَیَکُوْنُ اول آخر گیارہ گیارہ مرتبہ جو درود شریف یاد ہو پڑھے
انشاء اللہ اوّل ختم یا دوسرے ختم کے بعد سرانجام ہوجائیگا انتھی تیسرے ختم کے بعد مقصود
پورا ہوگا خاصیت اگر کوئی شخص کہیں باہر سفر میں جائے اور مکان کے باہر کے دروازہ کی
پیشانی پر یہ آیت لکھی جائے انشاء اللہ وہ گھر والے زندہ وسلامت نہایت آرام سے
رہیں گے اور یہ مسافر سب سے مع الخیر آن کر ملیگا آیت یہ ہی بسم اللہ الرحمن الرحیم رَبِّ اجْعَلْ
ھٰذَا الْبَلَدَ اٰمِنًا وَّارْزُقْ اَھْلَہٗ مِنَ الثَّمَرٰتِ مَنْ اٰمَنَ مِنْھُمْ بِاللّٰہِ وَالْیَوْمِ الْاٰخِرِ
وَاِذْ جَعَلْنَا الْبَیْتَ مَثَابَۃً لِّلنَّاسِ وَاَمْنًا خاصیت اگر کسی شخص کی برائی لوگ
اُس کے حاکم یا آقا کے سامنے کرتے ہوں یا عورت کی برائی اس کی ساس یا نندیں
اسکے خاوند کے سامنے بیان کرتی ہوں تو وہ نوکر یا عورت اس آیت کو ایک سو
دفعہ پڑھکر ہاتھ اُٹھا کر دعا کرے اور دعا میں صرف یہ جملے منہ سے نکالے اَللّٰھُمَّ اِنَّا
نَجْعَلُکَ فِیْ نُحُوْرِھِمْ وَنَعُوْذُبِکَ مِنْ شُرُوْرِھِمْ سات دن تک برابر اس عمل کو کرنے
سے تمام شکایتیں دور ہوں گی آیت یہ ہے فَسَیَکْفِیْکَھُمُ اللّٰہُ وَھُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ
خاصیت اگر کسی شخص کا لڑکا یا لڑکی نوکر غلام بیوی خاوند یا کوئی اپنا عزیز و قریب
کہیں نکل جائے اور اُس کا نشان معلوم نہو اس آیت کریمہ کا ختم پڑھنے سے

وہ گم گشتہ شخص انشاء اللہ واپس آ جائے گا یا اُس کا نشان معلوم ہو جائیگا آیت کریمہ یہ ہے وَلِكُلٍّ وِجْهَةٌ هُوَ مُوَلِّيهَا فَاسْتَبِقُوا الْخَيْرَاتِ أَيْنَ مَا تَكُونُوا يَأْتِ بِكُمُ اللّٰهُ جَمِيعًا إِنَّ اللّٰهَ عَلَىٰ كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ ترکیب ختم کی یہ ہے۔ اوّل آخر گیارہ گیارہ مرتبہ یہ درود شریف پڑھا جائے اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَبِيلِ الْأَبْرَارِ فَاتِحِ الْأَسْرَارِ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ پھر سات ہزار ایک سو اکیس ۷۱۲۱ مرتبہ آیت مذکورہ تلاوت کریں ختم کے بعد فوراً سوا سیر شیرینی نابالغ بچوں کو تقسیم کیجائے اور ختم پڑھنے والے دو دو رکعت نفل پڑھکر غائب شخص کے آجانے کی دعا کریں انشاء اللہ تین روز میں مقصود حاصل ہو گا تنبیہ اگر ایک شخص ختم پڑھے تو بہتر ہے ورنہ تین آدمی پڑھیں اس سے زیادہ نہوں خاصیت وَإِلٰهُكُمْ إِلٰهٌ وَاحِدٌ لَا إِلٰهَ إِلَّا هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيمُ یہ آیت کریمہ اسم اعظم ہے ایک لاکھ اکیس ہزار مرتبہ اس کا پڑھنا ہر ایک قسم کی مہم کے لیے اکسیر کا حکم رکھتا ہے اس آیت کا شروع جلالی آخر جمالی ہے آیت شریفہ کے پڑھنے کی صورت یہ ہے کہ گیارہ دن کا اعتکاف کیا جائے پڑھنے والا گیارہ روزے رکھے اکل حلال کا خیال رہے روزانہ گیارہ ہزار مرتبہ آیت کریمہ مذکورہ پڑھی جائے ہر روز ختم پڑھنے کے بعد سجدے میں جاکر مراد حاصل ہونے کی دعا کیجائے انشاء اللہ تعالےٰ اگر پہاڑ کے برابر سخت مصیبت ہوگی مع الخیر دفع ہو گی جو مراد ہو گی وہ پوری ہو گی اگر ختم اس پابندی سے نہو سکے تو گیارہ ہزار مرتبہ سات دن تک پڑھنا بھی بہت موثر اور مفید ثابت ہوا ہے خاصیت باری کے بخار کے لیے دو عدد پان پر بسم اللہ الرحمن الرحیم ذٰلِكَ تَخْفِيفٌ مِّن رَّبِّكُمْ وَرَحْمَةٌ فَمَنِ اعْتَدَىٰ بَعْدَ ذٰلِكَ فَلَهُ عَذَابٌ أَلِيمٌ لکھکر وہ پان باری والے کو آرام کے دن ایک صبح ایک شام کھلاویں پھر جس دن بخار کی باری ہو بسم اللہ الرحمن الرحیم یَا حَفِيظُ يَا سَلَامُ يُرِيدُ اللّٰهُ بِكُمُ الْيُسْرَ وَلَا يُرِيدُ بِكُمُ الْعُسْرَ ایک پان پر لکھکر کھلانا خدا کے فضل سے باری کے بخار کو دفع کرتا ہے سوائے بخار کے ہر ایک قسم کے وہ مرض جو دورہ کے ساتھ آتے ہیں انہیں بھی یہ عمل نہایت مفید اور مجرب ہے خاصیت وَإِذَا سَأَلَكَ عِبَادِي عَنِّي فَإِنِّي قَرِيبٌ أُجِيبُ دَعْوَةَ الدَّاعِ إِذَا

دَعَانِ فَلْيَسْتَجِيبُوْا لِي وَلْيُؤْمِنُوْا بِي لَعَلَّهُمْ يَرْشُدُوْنَ اس آیت کا عشا کی نماز کے بعد ایک ہزار مرتبہ پڑہنا پھر دعا کرنا ضرور دعا کو درجہ قبولیت تک پہنچاتا ہی تین روزے رکھکر احرام باندھکر حلال کے پیسے سے جو کی روٹی کھاکر اس آیت کو پچیس ہزار مرتبہ پڑھنا اسم اعظم کی تاثیر رکھتا ہے خاصیت جس عورت کے دودھ کم ہو اس کے لیے ایک روز نئی مٹی کی تشتری پر بسم اللہ الرحمن الرحیم وَالْوَالِدَاتُ يُرْضِعْنَ اَوْلَادَهُنَّ حَوْلَيْنِ كَامِلَيْنِ لِمَنْ اَرَادَ اَنْ يُّتِمَّ الرَّضَاعَةَ وَمَا مِنْ دَابَّةٍ فِي الْاَرْضِ اِلَّا عَلَى اللّٰهِ رِزْقُهَا وَعَلَى اللّٰهِ فَلْيَتَوَكَّلِ الْمُتَوَكِّلُوْنَ سات روز تک لکھکر پلانا نہایت مجرب ہے خاصیت آیۃ الکرسی کے فائدے اور خواص بیحساب ہیں مگر مختصر سے یہ ہیں کہ رات کو سوتے ہوئے تین مرتبہ پڑہکر سونا رات بھر شیطان جنات کے شر سے محفوظ رکھتا ہی جس مکان میں رات کو آیۃ الکرسی پڑہی جائے وہاں انشاء اللہ کبھی چور نہ آئے گا اور اگر آگیا تو اندھا ہوکر جائے گا جس بچے پر ایک مرتبہ آیت الکرسی دم کردی جائے اُس بچہ کو سارے دن نظر نہ لگے گی جس کھیت میں جس باغ میں روزانہ آیۃ الکرسی پڑہی جائے وہ تمام آفتوں سے محفوظ رہیگا۔ اس آیت میں اَللّٰهُ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ اَلْحَيُّ الْقَيُّوْمُ کی اسم اعظم ہی جو شخص آیۃ الکرسی ایک مرتبہ صبح ایک مرتبہ شام کو پڑہیگا کوئی جادو اُسپر اثر نکریگا اگر کسی شخص پر جادو کیا گیا ہو سات عدد مدینہ منورہ کی کھجور کو سات دن تک سات سات مرتبہ آیۃ الکرسی پڑہکر ایک کھجور روزانہ کھلانا زبردست سے زبردست سحر کو زائل اور باطل کرتا ہے اگر کسی شخص پر فراموشی سحر کا اثر ہو اور وہ فراموش شخص اس اثر کو زائل کرنا چاہے صبح کے وقت سورج نکلنے سے پہلے غسل کرے پھر احرام باندھکر قبلہ کیطرف متوجہ ہوکر ایک ہزار مرتبہ آیۃ الکرسی مع بسم اللہ الرحمن الرحیم کے پڑہے اکیس روز تک اسیطرح عمل کرے بائیسویں روز بفضلہ تعالےٰ وہ اثر باطل ہوجائیگا۔ آیۃ الکرسی کا ختم ہر ایک مصیبت اور غم کے دفع کرنے مقدمہ کے فتح ہونے ہر ایک جائز مراد پوری ہونے کے لیے بدرجہ غایت مجرب اور مفید ہی اکیس دن یا سات دن یا تین دن میں ایک شخص باوضو قبلہ رو اکیس ہزار دفعہ

اس آیت شریفہ کو پڑہے جس مراد کے لیے پڑہیگا خدا کے حکم سے پوری ہوگی شریعت کے
دائرے میں رہکر جو چاہو کام لو انشاء اللہ یہ آیت شریفہ حصول مراد کی کنجی ہے خاصیت
جس شخص کو اندیشہ ہو کہ میرا کھانا وغیرہ رات کو سڑ جائیگا وہ تین مرتبہ آیت فَانْظُرْ اِلٰی
طَعَامِكَ وَشَرَابِكَ لَمْ يَتَسَنَّهْ پڑہکر دم کرے پھر احتیاط سے رکھدے صبح کو اس کھانیکے
اُٹھاتے وقت ایک دفعہ اس آیت کو پڑہکر اُٹھائے انشاء اللہ کھانا سڑنے سے
محفوظ رہیگا خاصیت حضرت ابن عمر سے تفسیر درمنثور میں منقول ہی کہ میت کو
دفن کرتے ہی سرہانے سورہ بقر کا پہلا رکوع پیروں کی طرف اٰمن الرسول آخر تک
اونگلی رکہکر پڑہنا میت کی مغفرت کا ذریعہ ہوتا ہی جو شخص رات کو ایک دفعہ اٰمن الرسول
آخر تک پڑہکر سوئے گا ہر ایک موذی شے جن چور سانپ بچھو سے محفوظ رہیگا ترمذی
شریف میں نعمان بن بشیر رضی اللہ عنہ سے روایت ہی جناب صادق المصدوق
صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ فرمایا کہ خداوند تعالے نے آسمان و زمین کی پیدائش سے
دو ہزار برس پہلے ایک کتاب قلم قدرت سے تحریر فرمائی تھی اُس مبارک کتاب
میں سے دو آیتیں سورہ بقرہ کی آخر میں نازل کیں ہیں جس گھر میں تین دن تک یہ آیتیں
اٰمن الرسول سے آخر تک برابر پڑہی جائیں گی اُس گھر میں کبھی شیطان نہ آئیگا

# سورہ آل عمران

خاصیت ۲ اللّٰهُ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ یہ آیت اسم اعظم ہی پیٹ کے درد کے
لیے کسی شربت یا پانی پر سات مرتبہ پڑہکر دم کرکے پلانا درد کو زائل کرتا ہے کورے
برتن میں لکھکر گھولکر پلانا درد سر کو بیحد مفید ہی لڑکی کے لیے چاندی لڑکے کے لیے
تانبے کے پترے پر کندہ کرکے بچے کے گلے میں ڈالنا ہر ایک قسم کے آسیب جن بھوت
کے خلل نظر بد کے اثر ام الصبیان کے مرض سے محفوظ رکھتا ہے خاصیت جس
عورت کے حمل نہ رہتا ہو سات دن تک نہار مونہہ روٹی کے ٹکڑے پر یہ آیت لکھکر
کھائے انشاء اللہ حمل ٹھیر جائیگا آیت یہ ہی هُوَ الَّذِیْ یُصَوِّرُكُمْ فِی الْاَرْحَامِ كَیْفَ یَشَآءُ

لَا اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الْعَزِیْزُ الْحَکِیْمُ چاند کی پہلی تاریخ یہ عمل شروع کیا جائے یا عورت کے مہینہ کے ایام سے پاک ہونے غسل کرنے کے بعد شروع کیا جائے ضرور انشاء اللہ کامیابی ہوگی تجربہ سے نہایت مفید ثابت ہوا ہے خاصیت اگر کسی کا اکلوتا بیٹا مرگیا ہو وہ شخص اس آیت کو ایک سو ایک مرتبہ روز پڑھے انشاء اللہ دلکو صبر بھی آئیگا اور اس فرزند کا بدل دوسرا فرزند جلد ملیگا آیت یہ ہے رَبَّنَا لَا تُزِغْ قُلُوْبَنَا بَعْدَ اِذْ ھَدَیْتَنَا وَھَبْ لَنَا مِنْ لَّدُنْکَ رَحْمَةً اِنَّکَ اَنْتَ الْوَھَّابُ خاصیت اگر کوئی شخص اپنے روزگار سے موقوف ہوا یا مال دار تھا مفلس ہوا یا صاحب عزت تھا اب ذلیل ہوا یا صاحب اولاد تھا اب اولاد مرگئی یا عورت بیوہ ہوئی آئندہ کوئی پیغام نہیں دیتا یا عدالت ماتحت میں مقدمہ ہارا عدالت بالادست میں اپیل دائر کیا ہو ایک سو ایک مرتبہ بعد گیارہ دفعہ درود شریف پڑھنے کے اس آیت کو پڑھے قُلِ اللّٰھُمَّ مٰلِکَ الْمُلْکِ تُؤْتِی الْمُلْکَ مَنْ تَشَاءُ وَتَنْزِعُ الْمُلْکَ مِمَّنْ تَشَاءُ وَتُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَتُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ بِیَدِکَ الْخَیْرُ اِنَّکَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ اکیس [21] دن کے عمل میں غیب سے مراد پوری ہوگی اگر کسی بادشاہ یا امیر یا دولتمند یا عالم فاضل صاحب کمال کے دشمن حاسد زیادہ پیدا ہوئے ہوں وہ شخص صبح شام سات سات مرتبہ ان آیتوں کو پڑھا کرے انشاء اللہ کبھی کسی حاسد کیطرف سے کوئی اذیت نہ پہنچے گی خواہ کوئی کتنی ہی کوشش کرے مگر ناکام رہیگا آیت یہ ہے قُلْ اِنَّ الْفَضْلَ بِیَدِ اللّٰہِ یُؤْتِیْہِ مَنْ یَّشَاءُ وَاللّٰہُ وَاسِعٌ عَلِیْمٌ یَّخْتَصُّ بِرَحْمَتِہٖ مَنْ یَّشَاءُ وَاللّٰہُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِیْمِ خاصیت جس عورت کا حمل گرجاتا ہو جس وقت سے حمل کی امید معلوم ہو بچہ ہونے تک روز روٹی کے ٹکڑے یا تشتری پر یہ آیت مع بسم اللہ کے لکھکر پلانا اسقاط سے محفوظ رکھے گا آیت یہ ہے بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ فَاسْتَجَابَ لَھُمْ رَبُّھُمْ اَنِّیْ لَآ اُضِیْعُ عَمَلَ عَامِلٍ مِّنْکُمْ مِّنْ ذَکَرٍ اَوْ اُنْثٰی بَعْضُکُمْ مِّنْ بَعْضٍ

**فائدہ** سورہ بقر کا تین مرتبہ روز پڑھنا پھر کسی مریض پر دم کرنا نہایت جلد

مریض کو خدا کے فضل سے شفا دیتا ہی تین روز کے بعد چار دن تک برابر سورہ آل عمران کا پڑہنا پھر مریض پر دم کرنا مہلک مرض سے بفضلہ تعالیٰ شفا بخشتا ہی وبائے طاعون یا ہیضہ غرض ہر ایک قسم کی معمولی غیر معمولی وبا اور شدت مرض کے لیے ان دونوں سورتوں کا ملا کر گھر گھر جگہ جگہ پڑہنا نہایت مفید اور مجرب ہی فائدہ صبح کی نماز کے بعد ایک مرتبہ سورہ بقر ایک مرتبہ آل عمران پڑہکر پانی پر دم کر کے سارے گھر والوں عزیزوں قریبوں کو پلانا انشاء اللہ بالضرور طاعون وغیرہ وبا سے محفوظ رکہتا ہے عمل مجرب ہی ضرور کیا جائے فائدہ سات مرتبہ الحمد شریف تین مرتبہ سورہ بقر اور تین دفعہ آل عمران پڑہکر پانی پر دم کیا جائے پھر اس پانی میں لکہنے کی سیاہی گھولکر جاہے جتنے تعویذ اس طرح سے طیار کیے جائیں بسم اللہ الرحمن الرحیم فَقُلْنَا اضْرِبُوهُ بِبَعْضِهَا كَذَٰلِكَ يُحْيِي اللَّهُ الْمَوْتَىٰ وَيُرِيكُمْ آيَاتِهِ لَعَلَّكُمْ تَعْقِلُونَ الٓمٓ اللَّهُ لَا إِلَٰهَ إِلَّا هُوَ الْحَيُّ الْقَيُّومُ آج کے پیدا ہوئے بچے کے گلے میں ڈالا جائے بارہ برس تک برابر پڑا رہی انشاء اللہ بچے کی عمر دراز ہوگی اور ساری عمر شیطان کے خلل سے بچا رہیگا

## سورۂ نساء

خاصیت سخت سے سخت مرض جنکے معالجہ سے طبیب عاجز ہوئے ہوں اُنکے لیے اس آیت کا ایکہزار مرتبہ رات کو عشاء کے بعد چراغ گل کر کے سر برہنہ تین سو دفعہ کھڑے ہوکر تین سو دفعہ دوزانو سر نگوں بیٹھ کر سو دفعہ شمال کیطرف مونہہ کر کے سو دفعہ جنوب کیطرف مونہہ پہیر کر سو مرتبہ آسمان کیطرف مونہہ اُٹھا کر سو دفعہ سجدہ میں جا کر پڑہنا اکسیر اعظم ہی آیت شریف یہ ہی بسم اللہ الرحمن الرحیم وَاسْأَلُوا اللَّهَ مِنْ فَضْلِهِ إِنَّ اللَّهَ كَانَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيمًا اطلاع مریض خود پڑہے یا کوئی اس کا رشتہ دار پڑہے سات دن تک برابر پڑہنا جمعہ سے شروع کرنا ہر روز ختم کے بعد مریض کے لیے شفا کی دعا کرنا مجرب ہی خاصیت اگر کسی شخص کی عورت شوخ یا بدنگاہ ہوگیا رہ دن تک ہر روز اس آیت کا پڑہنا پھر پانی یا عرق وغیرہ دوا یا کسی کھانے کی چیز پر

دم کر کے اپنی عورت کو کھلانا بالضرور اُس کے اخلاق کو درست کرتا ہی آیت یہ ہے فَالصّٰلِحٰتُ قٰنِتٰتٌ حٰفِظٰتٌ لِّلْغَیْبِ بِمَا حَفِظَ اللّٰہُ خاصیت اگر کسی شخص کے دشمن بہت ہوں یا وہ شخص دشمنوں کے گھیرے میں پھنس گیا ہو اور اُسے رات دن دشمنوں کی طرف سے تکلیف پہنچنے کا یقین ہو وہ شخص اس آیت کو اکیسو اکیس مرتبہ رات کو اُسیقدر صبح کو سورج سے پہلے پڑھے انشاء اللہ کبھی کوئی دشمن کسی طرح کی اذیت نہ دے سکے گا آیت یہ ہے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم وَاللّٰہُ اَعْلَمُ بِاَعْدَآئِکُمْ وَکَفٰی بِاللّٰہِ وَلِیًّا وَّکَفٰی بِاللّٰہِ نَصِیْرًا اگر معاملہ نہایت سنگین ہو تب سوا لاکھہ مرتبہ آیت مذکورہ کا ختم کرانا انشاء اللہ ایک ہی دن میں دشمنوںکی قسمت کا فیصلہ کرتا ہی عمل مجرب ہی خاصیت اگر کند ذہن بچے کو سات مرتبہ لکھکر پانی میں گھولکر روز پلایا جائے یا طالب علم خود تین سو مرتبہ رات کو عشاء کے بعد روز پڑھے انشاء اللہ عالم کامل فاضل بے بدل ہو جائے گا آیت یہ ہی وَعَلَّمَکَ مَا لَمْ تَکُنْ تَعْلَمُ وَکَانَ فَضْلُ اللّٰہِ عَلَیْکَ عَظِیْمًا اگر روزیہ عمل نہو سکے تو اوّل چاند سے سات تاریخ تک ضرور ہونا لازم ہی۔ خاصیت بدگو طعنے تشنے دینے والے گالیاں بکنے والے شخص کی زبان بند کرنے کے لیے اس آیت کا روز سو مرتبہ پڑھنا پھر دعا کرنا نہایت مفید ہے آیت یہ ہی لَا یُحِبُّ اللّٰہُ الْجَھْرَ بِالسُّوْٓءِ مِنَ الْقَوْلِ اِلَّا مَنْ ظُلِمَ وَکَانَ اللّٰہُ سَمِیْعًا عَلِیْمًا خاصیت وَاَلْقَیْنَا بَیْنَھُمُ الْعَدَاوَۃَ وَالْبَغْضَآءَ اِلٰی یَوْمِ الْقِیٰمَۃِ عداوت کے لیے عمل مشہور ہی اسلیے ہمنے اسے نہیں لکھا خاصیت حق گو واعظ یا حاکم یا قاضی یا مفتی کے لیے آیت وَاللّٰہُ یَعْصِمُکَ مِنَ النَّاسِ اِنَّ اللّٰہَ لَا یَھْدِی الْقَوْمَ الْکٰفِرِیْنَ نگینہ میں کندہ کرا کر انگوٹھی پہننا ہر ایک قسم کی اذیت سے خلقت کی بدگوئی عزت آبرو کی حفاظت کے لیے مجرب ہی خاصیت اگر کسی عورت کے خاوند نے کسی ناجائز عورت سے تعلق کر رکھا ہو ایک ہزار ایک دفعہ اس آیت کا گیارہ روز تک پڑھنا پھر ہر روز پانی یا کھانے کی چیز پر دم کر کے خاوند کو کھلانا بہت مفید ہی انشاء اللہ اس ناجائز عورت سے

خود بخود نفرت ہو کر جدائی ہوگی آیت یہ ہے قُل لَّا یَسْتَوِی الْخَبِیْثُ وَالطَّیِّبُ وَلَوْ أَعْجَبَكَ كَثْرَةُ الْخَبِیْثِ فَاتَّقُوا اللّٰہَ یَا أُولِی الْأَلْبَابِ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُوْنَ خاصیت رزق کی فراخی تجارت کی ترقی بے محنت حلال روزی ملنے کے لیے اس آیت کا گیارہ سو مرتبہ ہر روز پڑھنا دست غیب کا حکم رکھتا ہے بشرطیکہ عامل پاک صاف ہو آیت شریف یہ ہے اَللّٰھُمَّ رَبَّنَا أَنْزِلْ عَلَیْنَا مَائِدَةً مِّنَ السَّمَاءِ تَكُوْنُ لَنَا عِیْدًا لِّأَوَّلِنَا وَآخِرِنَا وَآیَةً مِّنْكَ وَارْزُقْنَا وَأَنْتَ خَیْرُ الرّٰزِقِیْنَ فائدہ رمضان المبارک کے آخری عشرہ میں اعتکاف کرنا پھر سوا لاکھ مرتبہ اس آیت کا پڑھنا ہمیشہ ہمیشہ عمر بھر کی روزی کی تنگی سے محفوظ رہنا بزرگوں کا مجرب عمل ہے

## سورۂ انعام

خاصیت جس بیمار کو مرض کا دورہ ہوتا ہو اُس کے صحت کے لیے اس آیت شریف کا کورے برتن پر لکھکر پانی سے دھو کر پلانا اور لکھکر تعویذ بنا کر گلے میں ڈالنا نہایت مجرب ہے آیت یہ ہے قُلْ لِّمَنْ مَّا فِی السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضِ قُلْ لِّلّٰہِ كَتَبَ عَلٰی نَفْسِهِ الرَّحْمَةَ وَلَهٗ مَا سَكَنَ فِی اللَّیْلِ وَالنَّهَارِ وَهُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ یہ آیت شریف دن میں تین مرتبہ پلائی جائے انشاء اللہ دورہ بند ہو جائے گا خاصیت اگر کسی شہر میں طاعون یا ہیضہ یا وبائی بخار یا کسی اور عالمگیر وبا کی شہرت ہو اس آیت کا مکان کے دروازہ پر اور مکان کے اندر کی دیوار پر لکھکر لگانا نہایت مفید ہے انشاء اللہ اس مکان میں وبا ہرگز داخل نہ ہوگی آیت شریف یہ ہے مَنْ یُّصْرَفْ عَنْهُ یَوْمَئِذٍ فَقَدْ رَحِمَهٗ وَذٰلِكَ الْفَوْزُ الْمُبِیْنُ وَإِنْ یَّمْسَسْكَ اللّٰهُ بِضُرٍّ فَلَا كَاشِفَ لَهٗ إِلَّا هُوَ وَإِنْ یَّمْسَسْكَ بِخَیْرٍ فَهُوَ عَلٰی كُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ خاصیت اگر کسی شخص پر کوئی ظالم زبردستی کرتا ہو بیجا ستاتا ہو اور مظلوم شخص اُس ظالم کو مغلوب کرنا چاہیے اکیس سو مرتبہ روشنی موقوف کر کے ننگے سر کھڑے ہو کر داہنا ہات سینہ پر رکھکر اس آیت کو سات دن تک برابر پڑھنا بالیقین دشمن کو زیر اور مغلوب کرتا ہے

آیت کریمہ یہ ہے وَھُوَ الْقَاھِرُ فَوْقَ عِبَادِہٖ وَھُوَ الْحَکِیْمُ الْخَبِیْرُ خاصیت سخت مصیبت کے دفع کرنے کے لیے سات ہزار مرتبہ اس آیت کا گیارہ دنتک پڑھنا نہایت مجرب ہے آیت یہ ہے بَلْ اِیَّاہُ تَدْعُوْنَ فَیَکْشِفُ مَا تَدْعُوْنَ اِلَیْہِ اِنْ شَآءَ وَتَنْسَوْنَ مَا تُشْرِکُوْنَ خاصیت ظالم نابکار کے دفع کرنے کے لیے اس آیت کا اکتیس ہزار مرتبہ با وضو ہو کر پڑھنا تیر بہدف کا مضمون ہے فَقُطِعَ دَابِرُ الْقَوْمِ الَّذِیْنَ ظَلَمُوْا وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ انشاء اللہ پہلے ہی دن میں مقصود حاصل ہوگا ورنہ دوسرے دن پڑھے انتہا تین روز تک پڑھنا کافی ہے اطلاع بلا وجہ معقول اور ضرورت شرعی کے اس آیت کا ختم کرنا ناجائز ہے کہیں خود مبتلائے بلا ہو جائے پھر علاج مشکل ہوگا آیت بڑی جلالی اور غضبانی ہے خاصیت اگر چور کوئی ہو اور پکڑا کوئی گیا ہو جرم کسی نے کیا ہو ذمہ کسی کے لگ گیا ہو پس جس شخص کے ذمہ ناحق کا الزام لگایا گیا ہو وہ ہر وقت اس آیت شریف کو پڑھے انشاء اللہ الزام سے بری ہوگا اور اصل ملزم برآمد ہو جائے گا آیت یہ ہے وَلَا تَکْسِبُ کُلُّ نَفْسٍ اِلَّا عَلَیْھَا وَلَا تَزِرُ وَازِرَۃٌ وِّزْرَ اُخْرٰی ثُمَّ اِلٰی رَبِّکُمْ مَّرْجِعُکُمْ فَیُنَبِّئُکُمْ بِمَا کُنْتُمْ فِیْہِ تَخْتَلِفُوْنَ فائدہ دشمن کے دفع کرنے کی نیت سے سورہ انعام کا تین مرتبہ پڑھنا نہایت اکسیر ہے

## سورہ اعراف

خاصیت غم اور حزن اور قلب کی گھٹن اور انقباض قلب کے لیے سینہ پر ہاتھ رکھکر ایک سو ایک مرتبہ اس آیت کا صبح کی نماز کے بعد پڑھنا نہایت مفید اور ہمارا مجرب ہے آیت شریف یہ ہے الٓمّٓصٓ کِتٰبٌ اُنْزِلَ اِلَیْکَ فَلَا یَکُنْ فِیْ صَدْرِکَ حَرَجٌ مِّنْہُ لِتُنْذِرَ بِہٖ وَذِکْرٰی لِلْمُؤْمِنِیْنَ خاصیت اگر کوئی شخص مسافرت میں ہو اور کوئی سامان کھانے پینے رہنے کا اس کے پاس نہو رات کے وقت کھڑے ہو کر تین سو تیرہ مرتبہ اس آیت کا پڑھنا ازبس مفید اور مجرب ہے انشاء اللہ ایک ہی شب میں ایک ہی مرتبہ کے پڑھنے میں سارے سامان غیب سے مہیا ہونگے

لیمن جب تک وہاں ہی ہر روز ختم پڑہتا رہی آیت شریف یہ ہی وَلَقَدْ مَكَّنَّاكُمْ فِي الْأَرْضِ وَجَعَلْنَا لَكُمْ فِيهَا مَعَايِشَ ۔ قَلِيلًا مَّا تَشْكُرُونَ خاصیت دین کا مخالف مغرور متکبر اذیت دینے والے شخص کا تکبر توڑنا منظور ہو عصر کی نماز کے بعد سے مغرب تک تین سو سترہ مرتبہ تین روز تک اس آیت شریفہ کا پڑہنا کافی ہی آیت یہ ہے فَاهْبِطْ مِنْهَا فَمَا يَكُونُ لَكَ أَن تَتَكَبَّرَ فِيهَا فَاخْرُجْ إِنَّكَ مِنَ الصَّاغِرِينَ آیت شریف کی تلاوت کے وقت دل میں نیت کرے کہ وہ متکبر راندہ درگاہ الہی ہو اور مردود ہوکر مارا گیا ۔ آگاہی بلا وجہ کسی مسلمان کے لیے پڑہنا جائز نہیں ہی خاصیت رَبَّنَا ظَلَمْنَا أَنفُسَنَا پڑہکر سانس لیوے پھر وَإِن لَّمْ تَغْفِرْ لَنَا وَتَرْحَمْنَا لَنَكُونَنَّ مِنَ الْخَاسِرِينَ پڑہے چوبیس گھنٹہ میں تین مرتبہ اس آیت شریفہ کے پڑہنے سے انسان کے سارے گناہ معاف ہوجاتے ہیں حضرت آدم علیہ السلام سے لیکر آخر تک تمام انبیا علیہ السلام کے مونہہ سے یہ استغفار پڑہنا ثابت ہوا ہی خاصیت اگر کسی مریض کا دل کھانے پینے سے ہٹ گیا ہو اُس کو اکتالیس مرتبہ اس آیت شریف کا پڑہکر پانی پر دم کرکے پلانا نہایت مفید ہی انشاء اللہ جلد مریض دانہ پانی خود مانگیگا آیت یہ ہی ۔ قُلْ مَنْ حَرَّمَ زِينَةَ اللَّهِ الَّتِي أَخْرَجَ لِعِبَادِهِ وَالطَّيِّبَاتِ مِنَ الرِّزْقِ قُلْ هِيَ لِلَّذِينَ آمَنُوا فِي الْحَيَاةِ الدُّنْيَا خَالِصَةً يَوْمَ الْقِيَامَةِ خاصیت اگر کوئی شخص حج کرنے جائے اور گیارہ مرتبہ اس آیت کو مشک سے لکھکر اپنے بازو پر باندہے انشاء اللہ تعالیٰ بالیقین اپنے وطن صحیح سلامت واپس آئے گا آیت یہ ہی ۔ إِنَّ رَحْمَتَ اللَّهِ قَرِيبٌ مِّنَ الْمُحْسِنِينَ خاصیت اگر کسی شخص کا اُس کی قوم برادری یا اہل وطن سے کسی دینی معاملہ میں نزاع ہو اور قوم اس کی اُس سے مخالفت کرتی ہو عشاء کی نماز کے بعد پانسو مرتبہ اس آیت کا اکیس دن تک پڑہنا یکلخت قوم کی بیجا مخالفت کو خدا کے حکم سے دور کرتا ہی آیت شریف یہ ہی وَسِعَ رَبُّنَا كُلَّ شَيْءٍ عِلْمًا عَلَى اللَّهِ تَوَكَّلْنَا رَبَّنَا افْتَحْ بَيْنَنَا وَبَيْنَ قَوْمِنَا بِالْحَقِّ وَأَنتَ خَيْرُ الْفَاتِحِينَ زیادہ ضرورت کے موقعہ پر تین ہزار مرتبہ

روزانہ پڑھنا مناسب ہے خاصیت اگر کوئی مسلمان نزاع کی حالت میں مبتلا ہوا گر ہو سکے تو خود مریض ورنہ اس کے گھر والے اس آیت کو بکثرت تلاوت کریں انشاءاللہ بہت جلد مشکل آسان ہوگی اور خاتمہ بالخیر ہوگا آیت یہ ہے رَبَّنَا اَفْرِغْ عَلَيْنَا صَبْرًا وَّتَوَفَّنَا مُسْلِمِيْنَ ۔ خاصیت اگر کوئی شخص جناب سید المرسلین ختم النبین صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ اجمعین کی زیارت سے مشرف ہونا چاہے وہ جمعرات کے دن سے دوسرے جمعہ تک نو دن برابر اس آیت کو عشاء کی نماز کے بعد ایک ہزار مرتبہ روز پڑھے انشاءاللہ زیارت سے مشرف ہوگا آیت شریف یہ ہے فَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا بِهٖ وَعَزَّرُوْهُ وَنَصَرُوْهُ وَاتَّبَعُوا النُّوْرَ الَّذِيْٓ اُنْزِلَ مَعَهٗٓ اُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ

# سورۂ انفال

ہول کے مرض اضطراب قلب خفقان کے لیے مینہ کے پانی سے اس آیت کا سات مرتبہ سات روز تک لکھکر پلانا یا مینہ کے پانی سے زعفران گھولکر سات مرتبہ آیت کو لکھکر مریض کے گلے میں ڈالنا بفضلہ تعالے بہت مفید ہے اِذْ يُغَشِّيْكُمُ النُّعَاسَ اَمَنَةً مِّنْهُ وَيُنَزِّلُ عَلَيْكُمْ مِّنَ السَّمَآءِ مَآءً لِّيُطَهِّرَكُمْ بِهٖ وَيُذْهِبَ عَنْكُمْ رِجْزَ الشَّيْطٰنِ وَلِيَرْبِطَ عَلٰى قُلُوْبِكُمْ وَيُثَبِّتَ بِهِ الْاَقْدَامَ

# سورہ توبہ

اگر کسی شخص کو کسی دشمن کے اُٹھنے اور جنگ کرنے یا مقدمہ دائر کرنے کا خوف ہو اور وہ چاہے کہ وہ دشمن نہ اُٹھے وہ شخص اس آیت کو ایک سو سترہ مرتبہ تیرہ دن تک مع اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم کے پڑھے آیت یہ ہے وَلَوْ اَرَادُوا الْخُرُوْجَ لَاَعَدُّوْا لَهٗ عُدَّةً وَّلٰكِنْ كَرِهَ اللّٰهُ انْۢبِعَاثَهُمْ فَثَبَّطَهُمْ وَقِيْلَ اقْعُدُوْا مَعَ الْقٰعِدِيْنَ انشاءاللہ دشمن میں کبھی مخالفت کی طاقت نہ رہیگی خاصیت اگر کسی شخص کو کسی دشمن کی جانب سے کسی طرح کی مصیبت پہنچنے کی خبر پہنچے فوراً تین مرتبہ اس آیت کو پڑھے

اَنۡ یُّصِیۡبَنَاۤ اِلَّا مَا کَتَبَ اللّٰہُ لَنَا ھُوَ مَوۡلٰنَا وَعَلَی اللّٰہِ فَلۡیَتَوَکَّلِ الۡمُؤۡمِنُوۡنَ انشاء اللہ کبھی
کوئی برائی یا اذیت نہ پہونچے گی خاصیت اگر کسی جگہ کوئی شخص تنہا رہگیا ہو اور وہاں
کوئی شخص اُس کا حمایتی اور طرفدار جانبدار نہو ایک سو اکیس مرتبہ اس آیت کو
پڑہے انشاء اللہ اجنبی لوگ طرفدار اور دوست بنجائیں گے آیت شریف یہ ہے
اِنَّ اللّٰہَ لَہٗ مُلۡکُ السَّمٰوٰتِ وَالۡاَرۡضِ یُحۡیٖ وَیُمِیۡتُ وَمَا لَکُمۡ مِّنۡ دُوۡنِ اللّٰہِ مِنۡ وَّلِیٍّ وَّلَا
نَصِیۡرٍ تجربہ سے مفید ثابت ہوئی خاصیت جس شخص کے سر میں درد ہو اُس کا ماتھا
پکڑکر ان آیتوں کا سات مرتبہ پڑہکر دم کرنا نہایت مفید ہی لَقَدۡ جَآءَکُمۡ رَسُوۡلٌ مِّنۡ
اَنۡفُسِکُمۡ عَزِیۡزٌ عَلَیۡہِ مَا عَنِتُّمۡ حَرِیۡصٌ عَلَیۡکُمۡ بِالۡمُؤۡمِنِیۡنَ رَءُوۡفٌ رَّحِیۡمٌ فَاِنۡ تَوَلَّوۡا فَقُلۡ حَسۡبِیَ
اللّٰہُ لَاۤ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ عَلَیۡہِ تَوَکَّلۡتُ وَھُوَ رَبُّ الۡعَرۡشِ الۡعَظِیۡمِ پیٹ کے درد والے کے لیے
گیارہ مرتبہ پڑہکر پانی پر دم کرکے مریض کو پلانا مجرب ہی۔ اگر فاسق فاجر شرابی
افیونی جواری وغیرہ وغیرہ ان آیتوں کو رات کو باوضو سو مرتبہ روزانہ اکیس
دن تک پڑہیں انشاء اللہ سارے گناہ اور ناپاک خصلتیں چھوٹ جائیں ہر ایک
آفت مصیبت کے لیے ان آیتونکا پڑہنا نہایت مفید ہی سات دن تک تین
ہزار مرتبہ روز ان آیتونکا پڑہنا اسم اعظم کی تاثیر پیدا کرتا ہے۔

## سورۂ یونس

خاصیت اگر کہیں مسلمانونکا کسی غیر دین و مذہب والے سے جھگڑا یا مقدمہ ہو یا
کہیں کوئی وبائے عام اہل اسلام اور کفار میں پھیلی ہوئی ہو اور مسلمان چاہیں کہ ہم
اس وبا سے محفوظ رہیں یا یہ مقدمہ ہم جیت جائیں تین ہزار مرتبہ سورہ بقرہ کی اخیر
کی آیت رَبَّنَا وَلَا تُحَمِّلۡنَا مَا لَا طَاقَۃَ لَنَا بِہٖ وَاعۡفُ عَنَّا وَاغۡفِرۡ لَنَا وَارۡحَمۡنَا اَنۡتَ
مَوۡلٰنَا فَانۡصُرۡنَا عَلَی الۡقَوۡمِ الۡکٰفِرِیۡنَ اور سورہ یونس کی یہ آیت وَبَشِّرِ الَّذِیۡنَ اٰمَنُوۡۤا
اَنَّ لَھُمۡ قَدَمَ صِدۡقٍ عِنۡدَ رَبِّھِمۡ گیارہ دن تک متواتر پڑہنا نہایت مجرب اور مفید ہی
خاصیت کسی برتن میں ان آیتوں کا لکھکر پانی سے دہوکر پلانا ہر قسم کے بیمار کو

حکم الٰہی سے سات دن میں شفا دیتا ہے آیتیں یہ ہیں یَآ اَیُّہَا النَّاسُ قَدْ جَآءَتْکُمْ مَّوْعِظَۃٌ مِّنْ رَّبِّکُمْ وَشِفَآءٌ لِّمَا فِی الصُّدُوْرِ وَھُدًی وَّرَحْمَۃٌ لِّلْمُؤْمِنِیْنَ قُلْ بِفَضْلِ اللّٰہِ وَبِرَحْمَتِہٖ فَبِذٰلِکَ فَلْیَفْرَحُوْا ھُوَ خَیْرٌ مِّمَّا یَجْمَعُوْنَ نہایت مجرب ہے۔

## سورۂ ہود

جو شخص کشتی یا جہاز یا ریل وغیرہ کسی قسم کی سواری میں سوار ہونے سے پہلے تین مرتبہ بِسْمِ اللّٰہِ مَجْرٖیھَا وَمُرْسٰھَا اِنَّ رَبِّیْ لَغَفُوْرٌ رَّحِیْمٌ انشاء اللہ تعالیٰ اُس کو کبھی کسی سواری سے تکلیف اور اذیت نہ ہوگی اور اُس سواری سے زندہ سلامت اُتریگا عمل مجرب ہے۔

## سورۂ یوسف

خاصیت اگر کوئی شخص کسی چوری یا کسی جھوٹے الزام میں مطعون ہوا ہوا ور اصل مجرم کی تلاش ہو رہی ہو اور یہ شخص چاہے کہ جھوٹا الزام مجھپر سے اُتر جائے رات کو آدھی رات کے بعد کھڑے ہو کر کلمہ کی انگلی آسمان کی طرف اُٹھا کر سو مرتبہ اس آیت کو پڑھے ذٰلِکَ لِیَعْلَمَ اَنِّیْ لَمْ اَخُنْہُ بِالْغَیْبِ وَاَنَّ اللّٰہَ لَا یَھْدِیْ کَیْدَ الْخَآئِنِیْنَ انشاء اللہ تین روز میں الزام سے بری ہو جائے گا خاصیت اگر کوئی شخص نفس امارہ کے ہاتھ سے رہائی چاہے سات مرتبہ صبح اور سات مرتبہ شام کو پہلے تین مرتبہ لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ پڑھے پھر وَمَآ اُبَرِّیُٔ نَفْسِیْ اِنَّ النَّفْسَ لَاَمَّارَۃٌ بِالسُّوْٓءِ اِلَّا مَا رَحِمَ رَبِّیْ اِنَّ رَبِّیْ لَغَفُوْرٌ رَّحِیْمٌ پڑھے انشاء اللہ کبھی نفس کے جال میں گرفتار نہ ہوگا اور تھوڑے سے عرصہ میں نفس اُس کا مطیع ہو جائے گا خاصیت اگر کسی شخص کی تنخواہ کسی آقا پر چڑھ گئی ہو یا مزدور کی مزدوری کسی پر آتی ہو اور وصول نہ ہو یا کسی شخص کو کوئی عمل یا ختم پڑھتے یا دعا مانگتے مدت گزر گئی ہو اور اُس کی دعا قبول نہ ہوتی ہو تین دن تک عشاء کی نماز کے بعد سات ہزار مرتبہ اِس

آیت شریف کو پڑہے انشاء اللہ مراد پوری ہوگی آیت شریف یہ ہی نُصِیْبُ بِرَحْمَتِنَا مَنْ نَّشَاءُ وَلَا نُضِیْعُ اَجْرَ الْمُحْسِنِیْنَ اگر شاید تین روز میں کام نہو تو سات دن تک پڑہی انشاء اللہ ضرور مقصود حاصل ہوگا خاصیت اگر کوئی شخص مسافر ہوا اور وہ یہ چاہے کہ اپنے گھر مع الخیر واپس جائے اور گھر والے بھی سب خیریت سے ملیں ایک ہزار مرتبہ اس آیت کو ہر روز پڑہے فَاللّٰهُ خَیْرٌ حَافِظًا وَّهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ عمل مجرب ہی خاصیت وَمَاۤ اُغْنِیْ عَنْكُمْ مِّنَ اللّٰهِ مِنْ شَیْءٍ اِنِ الْحُكْمُ اِلَّا لِلّٰهِ عَلَیْهِ تَوَكَّلْتُ وَعَلَیْهِ فَلْیَتَوَكَّلِ الْمُتَوَكِّلُوْنَ تین مرتبہ پڑہکر بچہ پر دم کرنا یا زعفران سے لکھکر گلے میں ڈالنا بدنظر سے قطعاً بچہ کو خدا کے فضل سے محفوظ رکھتا ہی عمل مجرب ہے خاصیت اگر کسی عہدہ ملازمت پر بہت سے امیدواروں کی درخواستیں گزر چکی ہوں اُن میں سے کوئی امیدوار چاہے کہ میری درخواست منظور ہو تین روز تک اکیس ہزار مرتبہ یعنی سات سات ہزار مرتبہ ہر روز پڑہنا اس آیت کا نہایت مجرب ہی نَرْفَعُ دَرَجٰتٍ مَّنْ نَّشَاءُ وَفَوْقَ كُلِّ ذِیْ عِلْمٍ عَلِیْمٌ انشاء اللہ سارے امیدواروں میں سے اس ختم کا پڑہنے والا عہدہ ملازمت پر قائم کیا جایگا خاصیت خاتمہ بالخیر ہونے کے لیے سات مرتبہ صبح کی نماز کے بعد سات مرتبہ عشا کی نماز کے بعد اس آیت کا پڑہنا نہایت مفید ہی۔ فَاطِرَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ اَنْتَ وَلِیّٖ فِی الدُّنْیَا وَالْاٰخِرَةِ تَوَفَّنِیْ مُسْلِمًا وَّاَلْحِقْنِیْ بِالصّٰلِحِیْنَ غم کے رفع کرنے کے لیے تین مرتبہ روز سورہ یوسف کا پڑہنا نہایت مجرب ہی ترقی مرتبہ رزق کے لیے سورہ یوسف کا ختم نہایت مجرب ہی۔ ترکیب ختم کی یہ ہے کہ سات روزے رکھکر سات سو دفعہ سورہ یوسف کا پڑہنا یعنی مع قید اعتکاف کے پڑہنا اکسیر اعظم ہے اور نہایت مجرب عمل ہے کے پڑہنا اکسیر اعظم ہی اور نہایت مجرب عمل ہی۔

## سورہ رعد

خاصیت اگر کوئی شخص کسی ایسے خطرناک جنگل میں رستہ چلا جاتا ہو کہ جہاں درندوں کا خوف ہو اس آیت شریف کو پڑہے انشاء اللہ کسی طرح کا خوف نہو گا اور نہ کوئی درندہ حملہ کریگا بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ لَهٗ مُعَقِّبٰتٌ مِّنْۢ بَیْنِ یَدَیْهِ وَمِنْ خَلْفِهٖ یَحْفَظُوْنَهٗ

مِنْ اَمْرِ اللّٰہِ خاصیت اگر کسی موقع پر بجلی کی کڑک ورچمک زیادہ ہو اُس موقع پر یُسَبِّحُ الرَّعْدُ بِحَمْدِہٖ وَالْمَلٰٓئِکَۃُ مِنْ خِیْفَتِہٖ آیت اور سُبْحَانَ اللّٰہِ وَبِحَمْدِہٖ سُبْحَانَ اللّٰہِ الْعَظِیْمِ تسبیح کا پڑھنا نہایت مفید اور ہر قسم کی آفت سے محفوظ رہنے کے لیے مجرب عمل ہے خاصیت ہر ایک قسم کی گھبراہٹ اور دل کی اضطرابی کے موقعہ پر اَلَا بِذِکْرِ اللّٰہِ تَطْمَئِنُّ الْقُلُوْبُ کا پڑھنا نہایت مفید اور مجرب ہے فائدہ سورۃ رعد کا ایک مرتبہ روز پڑھنا اور ہمیشہ اس عمل کا کرنا بالخاصیت خدا کی محبت دل میں پیدا کرتا ہے عمل مجرب ہے۔

## سورۃ ابراہیم

خاصیت جس دن بچہ پیدا ہو مشک سے لکھکر اس آیت کا گلے میں بچے کے ڈالنا ام الصبیان سے محفوظ رکھتا ہے آیت یہ ہے وَخَابَ کُلُّ جَبَّارٍ عَنِیْدٍ مِّنْ وَّرَآئِہٖ جَہَنَّمُ وَیُسْقٰی مِنْ مَّآءٍ صَدِیْدٍ یَّتَجَرَّعُہٗ وَلَا یَکَادُ یُسِیْغُہٗ وَیَاْتِیْہِ الْمَوْتُ مِنْ کُلِّ مَکَانٍ وَّمَا ھُوَ بِمَیِّتٍ وَمِنْ وَّرَآئِہٖ عَذَابٌ غَلِیْظٌ تجربہ سے نہایت مفید ثابت ہوا ہے۔ خاصیت اگر کسی درخت میں پھل نہ آتا ہو یا کچھ کم پھل آتا ہو کسی کاغذ پر لکھکر اس درخت پر پھول کے شروع ہونے سے پہلے لٹکایا جائے انشاء اللہ پھل بہت آئیگا آیۃ یہ ہے ضَرَبَ اللّٰہُ مَثَلًا کَلِمَۃً طَیِّبَۃً کَشَجَرَۃٍ طَیِّبَۃٍ اَصْلُہَا ثَابِتٌ وَّفَرْعُہَا فِی السَّمَآءِ تُؤْتِیْٓ اُکُلَہَا کُلَّ حِیْنٍ بِاِذْنِ رَبِّہَا خاصیت اگر کوئی شخص چاہے کہ قبر میں نکیرین کے سوال وجواب میں قایم رہے ہر ایک فرض نماز کے بعد تین تین مرتبہ اس آیت کو پڑھے انشاء اللہ بالضرور قبر کا مرحلہ آسانی سے طے ہوگا۔ یُثَبِّتُ اللّٰہُ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا بِالْقَوْلِ الثَّابِتِ فِی الْحَیٰوۃِ الدُّنْیَا وَفِی الْاٰخِرَۃِ وَیُضِلُّ اللّٰہُ الظّٰلِمِیْنَ وَیَفْعَلُ اللّٰہُ مَا یَشَآءُ خاصیت اگر کوئی شخص یہ چاہے کہ والدین اور سارے جہان کے بزرگوں حق داروں کے حق سے جبکہ وہ انتقال کر گئے ہوں ادا اور بری ہو جائے اس آیت کریمہ کو ہر روز سات مرتبہ پڑھے انشاء اللہ قیامت کو ان سب کے حقوق سے فارغ ہو کر قبر سے اٹھایا جائے گا رَبَّنَا اغْفِرْ لِیْ

وَلِوَالِدَیَّ وَلِلْمُؤْمِنِیْنَ یَوْمَ یَقُوْمُ الْحِسَابُ خاصیت اگر کوئی شخص ظالم کو آفت غیبی میں مبتلا کرنا چاہے وہ شخص ان تین آیتوں کو ایک ہزار مرتبہ اکیس روز تک دوپہر کے وقت پڑھے آیتیں یہ ہیں وَلَا تَحْسَبَنَّ اللّٰهَ غَافِلًا عَمَّا یَعْمَلُ الظّٰلِمُوْنَ ۔ اِنَّ اللّٰهَ عَزِیْزٌ ذُو انْتِقَامٍ ۔ وَتَرَی الْمُجْرِمِیْنَ یَوْمَئِذٍ مُّقَرَّنِیْنَ فِی الْاَصْفَادِ ۔ انشاء اللہ ظالم شخص نہایت جلد آسمانی بلا میں مبتلا ہوگا۔

# سورۃ الحجر

اگر کسی شخص کو قرآن مجید یاد نہ رہتا ہو یا کسی کا دل نہایت آسانی سے قرآن کے حفظ کرنے کو چاہتا ہو وہ شخص گیارہ گیارہ مرتبہ التحیات والا درود شریف اوّل اخیر پڑھکر ایک ہزار مرتبہ اس آیت شریف کو عشا کی نماز کے بعد پڑھے اِنَّا نَحْنُ نَزَّلْنَا الذِّکْرَ وَاِنَّا لَهٗ لَحٰفِظُوْنَ ۔ اور تا حفظ قرآن روز اس عمل کو کرے انشاء اللہ تعالےٰ نہایت سہولت سے قرآن مجید حفظ ہو جائے گا خاصیت اگر کسی شخص کی باہم کسی دوست سے رنجش ہوگئی ہو اور ایک دوست دوسرے ناراض دوست سے ملنے اس کے مکان پر جائے اور یہ چاہے کہ میرا دوست مجھسے ناراض ہو کر نہ ملے بلکہ راضی اور خوش ہو کر ملے رستے میں گیارہ مرتبے اور پھر اس کے مکان پر پہنچکر سات مرتبے اس آیت کو پڑھے وَنَزَعْنَا مَا فِیْ صُدُوْرِهِمْ مِّنْ غِلٍّ اِخْوَانًا عَلٰی سُرُرٍ مُّتَقٰبِلِیْنَ ۔ اور جب مکان کے اندر گھسے تو اس آیت کو تین مرتبہ پڑھے اُدْخُلُوْهَا بِسَلٰمٍ اٰمِنِیْنَ انشاء اللہ مقصود حاصل ہوگا خاصیت اگر کسی شخص کو دنیادار برا کہتے ہوں یا عورت کو اس کا خاوند یا ساس سسرے وغیرہ برا کہتے طعنے دیتے ہوں وہ ایک سو سات مرتبہ ان دونوں آیتوں کو ایک مجلس میں صبح کی نماز کے بعد اکیس روز تک پڑھے آیتیں یہ ہیں ۔ وَلَا یَلْتَفِتْ مِنْكُمْ اَحَدٌ وَّامْضُوْا حَیْثُ تُؤْمَرُوْنَ ۔ وَقَضَیْنَا اِلَیْهِ ذٰلِكَ الْاَمْرَ اَنَّ دَابِرَ هٰٓؤُلَآءِ مَقْطُوْعٌ مُّصْبِحِیْنَ

یہ آیت جلالی ہے احتیاط شرط ہے سخت ضرورت کے وقت عمل میں لانا چاہئے

تھوڑی سی بات میں اس عمل کو کرنا مناسب نہیں ہے۔

## سورہ نحل

خاصیت اگر کسی جانور کا کسی بیماری کی وجہ سے دودھ خشک ہو جائے تین روز تک پاؤ بھر چنے کا آٹا لیکر گیارہ مرتبہ الحمد شریف اور گیارہ مرتبہ آیت وَاِنَّ لَكُمْ فِي الْاَنْعَامِ لَعِبْرَةً ۚ نُسْقِيْكُمْ مِّمَّا فِيْ بُطُوْنِهٖ مِنْ بَيْنِ فَرْثٍ وَّدَمٍ لَّبَنًا خَالِصًا سَآئِغًا لِّلشّٰرِبِيْنَ پڑھکر آٹے پر دم کر کے جانور کو کھلائے انشاء اللہ تعالےٰ پہلے سے زیادہ دودھ دینے لگے گا خاصیت جس کسی شخص کو شیطانی وسوسے بہت آتے ہوں وہ اکیس مرتبہ صبح اور اکیس مرتبہ عشاء کی نماز کے بعد ان آیتوں کو پڑھے انشاء اللہ بہت جلد شیطانی وسوسے دفعہ ہوں گے آیتیں یہ ہیں اِنَّهٗ لَيْسَ لَهٗ سُلْطٰنٌ عَلَى الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَلٰى رَبِّهِمْ يَتَوَكَّلُوْنَ اِنَّمَا سُلْطٰنُهٗ عَلَى الَّذِيْنَ يَتَوَلَّوْنَهٗ وَالَّذِيْنَ هُمْ بِهٖ مُشْرِكُوْنَ خاصیت اِنَّ اللّٰهَ مَعَ الَّذِيْنَ اتَّقَوْا وَّالَّذِيْنَ هُمْ مُّحْسِنُوْنَ ایک ہزار مرتبہ جس بیمار پر پڑھکر دم کیا جائے اگر موت اسوقت ہو گی تو فوراً اسی دن مریض تندرست ہو جائے گا کم سے کم تین روز تک اس عمل کو کیا جائے۔

## سورہ اسراء

خاصیت ذاکر شاغل طالب حق اپنے چلہ کشی کے ایام میں اس آیت کو اکیس مرتبہ روزانہ پڑھے انشاء اللہ بہت جلد وصول الی اللہ نصیب ہو کر معراج عروج تک پہنچے گا آیت یہ ہے سُبْحٰنَ الَّذِيْٓ اَسْرٰى بِعَبْدِهٖ لَيْلًا مِّنَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ اِلَى الْمَسْجِدِ الْاَقْصَا الَّذِيْ بٰرَكْنَا حَوْلَهٗ لِنُرِيَهٗ مِنْ اٰيٰتِنَا ۭ اِنَّهٗ هُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ

خاصیت رزق کی ترقی مال حلال کی افراط اولاد کے زیادہ ہونے کے لیے اس آیت کریمہ کا ایک ہزار مرتبہ روزانہ پڑھنا اور پھر چالیس روز تک ہر سال اس عمل کا کرنا نہایت مجرب ثابت ہوا ہے آیت شریف یہ ہے۔ كُلًّا نُّمِدُّ

هُوَ كَلّا وَّ هٰؤُلَاءِ مِنْ عَطَاءِ رَبِّكَ وَ مَا كَانَ عَطَاءُ رَبِّكَ مَحْظُوْرًا اطلاع اس آیت
کے پڑھنے میں کسی طرح کا پرہیز نہیں ہی یہ آیت جمالی ہی مگر جھوٹ اور حرام کے لقمہ سے بچنا
ضروری ہی خاصیت جب کوئی نئے شہر یا گاؤں یا نئے مکان میں جائے تین مرتبے
اس آیت کو پڑھے انشاءاللہ کسی قسم کی تکلیف اور رنج نہ پہنچے گا اور ہر ایک قسم کی
عزت حاصل ہوگی آیت یہ ہی رَبِّ اَدْخِلْنِیْ مُدْخَلَ صِدْقٍ وَّ اَخْرِجْنِیْ مُخْرَجَ صِدْقٍ وَّاجْعَلْ
لِّیْ مِنْ لَّدُنْکَ سُلْطَانًا نَّصِیْرًا خاصیت سات مرتبہ کسی مریض پر اس آیت کا پڑھکر
دم کرنا حکم الہی سے شفا دیتا ہی وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَاءٌ وَّ رَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ
وَلَا يَزِيْدُ الظّٰلِمِيْنَ اِلَّا خَسَارًا خاصیت وَبِالْحَقِّ اَنْزَلْنٰهُ وَبِالْحَقِّ نَزَلَ یہ آیت
بھی مذکورہ بالا خاصیت رکھتی ہی اور نہایت مجرب ہی سورہ بنی اسرائیل کا تین مرتبے
روزانہ پڑھنا دوجہان کی ترقی مراتب سارے جہان کی مشکلیں حل کرنے کے لیے نہایت
مجرب اور مفید ہی۔

## سورۂ کہف

اگر عورت یا مرد پر آسیب کا اثر ہو اور واقعی کسی شخص پر جن یا بھوت پلید آتا ہو تین مرتبے
ان مبارک آیتوں کا مریض پر پڑھکر دم کرنا اور تین بار کسی کاغذ پر لکھکر مریض کو دکھانا
نہایت مفید اور مجرب ہی آیتیں یہ ہیں وَيَوْمَ نُسَيِّرُ الْجِبَالَ وَتَرَى الْاَرْضَ بَارِزَةً وَّحَشَرْنٰ
هُمْ فَلَمْ نُغَادِرْ مِنْهُمْ اَحَدًا وَعُرِضُوْا عَلٰى رَبِّكَ صَفًّا لَقَدْ جِئْتُمُوْنَا كَمَا خَلَقْنٰكُمْ اَوَّلَ مَرَّةٍ
بَلْ زَعَمْتُمْ اَلَّنْ نَّجْعَلَ لَكُمْ مَّوْعِدًا وَوُضِعَ الْكِتٰبُ فَتَرَى الْمُجْرِمِيْنَ مُشْفِقِيْنَ مِمَّا فِيْهِ
وَيَقُوْلُوْنَ يٰوَيْلَتَنَا مَالِ هٰذَا الْكِتٰبِ لَا يُغَادِرُ صَغِيْرَةً وَّلَا كَبِيْرَةً اِلَّا اَحْصٰهَا وَوَ
جَدُوْا مَا عَمِلُوْا حَاضِرًا وَلَا يَظْلِمُ رَبُّكَ اَحَدًا سورہ کہف کا جمعہ کے دن پڑھنا
زمین سے آسمان تک نور پیدا کرتا ہی اور آٹھ دن وہ نور برابر قائم رہتا ہے پھر اس
کے پڑھنے والے کو یہ سارا نور قبر میں اور قبر کے بعد قیامت میں دیا جائے گا اس
صورت کا روزانہ پڑھنا ایمان کی قوت کو زیادہ کرتا ہی اور نور ایمان میں ترقی بخشتا ہی

جس مکان میں سورہ کہف پڑھی جائے گی کوئی شیطان یا چور اُس مکان کا قصد
نہ کریگا سورۃ کہف کی تین آیتیں اول سے یاد کرنا پھر ان کو ہر روز تین مرتبے پڑھنا دجال
کے فتنے سے محفوظ رکھے گا اگر کسی شخص کو رات کے وقت جاگنا منظور ہو اور کوئی جگانے
والا نہو اور خود بھی اُٹھنے کی امید نہو وہ شخص عشاء کی نماز کے بعد سورہ کہف پڑھکر سوئے
انشاء اللہ جسوقت ارادہ کریگا اُسیوقت آنکھہ کھلے گی مجرب عمل ہے

## سورۃ مریم

خاصیت کھیعص داہنے ہات کی پانچوں اُنگلیوں پر اور حمعسق بائیں ہاتھ کی اُنگلیوں پر
پڑھکر دم کرنا پھر وہ دونوں ہاتھ کی اُنگلیوں پر کسی شخص کی طرف کھول دینا اس طرح کہ
ہر ایک حرف کے ساتھ ایک اُنگلی بند کرلیجائے دس حرفوں کے ساتھ دسوں اُنگلیاں
بند کرنے کے بعد جس کسی کی طرف کھولدینا مقصود ہو دفعۃً کھولی جائیں اس میں انشاء اللہ
فائدہ تسخیر کا پیدا ہوگا - خاصیت کھیعص کا مریض کے ماتھے پر لکھنا بفضلہ تعالےٰ
دردسر و مرگی اور بیہوشی سے صحت بخشتا ہے خاصیت بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ يَا يَحۡيٰى
خُذِ الۡكِتٰبَ بِقُوَّةٍ ؕ وَاٰتَيۡنٰهُ الۡحُكۡمَ صَبِيًّا ۙ وَّحَنَانًا مِّنۡ لَّدُنَّا وَزَكٰوةً ؕ وَكَانَ تَقِيًّا ۙ وَّبَرًّۢا
بِوَالِدَيۡهِ وَلَمۡ يَكُنۡ جَبَّارًا عَصِيًّا ۙ وَسَلٰمٌ عَلَيۡهِ يَوۡمَ وُلِدَ وَيَوۡمَ يَمُوۡتُ وَيَوۡمَ يُبۡعَثُ حَيًّا
لکھکر بچے کے گلے میں تعویذ بناکر ڈالنا اور ہر مہینے میں تین روز چینی کی تشتری پر لکھکر پلانا
بچے کو والدین کے نافرمانے سے اور خود بچے کے لیے بھی تمام آفتوں سے بچانے کے
ذہن اور حافظہ زیادہ کرنے کے لیے بڑا اکسیر کا حکم رکھتا ہے - خاصیت اگر کوئی
بچہ تین چار برس کا ہوجائے اور بولنا شروع نہ کرے اس کو روزانہ اکیس [21]
روز تک ان آیتوں کا لکھکر گھول کر پلانا نہایت مفید اور مجرب ہے انشاء اللہ اکیس روز
کے عرصہ میں بچہ بولنے لگے گا آیتیں یہ ہیں اِنِّىۡ عَبۡدُ اللّٰهِ ؕ اٰتٰٮنِىَ الۡكِتٰبَ وَجَعَلَنِىۡ
نَبِيًّا ۙ وَّجَعَلَنِىۡ مُبٰرَكًا اَيۡنَ مَا كُنۡتُ وَاَوۡصٰنِىۡ بِالصَّلٰوةِ وَالزَّكٰوةِ مَا دُمۡتُ حَيًّا ۙ وَّبَرًّۢا
بِوَالِدَتِىۡ وَلَمۡ يَجۡعَلۡنِىۡ جَبَّارًا شَقِيًّا وَالسَّلٰمُ عَلَىَّ يَوۡمَ وُلِدْتُّ وَيَوۡمَ اَمُوۡتُ وَيَوۡمَ اُبۡعَثُ

حِیْنَا ط- خاصیت اگر کسی شخص کا مکان یا زمین کا مقدمہ چل رہا ہو یا کوئی شخص جائداد غیر منقولہ کا مقدمہ ہار کر اپیل کرنے کا ارادہ رکھتا ہو تب مقدمہ چلانے کے دنوں میں تین ہزار مرتبے روزانہ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اِنَّا نَحْنُ نَرِثُ الْاَرْضَ وَمَنْ عَلَیْهَا وَاِلَیْنَا یُرْجَعُوْنَ آیت کا پڑھنا ہارا ہوا مقدمہ جیتنے کے لیے اکسیر اعظم اور نہایت مفید اور مجرب عمل ہے خاصیت جس شخص کا باپ جاہل شریعت کی نافرمانی کرتا ہو اور بیٹا شریعت کا تابعدار ہو اور باپ کو بھی خدا اور رسول کا تابعدار بنانا چاہے اکیس مرتبے روزانہ اکیس دنتک یہ آیت پڑھکر پانی یا لسی اور چیز پر دم کر کے پلائے انشاء اللہ مقصود حاصل ہوگا آیت یہ ہے یَا اَبَتِ اِنِّیْ قَدْ جَاءَنِیْ مِنَ الْعِلْمِ مَا لَمْ یَاْتِكَ فَاتَّبِعْنِیْٓ اَهْدِكَ صِرَاطًا سَوِیًّا ط خاصیت جو شخص جھوٹ بولنے کا عادی ہو اور چاہے کہ جھوٹ کی عادت چھوٹ جائے ایک ہزار دفعہ اُنیس دنتک اس آیت کو عشاء کی نماز کے بعد اول آخر گیارہ گیارہ مرتبے درود شریف پڑھنے کے بعد پڑھے اور حق تعالےٰ سے دعا کرے کہ الٰہی حضرت اسمٰعیل علیہ السلام کے طفیل سے مجھے سچی زبان والا بنادے انشاء اللہ تعالیٰ نہایت سچا صادق القول ہو جائے گا آیت یہ ہے وَاذْكُرْ فِی الْكِتٰبِ اِسْمٰعِیْلَ اِنَّهٗ كَانَ صَادِقَ الْوَعْدِ وَكَانَ رَسُوْلًا نَّبِیًّا ؕ خاصیت جس کسی ملازم کا عہدہ ٹوٹ کر تنزل ہوا ہو یا تجارت میں گھاٹا آیا ہو یا آبرو بگڑ گئی ہو چالیس دنتک رات کے اندھیرے میں بیٹھکر تین ہزار مرتبے اس آیت کریمہ کا پڑھنا انشاء اللہ کھوئی ہوئی عزت کو دوبارہ واپس لاتا ہے۔ بگڑی ہوئی بات کو بناتا ہے۔ اگلے پچھلے سارے نقصان پورے کرتا ہے۔ اگر خلوص کے ساتھ پڑھا جائے تو عمل نہایت مجرب اور مفید ہے آیت شریفہ یہ ہے وَاذْكُرْ فِی الْكِتٰبِ اِدْرِیْسَ اِنَّهٗ كَانَ صِدِّیْقًا نَّبِیًّا وَّرَفَعْنٰهُ مَكَانًا عَلِیًّا اُولٰٓئِكَ الَّذِیْنَ اَنْعَمَ اللّٰهُ عَلَیْهِمْ مِّنَ النَّبِیّٖنَ مِنْ ذُرِّیَّةِ اٰدَمَ خاصیت جس شہر میں کسی قسم کا مرض یا طاعون یا ہیضہ وغیرہ پھیل رہا ہو اگر کوئی شخص یہ چاہے کہ میرا گھر اس بلا سے محفوظ رہے وہ ان آیتوں کو تین مرتبے کاغذ پر لکھکر مکان کے دروازے پر لگائے انشاء اللہ ضرور

اُس وبا سے وہ مکان محفوظ رہیگا آیتیں یہ ہیں وَاِنْ مِّنْكُمْ اِلَّا وَارِدُهَا كَانَ عَلٰى رَبِّكَ حَتْمًا مَّقْضِيًّا ثُمَّ نُنَجِّي الَّذِيْنَ اتَّقَوْا وَّنَذَرُ الظّٰلِمِيْنَ فِيْهَا جِثِيًّا وَاِذَا تُتْلٰى عَلَيْهِمْ اٰيٰتُنَا بَيِّنٰتٍ قَالَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَيُّ الْفَرِيْقَيْنِ خَيْرٌ مَّقَامًا وَّاَحْسَنُ نَدِيًّا خاصیت اگر دو لڑے روٹھوں میں ملاپ کرانا یا میاں بیوی میں سلوک محبت کرانا منظور ہو صبح کی نماز کے بعد تین دن تک برابر ایکسو تیئس ۱۲۳ مرتبے اس آیت کریمہ کو پڑھکر کسی چیز پر دم کرکے لڑے روٹھے کو کھلانا اور پڑھنے کے بعد خدا سے دعا کرنا محبت سلوک پیدا کرنے کے لیے خدا کے حکم سے یہ عمل نہایت مجرب ہے آیت یہ ہے اِنَّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ سَيَجْعَلُ لَهُمُ الرَّحْمٰنُ وُدًّا فَاِنَّمَا يَسَّرْنٰهُ بِلِسَانِكَ لِتُبَشِّرَ بِهِ الْمُتَّقِيْنَ خاصیت دشمن کے برباد کرنے ظالم کے تباہ کرنے کے لیے اس آیت کا اکیس ہزار مرتبے سات دن تک ننگے سر ہوکر پڑھنا بیحد مجرب اور مفید ہے آیت یہ ہے وَكَمْ اَهْلَكْنَا قَبْلَهُمْ مِّنْ قَرْنٍ هَلْ تُحِسُّ مِنْهُمْ مِّنْ اَحَدٍ اَوْ تَسْمَعُ لَهُمْ رِكْزًا اطلاع آیت خونی اور جلالی ہے بے احتیاطی میں پلٹ جانے کا اندیشہ ہے اسکا پرہیز سخت ہے تمام حرام اور مکروہ چیزوں کا کھانا مثلاً لہسن پیاز حقہ زردہ وغیرہ وغیرہ چھوڑنا سوائے خشک جو کی روٹی کل کھانوں کو چھوڑنا غیر عورت پر نظر ڈالنے سے بچنا جھوٹ بولنے ہر ایک قسم کے گناہ سے احتیاط کرفرض ہوگا ورنہ خود پڑھنے والا مرجائے گا اور اگر عمل پورا ہوا تب ظالم دشمن جلد ہلاک ہوگا یا سخت بلا میں فوراً گرفتار ہوگا یا پڑھنے والے کی اطاعت قبول کرے گا۔

## سورہ طٰہٰ

سورج نکلنے سے پہلے طٰهٰ مَآ اَنْزَلْنَا سے لیکر لَهُ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰى تک سات مرتبے پڑھکر مریض پر دم کرنا مریض کو سات دن میں خدا کے فضل سے شفاء دیتا ہے عمل زیادہ مفید ہے خاصیت جس شخص کا سینہ بولنے یا چلنے میں کمزور ہو سانس چڑھتا ہو یا اس کے مزاج میں رعب غالب رہتا ہو یا مجمع کثیر سے گھبراتا ہو وہ ہر روز صبح کی

نماز کے بعد اکیس مرتبے اس آیت کو پڑہا کرے انشاء اللہ یہ سب باتیں جاتی رہیں گی
آیت یہ ہی رَبِّ اشْرَحْ لِي صَدْرِي وَيَسِّرْ لِي أَمْرِي وَاحْلُلْ عُقْدَةً مِّن لِّسَانِي يَفْقَهُوا
قَوْلِي خاصیت اگر کسی شخص پر جادو کیا گیا ہو یا کسی کو جادو ہونے کا خوف ہو اکیس مرتبے
اس آیت کو پڑہکر پانی پر دم کرے اور سحر زدہ کو پلائے انشاء اللہ سات روز میں جادو
کا اثر زائل ہوگا آیتیں یہ ہیں إِنَّمَا صَنَعُوا كَيْدُ سَاحِرٍ وَلَا يُفْلِحُ السَّاحِرُ حَيْثُ أَتَىٰ
فَأُلْقِيَ السَّحَرَةُ سُجَّدًا قَالُوا آمَنَّا بِرَبِّ هَارُونَ وَمُوسَىٰ خاصیت دشمن کی زبان
بند کرنے کے لیے یہ آیتیں نہایت مفید ہیں يَوْمَئِذٍ يَتَّبِعُونَ الدَّاعِيَ لَا عِوَجَ لَهُ وَ
خَشَعَتِ الْأَصْوَاتُ لِلرَّحْمَٰنِ فَلَا تَسْمَعُ إِلَّا هَمْسًا يَوْمَئِذٍ لَّا تَنفَعُ الشَّفَاعَةُ إِلَّا
مَنْ أَذِنَ لَهُ الرَّحْمَٰنُ وَرَضِيَ لَهُ قَوْلًا وَعَنَتِ الْوُجُوهُ لِلْحَيِّ الْقَيُّومِ وَقَدْ خَابَ
مَنْ حَمَلَ ظُلْمًا ان آیتوں کو کسی کاغذ پر لکھکر جس کی زبان بند کرنی منظور ہو اس کا
نام اس کی ماں کا نام نیچے لکھکر تعویذ کو کسی پرانے درخت میں لٹکانا مخالف کی زبان
بند ہونے کے لیے نہایت مجرب عمل ہی خاصیت جس شخص کو گرم ہوا یعنی لو لگ جائے
بچے یا بڑے کو پیاس ہو جائے ان آیتوں کو کاغذ پر لکھکر گھولکر دن میں تین مرتبے پلانا
مفید ہی بسم اللہ الرحمن الرحیم إِنَّ لَكَ أَلَّا تَجُوعَ فِيهَا وَلَا تَعْرَىٰ وَأَنَّكَ
لَا تَظْمَأُ فِيهَا وَلَا تَضْحَىٰ تین مرتبے پلانے میں بفضلہ تندرست ہو جائے گا۔

## سورۂ انبیاء

اگر کہیں حق باطل کا مقابلہ جھوٹا سچے کا سامنا کرتا ہو اسوقت سچا آدمی یہ آیت تین
مرتبے پڑہے انشاء اللہ باطل حق کے سامنے نہ پڑے گا آیت یہ ہی بَلْ نَقْذِفُ
بِالْحَقِّ عَلَى الْبَاطِلِ فَيَدْمَغُهُ فَإِذَا هُوَ زَاهِقٌ وَلَكُمُ الْوَيْلُ مِمَّا تَصِفُونَ خاصیت
جس شخص کو بخار چڑہا ہو اس کے سرہانے ایکہزار مرتبے اس آیت کا پڑہنا بخار
کے اتر جانے کے لیے نہایت مفید ہی آیت یہ ہی قُلْنَا يَا نَارُ كُونِي بَرْدًا وَسَلَامًا عَلَىٰ
إِبْرَاهِيمَ خاصیت لَّا إِلَٰهَ إِلَّا أَنتَ سُبْحَانَكَ إِنِّي كُنتُ مِنَ الظَّالِمِينَ

اکسیر اعظم بلکہ اسم اعظم ہے ہر مرض کی دوا ہر ایک مشکل کی حل کرنے والی آیت خدا نے ہمارے لیے نازل فرمائی ہی اس آیت کریمہ کے پڑھنے کی صدہا ترکیبیں بزرگان دین سے ثابت ہوئی ہیں اوّل ایک لاکھ پچیس ہزار مرتبے ایک مجلس میں اس آیت کا ختم کرنا نہایت مفید ہی مگر ترکیب اس ختم کی یہ ہی کہ سات یا گیارہ یا اکیس آدمی غسل کر کے سفید کپڑے پہنکر ہر شخص دو دو رکعتیں بطور صلوۃ توبہ کے پڑھے جہانتک ممکن ہو سب پڑھنے والے روبقبلہ بیٹھیں دنیا کی بات مطلق نکریں اور نہایت خلوص کے ساتھ ختم پورا کریں اور پھر متواتر تین روز تک ایسا ہی کیا جائے انشاء اللہ العزیز یہ عمل ساری مصیبتوں کے لیے مفید اور مجرب ہی۔

دوسری ترکیب عامل سات روزے رکھے حلال کا لقمہ کھائے ہر روز عشاء کی نماز کے بعد اندہیری کوٹھڑی میں بیٹھکر اکیس مرتبے اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّبَارِکْ وَسَلِّمْ پڑہکر سات سو مرتبہ آیت کریمہ لَا اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ پڑھے ایک پیالہ پانی کا بھر کر سامنے رکھے ہر ایک تسبیح کے بعد داہنا ہاتھ پانی میں ڈالکر منہ پر پھیرے اور اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی وَالتُّنُوْنِ تین دفعہ کہے پھر تین مرتبے فَنَجَّیْنَاہُ مِنَ الْغَمِّ وَکَذٰلِکَ نُنْجِی الْمُؤْمِنِیْنَ کہے انشاء اللہ عرصہ سات روز میں مراد پوری ہوگی۔

تیسری ترکیب وہ ہی جو جناب اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ابو عبداللہ مغربی کو خواب میں تعلیم فرمائی تھی ابو عبداللہ ایک سخت بلا میں گرفتار تھے رات کو خواب میں حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت ہوئی عرض کیا کہ حضور میں کیا پڑھوں سخت مصیبت میں گرفتار ہوں ارشاد فرمایا پہلے دو رکعتیں پڑھو پھر چاروں سجدوں میں چالیس چالیس مرتبے آیت لَا اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ ط پڑھو انشاء اللہ مصیبت رفع ہوگی یہ عاجز کاتب الحروف کہتا ہی کہ یہ عمل نہایت مجرب ہی مسلمان ضرور عمل کیا کریں زیادہ سے زیادہ مدت اس کے سات دن ہیں۔ اس عرصے میں انشاء اللہ ضرور کامیابی ہوگی۔

چوتھی ترکیب کھڑے ہوکر ایکہزار تین مرتبے آیت کریمہ کا پڑہنا اور متواتر سات روز عمل کرنا جملہ حاجات کے لیے فائدہ مند ہی۔

پانچویں ترکیب چالیس دنتک ایک شخص کا گیارہ ہزار مرتبے ہر روز ترک حیوانات اور پرہیز جلالی اختیار کرکے پڑہنا عامل کو نہایت مقدس بزرگ اور صاحب تاثیر بناتا ہی اور جو دعا کرے وہ قبولیت کو پہنچتی ہی جو طلب کرے وہ خدا چاہی ملتا ہی سوائے جو کی ایک ٹکیا کے اور ایک آبخورے پانی کے سوا کہانا کچھہ نہ کھائے ہر ایک شے ترک کرے چالیس روز کے بعد ایسے ایسے اسرار غیبی کا مشاہدہ کرے گا کہ جنہیں دیکھکر حیران رہ جائیگا خاصیت بانجہ عورت یا بے اولاد مرد اگر اس آیت کو بسم اللہ کے ساتھہ تین ہزار دفعے روز ایک چلے تک پڑہے گا انشاء اللہ بالضرور اولاد پیدا ہوگی آیت یہ ہی رَبِّ لَا تَذَرْنِی فَرْدًا وَّاَنْتَ خَیْرُ الْوَارِثِیْنَ خاصیت اگر کوئی شخص تہمت میں آجاوے اور وہ چاہی کہ میں اس تہمت سے بری ہوجاؤں سات ہزار دفعے ایک جلسہ میں اس آیت کو عشاء کے بعد پڑہے انشاء اللہ غیب سے اس کی برات کی صورت پیدا ہوگی آیت یہ ہی رَبِّ احْکُمْ بِالْحَقِّ وَرَبُّنَا الرَّحْمٰنُ الْمُسْتَعَانُ عَلٰی مَا تَصِفُوْنَ

## سورہ حج

خاصیت دشمن کے دفعہ کرنے کے لیے اس آیت کا پڑہنا نہایت مجرب ہی کم سے کم ایک ہزار مرتبے روزانہ پڑہے سات یا گیارہ یا اکتالیس روز میں مراد پوری ہوگی آیت یہ ہی اِنَّ اللّٰهَ یُدٰفِعُ عَنِ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا اِنَّ اللّٰهَ لَا یُحِبُّ کُلَّ خَوَّانٍ کَفُوْرٍ خاصیت مینہہ برسنے کے لیے کسی پرند جانور جنگلی کبوتر وغیرہ کے گلے میں اس آیت کو لکھکر باندہنا نہایت مفید ہی آیت یہ ہی اَلَمْ تَرَ اَنَّ اللّٰهَ اَنْزَلَ مِنَ السَّمَآءِ مَآءً فَتُصْبِحُ الْاَرْضُ مُخْضَرَّةً اِنَّ اللّٰهَ لَطِیْفٌ خَبِیْرٌ لَهٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ وَاِنَّ اللّٰهَ لَهُوَ الْغَنِیُّ الْحَمِیْدُ خاصیت اس آیت کا بارش کے لیے گیارہ ہزار مرتبے روزانہ گیارہ آدمیوں کا الگ الگ پڑہنا یا سوا لاکھہ مرتبے ایک جگہ جمع ہوکر پڑہنا

نہایت مفید اور مجرب ہی اگر ختم کی صورت میں پڑہا جائے تو گیارہ آدمی ایک مجمع میں
سوا لاکھہ پورا کریں پھر دیکھیں کہ ارحم الراحمین کیا کچھہ فضل فرماتا ہی خاصیت
نِعْمَ الْمَوْلٰی وَنِعْمَ النَّصِیْر اس آیت کا پانچ ہزار مرتبے روز پڑہنا دین دنیا کی
مرادیں بر لاتا ہی اور حَسْبِیَ اللّٰہُ وَنِعْمَ الْوَکِیْل کو ساتھ میں ملا کر پڑہنا اور بھی زیادہ فائدہ
مند اور مجرب ہی

## سورۂ مومنون

خاصیت جس عورت کو حمل نہ ٹہیرتا ہو یا کچا حمل گر جاتا ہو اُس عورت کے لیے مشک
زعفران سے لکھکر عورت کے گلے میں تعویذ ڈالا جائے انشاء اللہ تھوڑے ہی عرصہ
میں حمل قرار پائے گا اور اگر حمل ٹہیرے تو انشاء اللہ پورا بچہ ہوگا کچا حمل ساقط نہوگا
لیکن اس آیت کی زکواۃ دینی لازم ہی سات روز تک برابر سات ہزار مرتبہ اس
آیت کو ننگے سر رو بقبلہ بیٹھکر با وضو ہو کر پڑہے پھر ساتویں دن ختم کے بعد اس آیت
کو سفید کاغذ پر لکھکر تعویذ بنا کر عورت کے گلے میں ڈالے آیت شریف یہ ہی وَلَقَدْ خَلَقْنَا
الْاِنْسَانَ مِنْ سُلٰلَۃٍ مِّنْ طِیْنٍ ۔ ثُمَّ جَعَلْنٰہُ نُطْفَۃً فِیْ قَرَارٍ مَّکِیْنٍ ثُمَّ خَلَقْنَا النُّطْفَۃَ
عَلَقَۃً فَخَلَقْنَا الْعَلَقَۃَ مُضْغَۃً فَخَلَقْنَا الْمُضْغَۃَ عِظٰمًا فَکَسَوْنَا الْعِظٰمَ لَحْمًا ثُمَّ اَنْشَاْنٰہُ خَلْقًا
اٰخَرَ فَتَبٰرَکَ اللّٰہُ اَحْسَنُ الْخٰلِقِیْنَ خاصیت اگر کثرت سے بارش ہو رہی ہو اور
کسی طرح مینہ کھلتا نہو اور لوگ یہ چاہیں کہ بارش تہم جائے اس آیت کریمہ کو گیارہ
ہزار مرتبے پڑہنا پھر کاغذ پر لکھکر جنگلی کبوتر کے گلے میں ڈالنا نہایت مجرب ہی انشاء اللہ
فوراً بارش رک جائے گی آیت کریمہ یہ ہی وَاَنْزَلْنَا مِنَ السَّمَآءِ مَآءً بِقَدَرٍ فَاَسْکَنّٰہُ فِی الْاَرْضِ
وَاِنَّا عَلٰی ذَھَابٍ بِہٖ لَقٰدِرُوْنَ خاصیت جو شخص کسی نئے مکان یا اجنبی جگہ جا کر
اُترے وہ اول تین مرتبے اس آیت کو پڑہے انشاء اللہ سانپ بچھو چور ہر ایک
قسم کی تکلیف سے بفضلہ تعالی محفوظ رہیگا آیت شریف یہ ہی رَبِّ اَنْزِلْنِیْ مُنْزَلًا
مُّبٰرَکًا وَّاَنْتَ خَیْرُ الْمُنْزِلِیْنَ خاصیت سورۂ مومنون کے خاتمہ کی آیتیں اَفَحَسِبْتُمْ
سے لیکر آخر تک تین مرتبے پڑہ کر مریض کے کان میں خواہ کسی قسم کا مرض ہو دم کرنا

خدا کے فضل سے ہر ایک قسم کی بیماری کو دور کرتا ہے مگر ان آیتوں کی پہلے زکوٰۃ دینی ضروری ہے اور وہ یہ ہے کہ ایک شخص تین روزے رکھے اور برابر تین روز تک روزے کی حالت میں گیارہ ہزار مرتبہ ان آیتوں کو با وضو رو بقبلہ بیٹھکر پڑھے اور ہر روز مریض پر دم کرے انشاء اللہ بہت جلد بیمار اچھا ہوگا زکوٰۃ دینے کے بعد چھ ماہ تک برابر اثر باقی رہیگا اس مدت میں صرف تین مرتبہ پڑھکر دم کرنا انشاء اللہ کافی ہوگا چھ ماہ کے بعد دوسری زکوٰۃ دینے کی ضرورت ہوگی ہاں اگر چھ ماہ کے درمیان کوئی کبیرہ گناہ مثل چوری شراب خواری نشے بازی حرام کاری وغیرہ وغیرہ کا مرتکب ہوگیا تب فوراً تاثیر زایل ہوگی پہلے ایکہزار مرتبہ استغفار پڑھے پھر بدستور زکوٰۃ دیوے انشاء اللہ تعالیٰ پھر وہی تاثیر پیدا ہوگی آیت عجیب زبردست تاثیر کی ہے خلوص نیت سے پڑھنے والا ہونا چاہیئے۔

## سورۃ نور

خاصیت سُوْرَةٌ اَنْزَلْنٰهَا وَفَرَضْنٰهَا وَاَنْزَلْنَا فِيْهَآ اٰيٰتٍۢ بَيِّنٰتٍ لَّعَلَّكُمْ تَذَكَّرُوْنَ کو معہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے چینی کی تشتریوں پر لکھکر چالیس روز تک درد گردہ والے کو پلانا نہایت مفید اور مجرب ہے خاصیت اگر کوئی شخص کسی تہمت میں مبتلا ہوکر فوجداری سپرد ہو جائے تین ہزار مرتبہ اس آیت کو پڑھکر پانی پر دم کیا جائے پھر اُس پانی سے تھوڑا سا لیکر اُس میں سیاہی گھولکر تعویذ لکھے اور تعویذ میں تین مرتبہ یہ آیت لکھکر مجرم کے گلے میں ڈالا جائے انشاء اللہ ملزم جلد بری ہوگا آیت یہ ہے وَلَوْلَا فَضْلُ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ وَرَحْمَتُهٗ وَاَنَّ اللّٰهَ تَوَّابٌ حَكِيْمٌ اور دوسری آیت اسی تعویذ میں یہ بھی لکھی جائے وَلَوْلَا فَضْلُ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ وَرَحْمَتُهٗ فِي الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ لَمَسَّكُمْ فِيْ مَآ اَفَضْتُمْ فِيْهِ عَذَابٌ عَظِيْمٌ خاصیت اَللّٰهُ نُوْرُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ سے وَاللّٰهُ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ تک چینی کی تشتریوں پر لکھکر چالیس روز تک برابر صبح نہار مونہہ پلانا فالج لقوہ والے کو نہایت مفید اور مجرب ہے خاصیت اگر کوئی شخص جس کی آنکھوں کی بصارت کم ہوتی جاتی ہو وہ اس آیت کو ایک سو

ایک مرتبے ہر روز پڑہے انشاء اللہ تعالی اس کی آنکھونکا نور قائم رہے گا اور کبھی اندھا ہوگا نہایت مجرب عمل اور نہایت موثر اور مفید ہی خاصیت اگر کوئی شخص کسی کورے برتن کو توڑ کر اسپر یہ آیت لکھکر اپنے کھیت میں تخم کی جانب دفن کرے انشاء اللہ اولا یا لا کسی قسم کا آسمانی طوفان اس کہیت کو تباہ و برباد نکرے گا آیت یہ ہی اَلَمْ تَرَ اَنَّ اللّٰهَ یُزْجِیْ سَحَابًا ثُمَّ یُؤَلِّفُ بَیْنَهٗ ثُمَّ یَجْعَلُهٗ رُكَامًا فَتَرَى الْوَدْقَ یَخْرُجُ مِنْ خِلٰلِهٖ وَیُنَزِّلُ مِنَ السَّمَآءِ مِنْ جِبَالٍ فِیْهَا مِنْۢ بَرَدٍ فَیُصِیْبُ بِهٖ مَنْ یَّشَآءُ وَیَصْرِفُهٗ عَنْ مَّنْ یَّشَآءُ یَكَادُ سَنَا بَرْقِهٖ یَذْهَبُ بِالْاَبْصَارِ خاصیت سورہ نور کی آخر کی دونوں آئتیں لَا تَجْعَلُوْا دُعَآءَ الرَّسُوْلِ سے لیکر وَاللّٰهُ بِكُلِّ شَیْءٍ عَلِیْمٌ تک چالیس دن تک ہر روز اکیس مرتبے باوضو پڑہنا دل کی ساری بیماریوں کو مثلاً حسد کینہ عداوت بخل ذہن میں سستی بزدلی الغرض تمام مرضوں کو باطن سے جلا کر خاک کر دیتا ہی عمل مجرب ہی اور جلالی ہی ترک حیوانات سے پڑہنا لازم ہے۔

## سورہ فرقان

خاصیت جب کسی شخص کے کان میں درد ہو اور کسی علاج سے فائدہ نہوا ہو وہ شخص خود یا دوسرا کوئی شخص باوضو ہو کر اکیس مرتبہ اس آیت شریف کو پڑہکر پانی پر دم کرکے تین قطرے پانی کے کان میں ٹپکائے انشاء اللہ تعالی فوراً درد جاتا رہی گا۔ آیت شریف یہ ہی تَبٰرَكَ الَّذِیْ نَزَّلَ الْفُرْقَانَ عَلٰى عَبْدِهٖ لِیَكُوْنَ لِلْعٰلَمِیْنَ نَذِیْرَا اَنِ الَّذِیْ لَهٗ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَلَمْ یَتَّخِذْ وَلَدًا وَّلَمْ یَكُنْ لَّهٗ شَرِیْكٌ فِی الْمُلْكِ وَخَلَقَ كُلَّ شَیْءٍ فَقَدَّرَهٗ تَقْدِیْرًا خاصیت آیت مذکورہ صبح اور مغرب کی نماز کے بعد سات سات مرتبے روزانہ پڑہنا ایمان کو شرک اور کفر سے پاک کر دیتا ہی اور ہمیشہ پڑہنے والے کا انشاء اللہ خاتمہ بالخیر ہوگا خاصیت تَبٰرَكَ الَّذِیْۤ اِنْ شَآءَ جَعَلَ لَكَ خَیْرًا مِّنْ ذٰلِكَ جَنّٰتٍ تَجْرِیْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ

وَيَجْعَلْ لَكَ قُصُوْرًا آیت چالیس دنتک عصر کی نماز کے بعد چھ ہزار دفعہ ہر روز پڑھنا پھر وظیفہ سے فارغ ہوکر گیارہ پیسے راہ خدا میں کسی یتیم کو خیرات کرنا عامل اور پڑھنے والے کو خدا کے حکم سے دولتمند اور مال دار کرتا ہے سترہ دن برابر ہر سال میں اس عمل کا پڑھنا برس بھر فاقہ کو پاس نہیں آنے دیتا خاصیت اگر کوئی شخص مظلوم ہو اور اس کا دشمن قوی ہو اور مظلوم کی ہلاکت کی تدبیر میں کرتا ہو اگر مظلوم تین روز تک رات کے اندھیرے میں اس آیت شریف کو نو ہزار مرتبے پڑھکر دشمن کے مکر کے دفعہ ہونے کی دعا کرے گا انشاء اللہ بالضرور دشمن مغلوب اور اُس کی کوشش رایگان جائے گی آیت شریف یہ ہے۔
وَقَدِمْنَا اِلٰى مَا عَمِلُوْا مِنْ عَمَلٍ فَجَعَلْنٰهُ هَبَآءً مَّنْثُوْرًا خاصیت دشمن کے مکر اور اذیت سے محفوظ رہنے کے لیے اس آیت کا سو مرتبے روزانہ پڑھنا بھی مجرب اور مفید ہے آیت یہ ہے وَكَذٰلِكَ جَعَلْنَا لِكُلِّ نَبِيٍّ عَدُوًّا مِّنَ الْمُجْرِمِيْنَ وَكَفٰى بِرَبِّكَ هَادِيًا وَّنَصِيْرًا خاصیت جس مریض کو رات کو نیند نہ آتی ہو وہ مریض خود یا دوسرا شخص پانسو مرتبہ اس آیت کو پڑھکر پانی پر دم کرکے مریض کو پلائے اور سات دنتک برابر اس عمل کو کرے آیت یہ ہے وَهُوَ الَّذِيْ جَعَلَ لَكُمُ الَّيْلَ لِبَاسًا وَّالنَّوْمَ سُبَاتًا وَّجَعَلَ النَّهَارَ نُشُوْرًا خاصیت اگر بارش نہ ہوتی ہو اور ضرورت ہو عرق گلاب میں زعفران حل کرکے اس آیت کو لکھیں پھر اُسے جنگلی کبوتر کے گلے میں تاگے سے باندھیں انشاء اللہ سات روز کے عرصہ میں باران رحمت نازل ہوگا آیت شریف یہ ہے وَهُوَ الَّذِيْٓ اَرْسَلَ الرِّيٰحَ بُشْرًاۢ بَيْنَ يَدَيْ رَحْمَتِهٖ وَاَنْزَلْنَا مِنَ السَّمَآءِ مَآءً طَهُوْرًا لِّنُحْيِۦَ بِهٖ بَلْدَةً مَّيْتًا وَّنُسْقِيَهٗ مِمَّا خَلَقْنَآ اَنْعَامًا وَّاَنَاسِيَّ كَثِيْرًا خاصیت اگر کسی کے بدن میں خواہ کسی جگہ درد ہو اس درد کے سلب کرنے کے لیے یہ آیت کریمہ نہایت مجرب ہے اور سلب کرنے کی ترکیب یہ ہے کہ جس جگہ درد ہو درد کی جگہ خود مریض اپنے ہاتھ سے دبا کر پڑھے اور تین مرتبے اس آیت کو پڑھکر درد کی جگہ دم کرے پھر دوبارہ درد کے مقام کو پکڑ کر پانچ مرتبے

آیت کو دم کرے پھر ہاتھ ہٹالے پھر تیسری دفعے میں سات مرتبے پڑھکر دم کرے پھر گیارہ مرتبے پانچویں دفعے میں اکیس مرتبے پڑھکر دم کیا جائے انشاء اللہ تعالےٰ بالضرور درد جاتا رہیگا آیت شریف یہ ہے اَلَمْ تَرَ اِلٰی رَبِّکَ کَیْفَ مَدَّ الظِّلَّ وَلَوْ شَاءَ لَجَعَلَهٗ سَاكِنًا ثُمَّ جَعَلْنَا الشَّمْسَ عَلَيْهِ دَلِيْلًا ثُمَّ قَبَضْنٰهُ اِلَيْنَا قَبْضًا يَّسِيْرًا مگر ہمیشہ یہ عمل سورج نکلنے کے بعد کیا جائے خاصیت جس شخص کے بیٹی یا بیٹے کا کہیں عقد نہ ہوتا ہو وہ شخص اس مراد کو پورا کرنے کے لیے ایکہزار مرتبے اکیس روز تک اس آیت کو پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ ضرور مراد حاصل ہوگی آیت یہ ہے وَهُوَ الَّذِيْ خَلَقَ مِنَ الْمَاءِ بَشَرًا فَجَعَلَهٗ نَسَبًا وَّصِهْرًا وَكَانَ رَبُّكَ قَدِيْرًا خاصیت اگر کسی شخص کی بیوی یا اولاد نافرمان ہو اور وہ انہیں تابعدار کرنا چاہے وہ اکیس روز تک عشاء کی نماز کے بعد پانسو پانچ دفعے اس آیت کو پڑھے آیت یہ ہے رَبَّنَا هَبْ لَنَا مِنْ اَزْوَاجِنَا وَذُرِّيّٰتِنَا قُرَّةَ اَعْيُنٍ وَّ اجْعَلْنَا لِلْمُتَّقِيْنَ اِمَامًا

## سورۃ الشعرا

جو شخص سمندر کا سفر کرے وہ اس نقش کو لکھکر اپنے پاس رکھے انشاء اللہ تعالیٰ زندہ سلامت جہاز سے اتریگا نقش یہ ہے۔

| بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ |
|---|
| كَلَّا اِنَّ مَعِيَ رَبِّيْ سَيَهْدِيْنِ |
| اِنَّ مَعِيَ رَبِّيْ سَيَهْدِيْنِ |
| ۲ المعی ربی سیهدین ربی سیهدین |

جس شخص کو رزق کی تنگی ہو وہ برابر چالیس دن تک سات ہزار مرتبے اس آیت کو پڑھے ٢ اَلَّذِيْ خَلَقَنِيْ فَهُوَ يَهْدِيْنِ وَالَّذِيْ هُوَ يُطْعِمُنِيْ وَ يَسْقِيْنِ اوّل اور آخر میں گیارہ گیارہ مرتبے جو درود یاد ہو پڑھ لے مگر خلوص کے ساتھ عمل کرنے سے بہت فائدہ ہوگا۔ اگر کوئی شخص باہمی اختلاف کیوجہ سے

کسی جھگڑے یا مقدمے میں پھنس گیا ہو سات دنتک ایکہزار تین سو تیرہ مرتبے اس آیت
کو عشاء کی نماز کے بعد پڑہنا نہایت مجرب ہی آیت یہ ہی فَافْتَحْ بَیْنِیْ وَبَیْنَهُمْ فَتْحًا وَّ
نَجِّنِیْ وَمَنْ مَّعِیَ مِنَ الْمُؤْمِنِیْنَ ط اگر کسی شخص کو بچھو یا بھڑ یا تتیا وغیرہ ڈنک والا جانور ڈنک
مارے اس آیت مبارک کو پڑہکر جھاڑے انشاء اللہ فوراً درد جاتا رہیگا آیت مبارک یہ ہی
وَاِذَا بَطَشْتُمْ بَطَشْتُمْ جَبَّارِیْنَ ترکیب یہ ہی کہ جس جگہ ڈنک مارا ہو وہ جگہ چٹکی سے دبائے
اور تین مرتبے آیت مذکورہ پڑہکر پھونکے دوسری مرتبہ سات دفعے تیسری مرتبہ
گیارہ دفعے چوتھی مرتبے اکیس دفعہ انشاء اللہ بالکل تکلیف دور ہوجائے گی۔
خاصیت اگر کوئی شخص پیر کے دن سے شروع کرے منگل کے دن ختم کرے
اور عصر کی نماز کے بعد اکہتر مرتبے آیت مذکورہ مع اوّل آخر گیارہ گیارہ مرتبے
درود شریف پڑہے یہ زکوٰۃ اس آیت کی ہی اب جب چاہے دن کے وقت تین
مرتبے آیت مذکورہ پڑہکر انگلیوں پر دم کرے اور بھڑ تتیا ان انگلیوں سے پکڑلے انشاء اللہ
وہ جانور ڈنک نہ مارے گا اور مارے گا تو زہر نہ چڑہے گا تکلیف نہوگی عمل مجرب ہی
خاصیت اگر کسی جانور گائے بھینس اونٹنی بکری وغیرہ کو نظر ہوجائے پاؤ بھر
مونگ کے آٹے پر سات مرتبے اس آیت کو پڑہ کر دم کرکے جانور کو کھلائے تین روز
تک ایسا کرے انشاء اللہ جانور نظر بد سے محفوظ ہوجائے گا آیت شریف یہ ہی هٰذِهٖ
نَاقَةُ اللّٰهِ لَهَا شِرْبٌ وَّلَكُمْ شِرْبُ يَوْمٍ مَّعْلُوْمٍ وَلَا تَمَسُّوْهَا بِسُوْٓءٍ فَيَاْخُذَكُمْ
عَذَابُ يَوْمٍ عَظِيْمٍ خاصیت اگر کسی کو سرسام ہوجائے یا سخت تیز بخار چڑہے
بیمار کے سر پر کلمہ کی انگلی رکھکر اکیس مرتبے اس آیت شریف کا پڑہنا تھوڑے سے
عرصہ میں بخار کو مع النجیر اوتارتا ہی آیت یہ ہی وَاِنَّ رَبَّكَ لَهُوَ الْعَزِيْزُ الرَّحِيْمُ وَاِنَّهٗ
لَتَنْزِيْلُ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ نَزَلَ بِهِ الرُّوْحُ الْاَمِيْنُ عَلٰى قَلْبِكَ لِتَكُوْنَ مِنَ الْمُنْذِرِيْنَ
خاصیت ظالم کے برباد کرنے دشمن کے ہلاک کرنے کے لیے آیت وَسَيَعْلَمُ
الَّذِيْنَ ظَلَمُوْٓا اَيَّ مُنْقَلَبٍ يَّنْقَلِبُوْنَ کا ہزار مرتبے تین دن تک خشک جو
کی روٹی کہا کر پاک تہبند بطور احرام باندہکر اکیس سو مرتبے پڑہنا

دشمن کو جلد تباہ کرتا ہے لیکن یہ آیت سخت جلالی ہے پڑھنے والے کو احتیاط شرط ہے۔

# سورۃ نمل

خاصیت اگر کوئی شخص بے اُستاد قرآن شریف حفظ کرنا چاہے یا بھولے ہوئے قرآن شریف کو یاد کرنا چاہے وہ ہر روز جبتک قرآن شریف یاد ہو ایک ہزار مرتبہ اس آیت شریف کو پڑہے مگر گیارہ مرتبہ اول آخر پہلے درود شریف پڑہے آیت شریف یہ ہے وَاِنَّكَ لَتُلَقَّى الْقُرْاٰنَ مِنْ لَّدُنْ حَكِيْمٍ عَلِيْمٍ ط انشاء اللہ تعالیٰ بہت جلد قرآن شریف یاد ہوگا جو درود یاد ہو پڑہ سکتا ہے خاصیت جس شخص کو اپنے مکان میں آگ لگ جانے کا اندیشہ ہو وہ ایک سفید کاغذ پر تین مرتبہ ان آیتوں کو معہ بسم اللہ الرحمن الرحیم کے لکھکر بطور نقش دوکان یا مکان میں لگائے انشاء اللہ وہ مکان وہ دکان آگ سے محفوظ رہیں گے فَلَمَّا جَآءَهَا نُوْدِيَ اَنْ بُوْرِكَ مَنْ فِي النَّارِ وَمَنْ حَوْلَهَا وَسُبْحَانَ اللّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ يَا مُوْسٰى اِنَّهٗ اَنَا اللّٰهُ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ يَا نَارُ كُوْنِيْ بَرْدًا وَّسَلَامًا عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ خاصیت اگر کسی شخص کو رات کو سوتے ہوئے بدخوابی ہوتی ہو یا نیند میں ڈرتا ہو وہ اس مبارک آیت کو لکھکر تعویذ بناکر تکیہ کے غلاف میں رکھے انشاء اللہ جب تک اس تکیے پر سوتا رہیگا کبھی نہ بدخوابی ہوگی نہ ڈر لگے گا آیت یہ ہے يَا مُوْسٰى لَا تَخَفْ اِنِّيْ لَا يَخَافُ لَدَيَّ الْمُرْسَلُوْنَ اِلَّا مَنْ ظَلَمَ ثُمَّ بَدَّلَ حُسْنًا بَعْدَ سُوْٓءٍ فَاِنِّيْ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ خاصیت جس مکان میں چیونٹیاں وغیرہ بہت ہوں ان آیتوں کو مع اس نقش کے کسی کورے ٹھیکرے پر لکھکر جہاں چیونٹیوں کے سوراخ ہوں وہاں رکھا جائے انشاء اللہ بہت جلد چیونٹیاں وہاں سے غائب ہوں گی نقش یہ ہیں ق و ل لا ال ح ق و ل لا ال م ك ا اللہ اللہ اللہ وَمَا لَنَآ اَلَّا نَتَوَكَّلَ عَلَى اللّٰهِ وَقَدْ هَدٰىنَا سُبُلَنَا وَلَنَصْبِرَنَّ عَلٰى مَآ اٰذَيْتُمُوْنَا وَعَلَى اللّٰهِ فَلْيَتَوَكَّلِ الْمُتَوَكِّلُوْنَ قَالَتْ نَمْلَةٌ يَّآ اَيُّهَا النَّمْلُ ادْخُلُوْا مَسَاكِنَكُمْ لَا يَحْطِمَنَّكُمْ سُلَيْمٰنُ وَجُنُوْدُهٗ وَهُمْ لَا يَشْعُرُوْنَ اهيا شراهيا ادونی ال شدا ئی

اِرْحَلْ اَیُّہَا التَّمَلُ مِنْ ھٰذَا الْمَکَانِ بِحَقِّ ھٰذِہِ الْاَسْمَاءِ وَبِاَلْفِ لَاحَوْلَ وَلَاقُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ ف ق ج م خ ت یہ عمل نہایت مجرب ہی خاصیت اَللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ یہ اسم اعظم ہی جس عورت مرد کے اولاد نہوتی ہوایکہزار مرتبہ ہر روز چالیس دنتک اس آیت کا پڑہنا اکسیر اعظم ہی خاصیت جو مرض لاعلاج ہو۔ حکیم اور طبیب اس کے علاج سے عاجز آگئے ہوں سات ہزار مرتبہ اس آیت کا پڑہنا اکیس دن تک برابر نہایت مجرب عمل ہی انشاء اللہ تعالےٰ بہت جلد مریض تندرست ہوگا خاصیت فوجداری کے مقدمہ سے بری ہونے کے لیے نو ہزار مرتبہ اس آیت کو ننگے سر ہوکر احرام باندہ کر پڑہنا بزرگانِ دین کا مجرب عمل ہی خاصیت طاعون سے محفوظ رہنے کے لیے تین ہزار مرتبہ اس آیت کو پڑہکر مکان میں پھونکنا کبھی طاعون کو قریب نہیں آنے دیتا خاصیت جس گھر میں جن آسیب کا خلل ہو یا کسی شخص پر اثر ہو سات مرتبہ اس آیت مبارک کو کاغذ پر لکھکر مریض کے گلے میں ڈالتا مکان میں بطور نقش کے لگانا نہایت مفید اور مجرب ہی آیت شریف یہ ہی اِنَّہٗ مِنْ سُلَیْمٰنَ وَاِنَّہٗ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اَلَّا تَعْلُوْا عَلَیَّ وَاْتُوْنِیْ مُسْلِمِیْنَ لکہنے والا پہلے غسل کرے پھر دو رکعت پڑہکر لکھے انشاء اللہ تعالیٰ اُسی دن جن وہاں سے رخصت ہوجائے گا اور پھر کبھی وہاں نہ آئیگا خاصیت ہر مصیبت کے لیے بیماری کے لیے اس آیت کریمہ کا ایک لاکھ پچیس ۲۵ ہزار مرتبہ بطور ختم پڑہنا عجیب الاثر عمل ہی وہ بلا جلد دفع ہوگی مریض بہت جلد تندرست ہوگا اگر موت مقدر میں ہی تب بہت آسانی سے خاتمہ بالخیر ہوکر انجام بخیر ہوگا آیت یہ ہے اَمَّنْ یُّجِیْبُ الْمُضْطَرَّ اِذَا دَعَاہُ وَیَکْشِفُ السُّوْٓءَ خاصیت اگر باہم دو مسلمانوں میں لڑائی ہو یا کوئی شخص کسی کو ناحق ستاتا ہو مظلوم ظالم کے ظلم سے محفوظ رہنا چاہے تو ایک سو ایک مرتبہ روزانہ اس آیت کو اکیس دن تک پڑہے انشاء اللہ مطلب حاصل ہوگا۔ فَتَوَکَّلْ عَلَی اللّٰہِ اِنَّکَ عَلَی الْحَقِّ الْمُبِیْنِ

# سورہ قصص

جس شخص کے صرف لڑکیاں پیدا ہوتی ہوں لڑکا نہوتا ہو یا ہو کر مرجاتا ہو وہ شخص اس کو پورے نو مہینہ تک ایام حمل میں روٹی کے ٹکڑے پر اس آیت کریمہ کو لکھکر نہار منہ اپنی اہلیہ کو کھلائے انشاء اللہ اس دفعہ لڑکا صاحب عمر پیدا ہوگا آیت شریف یہ ہے یُذَبِّحُ اَبْنَآءَهُمْ وَیَسْتَحْیِیْ نِسَآءَهُمْ اِنَّهٗ كَانَ مِنَ الْمُفْسِدِیْنَ وَنُرِیْدُ اَنْ نَّمُنَّ عَلَى الَّذِیْنَ اسْتُضْعِفُوْا فِی الْاَرْضِ وَنَجْعَلَهُمْ اَئِمَّةً وَّنَجْعَلَهُمُ الْوٰرِثِیْنَ وَنُمَكِّنَ لَهُمْ فِی الْاَرْضِ مفید عمل ہے خاصیت اگر کسی عورت کا چھوٹا بچہ کھویا جائے اس آیت کریمہ کا ایکہزار تین سو ایس مرتبے پڑھکر دعا کرنا پھر اس آیت کو ایک سفید کاغذ پر تین مرتبے مع بسم اللہ الرحمن الرحیم لکھکر کسی درخت پر لٹکانا خدا کے فضل سے بہت جلد بچہ کو واپس لاتا ہی آیت یہ ہے فَرَدَدْنٰهُ اِلٰۤى اُمِّهٖ كَیْ تَقَرَّ عَیْنُهَا وَلَا تَحْزَنَ وَلِتَعْلَمَ اَنَّ وَعْدَ اللّٰهِ حَقٌّ وَّلٰكِنَّ اَكْثَرَ النَّاسِ لَا یَعْلَمُوْنَ خاصیت اگر کوئی شخص مسافر بے سامان ہو ہاتھ میں خرچ نہو وہ تین سو تیرہ دفعے اس آیت کو کسی درخت کے نیچے ننگے سر بیٹھکر پڑھے انشاء اللہ بہت جلد کل آرام کا سامان مہیا ہوجائیگا آیت یہ ہے رَبِّ اِنِّیْ لِمَاۤ اَنْزَلْتَ اِلَیَّ مِنْ خَیْرٍ فَقِیْرٌ اگر ایک دفعہ میں کام نہو تب دوسری مرتبہ پڑھے انشاء اللہ تین دفعہ سے زیادہ کی ضرورت نہوگی خدا تعالے اپنے فضل سے حاجت پوری کرے گا خاصیت اگر کسی ظالم شخص نے خراب لوگونکی ٹولی بنالی ہو اور کوئی یہ چاہے کہ اس جمعیت کو پراگندہ کرے ٹولی کو توڑے وہ تین سو ستائیس مرتبے اس آیت کو ایک سیر باجرے کے دانے سامنے رکھکر پڑھے پھر وہ دانہ کسی جنگل میں لیجاکر زور سے پھینکدے سات روز تک یہ عمل کرے انشاء اللہ وہ مجمع ٹوٹ جائے گا آیت شریف یہ ہے اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ وَقِیْلَ ادْعُوْا شُرَكَآءَكُمْ فَدَعَوْهُمْ فَلَمْ یَسْتَجِیْبُوْا لَهُمْ وَرَاَوُا الْعَذَابَ ط۔ خاصیت ہر قسم کی مراد پوری ہونے دین و دنیا کی بھلائی حاصل ہونے کے

لیے اس آیت شریف کا ایک سو ایک مرتبہ روز پڑھنا اور ہمیشہ اس عمل کا کرنا عزت دولت خاتمہ بالخیر ہونے کے لیے نہایت مفید ہے آیت شریف یہ ہے وَھُوَ اللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ لَہُ الْحَمْدُ فِی الْاُوْلٰی وَالْاٰخِرَۃِ وَلَہُ الْحُکْمُ وَاِلَیْہِ تُرْجَعُوْنَ خاصیت اگر کوئی دنیادار دنیا میں مبتلا شخص یہ چاہے کہ دنیا کی محبت دل سے کم ہو جائے کچھ اللہ کی محبت آخرت کا خیال دل میں آجائے وہ شخص رات کے وقت اندھیرے میں بیٹھکر موت کا تصور جماکر سات سو مرتبہ اس آیت شریف کو پڑھے انشاء اللہ اکیس روز میں تارک دنیا ہو کر اللہ والا ہو جائے گا آیت شریف یہ ہے لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ کُلُّ شَیْءٍ ھَالِکٌ اِلَّا وَجْھَہٗ لَہُ الْحُکْمُ وَاِلَیْہِ تُرْجَعُوْنَ

## سورۃ عنکبوت

متوکلین لوگوں کو فراخی رزق کے لیے اس آیت کا ایکہزار مرتبہ روز پڑھنا نہایت مجرب ثابت ہوا ہے آیت شریف یہ ہے وَکَاَیِّنْ مِّنْ دَآبَّۃٍ لَّا تَحْمِلُ رِزْقَھَا اللّٰہُ یَرْزُقُھَا وَاِیَّاکُمْ وَھُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ خاصیت طالب حق سالک کے لیے کو اس آیت شریف کا ایک سو ایک مرتبہ روزانہ پڑھنا نہایت مجرب ثابت ہوا ہے آیت شریف یہ ہے وَالَّذِیْنَ جَاھَدُوْا فِیْنَا لَنَھْدِیَنَّھُمْ سُبُلَنَا وَاِنَّ اللّٰہَ لَمَعَ الْمُحْسِنِیْنَ خاصیت جس شخص کا حج کرنے کو جی چاہتا ہو اور بظاہر کوئی سامان بن نہ آتا ہو وہ شخص تین ہزار مرتبہ اس آیت شریف کو عشاء کی نماز کے بعد رو بقبلہ باوضو ہو کر پڑھے اور اکیس دن اس عمل کو کر کے چھوڑ دے پھر دوسرے مہینہ میں گیارہ دن کرے تیسرے مہینہ میں سات دن یہی عمل کرے چوتھے مہینہ میں پانچ دن یہ عمل پڑھے انشاء اللہ ضرور کوئی نہ کوئی حج کا سامان پیدا ہو جائے گا عمل مجرب ہے مگر خلوص و محبت شرط ہے آیت وَالَّذِیْنَ جَاھَدُوْا واسطے ہے۔

## سورۃ روم

مقدمہ فتح ہونے کے لیے اس آیت مبارکہ کا ختم انتہا درجہ کا مجرب ہے آیت شریف

یہ ہے یَوْمَئِذٍ یَّفْرَحُ الْمُؤْمِنُوْنَ بِنَصْرِ اللّٰہِ یَنْصُرُ مَنْ یَّشَاءُ وَهُوَ الْعَزِیْزُ الرَّحِیْمُ

ترکیب ختم کی یہ ہی کہ ستره آدمی وضو کریں سو سو مرتبہ درود شریف التحیات والی پڑھیں

اس کے بعد اکیس اکیس مرتبہ آیت کریمہ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّیْ كُنْتُ

مِنَ الظَّالِمِیْنَ ہر ایک شخص پڑھے اس کے بعد آیت مذکورہ کو ایک لاکھ اکیس ہزار

دفعہ پڑھا جائے صبح کو ایک ختم رات کو دوسرا ختم پھر دوسرے دن صبحکو تیسرا ختم

پڑھکر پورے تین ختم کرائے جائیں انشاء اللہ کیسا ہی سنگین مقدمہ ہوگا نہایت

سہولت سے فتح ہوگا۔ خاصیت میاں بیوی میں محبت پیدا ہونے کے لیے اس آیت

شریف کو سات سو سات دفعہ سات دن تک پڑھنا پھر جس کو اپنا کرنا مقصود ہو اسے

پانی یا کسی اور چیز پر دم کر کے کھلانا یا پلانا نہایت مجرب اور مفید ہی آیت شریف یہ ہے

وَمِنْ اٰیٰتِهٖۤ اَنْ خَلَقَ لَكُمْ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ اَزْوَاجًا لِّتَسْكُنُوْۤا اِلَیْهَا وَجَعَلَ بَیْنَكُمْ مَّوَدَّةً وَّ

رَحْمَةً ؕ اعتقاد اور خلوص نیت شرط ہی عمل نہایت مجرب ہے خاصیت جو شخص چاہے

کہ میری عزت وآبرو بنی رہے وہ شخص اس آیت کو روزانہ گیارہ سو مرتبہ پڑھے

انشاء اللہ خلقت کی نظروں میں بڑی عزت پائے گا کبھی کسی کام میں دقت مشکل یا

تنگدستی نہوگی آیت شریف یہ ہے وَلَهُ الْمَثَلُ الْاَعْلٰی فِی السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَ

هُوَ الْعَزِیْزُ الْحَكِیْمُ ؕ خاصیت جو شخص چاہی کہ بڑی عمر میں جاکر اس کے اعضا میں فرق

نہ آئے آنکھیں دانت وغیرہ قایم رہیں اور کسی قسم کا ضعف نہو وہ شخص ہمیشہ رات

کو عشاء کی نماز کے بعد یا دن کو ظہر کی نماز کے بعد پہلے گیارہ مرتبہ التحیات کا درود

پڑھکر ایک ہزار ایک مرتبہ اس آیت شریف کو پڑھے فَاَقِمْ وَجْهَكَ لِلدِّیْنِ حَنِیْفًا

فِطْرَتَ اللّٰهِ الَّتِیْ فَطَرَ النَّاسَ عَلَیْهَا لَا تَبْدِیْلَ لِخَلْقِ اللّٰهِ ذٰلِكَ الدِّیْنُ الْقَیِّمُ وَ

لٰكِنَّ اَكْثَرَ النَّاسِ لَا یَعْلَمُوْنَ ۔ یہ عمل میرے بزرگوں کا معمول ہی اور نہایت مجرب ہے

خاصیت اگر کسی جگہ بارش نہوئی ہو سفید کاغذ پر اس مبارک آیت کو لکھکر کسی

درخت میں لٹکانا یا جنگلی کبوتر کے گلے میں ڈالنا نہایت مفید ہی آیت شریف یہ ہی

وَمِنْ اٰیٰتِهٖۤ اَنْ یُّرْسِلَ الرِّیَاحَ مُبَشِّرٰتٍ وَّلِیُذِیْقَكُمْ مِّنْ رَّحْمَتِهٖ وَلِتَجْرِیَ الْفُلْكُ

بِاَمۡرِہٖ وَلِتَبۡتَغُوۡا مِنۡ فَضۡلِہٖ وَلَعَلَّکُمۡ تَشۡکُرُوۡنَ خاصیت اگر کوئی بچہ یا بڑا آدمی سوکھتا
چلا جائے اور بظاہر کوئی مرض معلوم نہوتا ہو اس مریض کے لیے ایک ہزار تیرہ مرتبہ
اس آیت شریف کو عشاء کی نماز کے بعد پڑھکر پاؤ بھر چنبیلی یا سرسوں کے تیل پر دم کرکے
رکھدے پھر اس تیل سے تھوڑا تھوڑا ہر روز مریض کے بدن پر مالش کیا جائے
انشاء اللہ گیارہ دن میں مریض قوی اور تندرست ہو جاویگا۔ آیت شریف یہ ہے فَانۡظُرۡ اِلٰۤی اٰثٰرِ رَحۡمَتِ
اللّٰہِ کَیۡفَ یُحۡیِ الۡاَرۡضَ بَعۡدَ مَوۡتِہَا اِنَّ ذٰلِکَ لَمُحۡیِ الۡمَوۡتٰی وَھُوَ عَلٰی کُلِّ شَیۡءٍ قَدِیۡرٌ

# سورۃ لقمان

خاصیت رزق کی فراخی کے لیے سات سو دفعہ روز رات کو عشا کی نماز کے بعد
اس آیت کا ہمیشہ پڑھنا نہایت مجرب ہے آیت یہ ہے۔ لِلّٰہِ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَالۡاَرۡضِ
اِنَّ اللّٰہَ ھُوَ الۡغَنِیُّ الۡحَمِیۡدُ ۔ خاصیت مرگی والے کے لیے اس آیت مبارک
کو لکھکر پلانا یا بطور تعویذ گلے میں ڈالنا نہایت مفید ہے آیت یہ ہے مَا خَلۡقُکُمۡ وَلَا
بَعۡثُکُمۡ اِلَّا کَنَفۡسٍ وَّاحِدَۃٍ اِنَّ اللّٰہَ سَمِیۡعٌۢ بَصِیۡرٌ۔

# سورۃ سجدہ

خاصیت جس عورت کے حمل قرار نہ پاتا ہو اسے اکتالیس ورتک مشک اور زعفران
سے چینی کی تشتریوں پر لکھکر ایک تشتری صبح ایک شام بلا ناغہ پلانا نہایت مفید اور
مجرب ہے آیتیں یہ ہیں بسم اللہ الرحمن الرحیم ذٰلِکَ عٰلِمُ الۡغَیۡبِ وَالشَّہَادَۃِ الۡعَزِیۡزُ
الرَّحِیۡمُ الَّذِیۡۤ اَحۡسَنَ کُلَّ شَیۡءٍ خَلَقَہٗ وَبَدَاَ خَلۡقَ الۡاِنۡسَانِ مِنۡ طِیۡنٍ ثُمَّ جَعَلَ نَسۡلَہٗ
مِنۡ سُلٰلَۃٍ مِّنۡ مَّآءٍ مَّہِیۡنٍ ثُمَّ سَوّٰىہُ وَنَفَخَ فِیۡہِ مِنۡ رُّوۡحِہٖ وَجَعَلَ لَکُمُ السَّمۡعَ
وَالۡاَبۡصَارَ وَالۡاَفۡـِٕدَۃَ قَلِیۡلًا مَّا تَشۡکُرُوۡنَ خاصیت اگر کسی بدمعاش نے
کسی نیک شخص پر مقدمہ لگایا ہو یا کسی جھوٹے نے کسی سچے کو گرفتار کرایا ہو اور
اس مقدمے کے درمیان اس آیت مبارک کا سات کوری ٹھیکریوں پر لکھکر

پرانے کنوئے میں ڈالنا جس میں پانی موجود ہو نہایت مفید ہی آیت یہ ہی وَمَنْ أَظْلَمُ مِمَّنْ ذُكِّرَ بِآيَاتِ رَبِّهِ ثُمَّ أَعْرَضَ عَنْهَا إِنَّا مِنَ الْمُجْرِمِينَ مُنْتَقِمُونَ سات ذنتک برابر اس عمل کو کیا جائے انشاء اللہ تعالیٰ جلد مصیبت رفع ہوگی ظالم برباد ہوگا۔

# سورۃ الاحزاب

خاصیت وَتَوَكَّلْ عَلَى اللَّهِ وَكَفَىٰ بِاللَّهِ وَكِيلًا ہر مصیبت میں سات ہزار سات سو مرتبے سات ذنتک اس مبارک آیت کا پڑھنا ہر اڑی مشکل کے لیے نہایت مفید ہی خاصیت تین سو مرتبہ روزانہ عشاء کی نماز کے بعد اس آیت کا پڑھنا پردہ غیب سے روزی کا دروازہ کھولتا ہے عمل نہایت مجرب ہی اخلاص شرط ہے خاصیت دو شخصوں میں باہم محبت قائم کرنے کے لیے اس آیت کا ایکس ذنتک ایکس سو دفعہ پڑھنا نہایت مجرب ہی آیت کریمہ یہ ہی النَّبِيُّ أَوْلَىٰ بِالْمُؤْمِنِينَ مِنْ أَنْفُسِهِمْ وَأَزْوَاجُهُ أُمَّهَاتُهُمْ وَأُولُو الْأَرْحَامِ بَعْضُهُمْ أَوْلَىٰ بِبَعْضٍ فِي كِتَابِ اللَّهِ مِنَ الْمُؤْمِنِينَ وَالْمُهَاجِرِينَ إِلَّا أَنْ تَفْعَلُوا إِلَىٰ أَوْلِيَائِكُمْ مَعْرُوفًا كَانَ ذَٰلِكَ فِي الْكِتَابِ مَسْطُورًا ۞ خاصیت اگر کسی کا لڑکا یا نوکر ملازم شرارت کرتا ہو بھاگ بھاگ جاتا ہو اور والدین یا آقا کی اطاعت نہ کرتا ہو ایسے نافرمان کو اگر مطیع کرنا منظور ہو تو اس آیت کریمہ کو تین سو تیرہ دفعہ پڑھکر پانی پر دم کرکے پلانا یا کسی چیز پر دم کرکے کھلانا یا لکھکر بطور تعویذ گلے میں ڈالنا مجرب ہی آیت شریف یہ ہے وَإِذْ أَخَذْنَا مِنَ النَّبِيِّينَ مِيثَاقَهُمْ وَمِنْكَ وَمِنْ نُوحٍ وَإِبْرَاهِيمَ وَمُوسَىٰ وَعِيسَى ابْنِ مَرْيَمَ وَأَخَذْنَا مِنْهُمْ مِيثَاقًا غَلِيظًا لِيَسْأَلَ الصَّادِقِينَ عَنْ صِدْقِهِمْ وَأَعَدَّ لِلْكَافِرِينَ عَذَابًا أَلِيمًا۔

خاصیت اگر باہم لشکر اسلام اور لشکر کفار میں جنگ ہو رہی ہو تب اس آیت شریف کا تیرہ سو تیرہ دفعہ روزانہ پڑھنا یا سوا لاکھ مرتبہ بطور ختم پڑھنا نہایت مجرب ہی آیت شریف یہ ہی يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا اذْكُرُوا نِعْمَةَ اللَّهِ عَلَيْكُمْ إِذْ جَاءَتْكُمْ جُنُودٌ فَأَرْسَلْنَا عَلَيْهِمْ رِيحًا وَجُنُودًا لَمْ تَرَوْهَا وَكَانَ اللَّهُ بِمَا تَعْمَلُونَ

بَصِیرًا اِذْ جَاءُوْکُمْ مِّنْ فَوْقِکُمْ وَمِنْ اَسْفَلَ مِنْکُمْ انشاء اللہ پہلے ختم میں مقصود حاصل ہوگا ورنہ دوسرا ختم پڑھا جائے اتنہا تیسرے ختم تک ضرور مقصود حاصل ہوگا۔

خاصیت شریر انسان کے غریب بدزبان کے کم سخن بنانے کے لیے اس آیت شریف کا تین سو تیرہ دفعہ پڑھکر کسی چیز پر دم کر کے کھلانا یا پلانا اور سات روز تک متواتر یہی عمل کرنا نہایت مجرب ہی آیت شریف یہ ہی۔ لَقَدْ کَانَ لَکُمْ فِیْ رَسُوْلِ اللّٰہِ اُسْوَۃٌ حَسَنَۃٌ لِّمَنْ کَانَ یَرْجُو اللّٰہَ وَالْیَوْمَ الْاٰخِرَ وَذَکَرَ اللّٰہَ کَثِیْرًا اگر کسی مقام پر طاعون یا ہیضہ پھیلا ہوا ہو اور کوئی شخص وہاں سے دوسری جگہ جانا نہ چاہے وہ ایک سو تین مرتبہ روز اس آیت کو پڑھتا رہے اور کاغذ پر لکھکر مکان کے دروازہ پر لگائے انشاء اللہ ہر ایک آفت سے محفوظ رہیگا۔ آیت یہ ہی قُلْ لَّنْ یَّنْفَعَکُمُ الْفِرَارُ اِنْ فَرَرْتُمْ مِّنَ الْمَوْتِ اَوِ الْقَتْلِ وَاِذًا لَّا تُمَتَّعُوْنَ اِلَّا قَلِیْلًا قُلْ مَنْ ذَا الَّذِیْ یَعْصِمُکُمْ مِّنَ اللّٰہِ اِنْ اَرَادَ بِکُمْ سُوْٓءًا اَوْ اَرَادَ بِکُمْ رَحْمَۃً وَلَا یَجِدُوْنَ لَہُمْ مِّنْ دُوْنِ اللّٰہِ وَلِیًّا وَّلَا نَصِیْرًا۔

خاصیت اگر کسی شخص کی عورت بدچلن یا بدزبان ہو شوہر کی اطاعت سے باہر رہتی ہو وہ شخص اس آیت کو گیارہ سو مرتبہ پڑھکر پانی پر دم کر کے عورت کو پلائے انشاء اللہ اطاعت قبول کرے گی آیت شریف یہ ہے۔ وَقَرْنَ فِیْ بُیُوْتِکُنَّ وَلَا تَبَرَّجْنَ تَبَرُّجَ الْجَاہِلِیَّۃِ الْاُوْلٰی وَاَقِمْنَ الصَّلٰوۃَ وَاٰتِیْنَ الزَّکٰوۃَ وَاَطِعْنَ اللّٰہَ وَرَسُوْلَہٗ اِنَّمَا یُرِیْدُ اللّٰہُ لِیُذْہِبَ عَنْکُمُ الرِّجْسَ اَہْلَ الْبَیْتِ وَیُطَہِّرَکُمْ تَطْہِیْرًا وَاذْکُرْنَ مَا یُتْلٰی فِیْ بُیُوْتِکُنَّ مِنْ اٰیٰتِ اللّٰہِ وَالْحِکْمَۃِ اِنَّ اللّٰہَ کَانَ لَطِیْفًا خَبِیْرًا۔

خاصیت ہر مصیبت کا دفعیہ کرنا سخت مقدمے کا فتح ہونا کسی لاعلاج مرض کی شفا کا حاصل کرنا لاولد کا صاحب اولاد ہونا اگر کسی شخص کو منظور ہو ان تین آیاتوں کو تین سو تیرہ مرتبہ دو بجے رات کو غسل کر کے بارہ رکعت تہجد کی پڑھنے کے بعد اکیس روز تک متواتر پڑھنا تریاق مجرب ہی آیتیں یہ ہیں۔ مَا کَانَ

مُحَمَّدٌ اَبَا اَحَدٍ مِّنْ رِّجَالِكُمْ وَلٰكِنْ رَّسُوْلَ اللّٰهِ وَخَاتَمَ النَّبِيّٖنَ ؕ وَكَانَ اللّٰهُ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمًا۔ يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اذْكُرُوا اللّٰهَ ذِكْرًا كَثِيْرًا ۙ وَّسَبِّحُوْهُ بُكْرَةً وَّاَصِيْلًا هُوَ الَّذِيْ يُصَلِّيْ عَلَيْكُمْ وَمَلٰٓئِكَتُهٗ لِيُخْرِجَكُمْ مِّنَ الظُّلُمٰتِ اِلَى النُّوْرِ ؕ وَكَانَ بِالْمُؤْمِنِيْنَ رَحِيْمًا خاصیت باطن روشن کرنے کے لیے قلب صاف ہونے کے لیے اس آیت مبارک کا سورج نکلنے سے پہلے صبح صادق کے بعد خواہ فجر کی نماز سے قبل یا بعد ایک سو تیرہ مرتبہ روزانہ پڑھنا نہایت مجرب عمل ہے آیت شریف یہ ہے یٰۤاَيُّهَا النَّبِيُّ اِنَّاۤ اَرْسَلْنٰكَ شَاهِدًا وَّمُبَشِّرًا وَّنَذِيْرًا ۙ وَّدَاعِيًا اِلَى اللّٰهِ بِاِذْنِهٖ وَسِرَاجًا مُّنِيْرًا وَبَشِّرِ الْمُؤْمِنِيْنَ بِاَنَّ لَهُمْ مِّنَ اللّٰهِ فَضْلًا كَبِيْرًا۔

خاصیت حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو خواب میں دیکھنا حضور اقدس سے خواب میں ہمکلام ہونا اگر کسی کو منظور ہو تو جمعرات کے دن گیارہ ہزار مرتبہ اور شب جمعہ کو دس ہزار مرتبہ اس آیت کریمہ کو باوضو رو بقبلہ ہوکر پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ اسی رات کو حضور کی زیارت اور ہمکلامی کی دولت سے مشرف و ممتاز ہوگا آیت شریفہ یہ ہے اِنَّ اللّٰهَ وَمَلٰٓئِكَتَهٗ يُصَلُّوْنَ عَلَى النَّبِيِّ ؕ يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا خاصیت اگر کوئی شخص بیگناہ کسی الزام میں پھنسگیا ہو خواہ وہ خود یا اس کے وارث ایک روزہ جمعرات کے دن کا رکھکر شام کو سات ہزار سات سو مرتبہ اس آیت شریفہ کو پڑھکر دعا کریں انشاء اللہ ملزم بہت جلد الزام اور بہتان سے بری اور پاک ہوگا آیت شریف یہ ہے۔ وَالَّذِيْنَ يُؤْذُوْنَ الْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنٰتِ بِغَيْرِ مَا اكْتَسَبُوْا فَقَدِ احْتَمَلُوْا بُهْتَانًا وَّاِثْمًا مُّبِيْنًا۔

## سورہ سبا

خاصیت اگر کسی شخص کا کوئی عزیز قریب دوست بھائی بند یا ملازم مفقود ہو گیا ہو اور عرصے سے اس کی کچھ خبر نہ لگی ہو اس کی خبر دریافت کرنے کے لیے اس آیت شریف کا پڑھنا اور اس طرح عمل میں لانا نہایت مفید اور مجرب ہے اول

تین روزہ رکھے جائیں اور برابر تینوں روزوں میں اکیس اکیس سو مرتبہ اس آیت کو باوضو روبقبلہ بیٹھکر پڑھا جائے اور پڑھنے کے بعد پانی پر دم کیا جائے جب تین دن کا دم کیا ہوا پانی تیار ہو تب تھوڑی سی زعفران اور مشک اس پانی میں گھولے جائیں پھر سفید کاغذ پر یہی آیت جو روزانہ پڑھی تھی تین مرتبہ کاغذ پر لکھکر کسی درخت میں لٹکایا جائے انشاء اللہ تعالیٰ سات روز میں مفقود کی خبر مل جائے گی موت زندگی جو کچھ ہوگا معلوم ہو جائے گا عمل مجرب ہے عقیدہ شرط ہے آیت شریف یہ ہے اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ لَہٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ وَلَہُ الْحَمْدُ فِی الْاٰخِرَۃِ وَھُوَ الْحَکِیْمُ الْخَبِیْرُ یَعْلَمُ مَا یَلِجُ فِی الْاَرْضِ وَمَا یَخْرُجُ مِنْھَا وَمَا یَنْزِلُ مِنَ السَّمَآءِ وَمَا یَعْرُجُ فِیْھَا وَھُوَ الرَّحِیْمُ الْغَفُوْرُ۔ خاصیت باغ یا کھیت میں اس آیت مبارک کو لکھکر کسی درخت پر باغ یا کھیت میں لٹکانا کل سماوی اور ارضی آفتوں سے کھیت اور باغ کو محفوظ رکھتا ہے آیت یہ ہے جَنَّتٰنِ عَنْ یَّمِیْنٍ وَّشِمَالٍ کُلُوْا مِنْ رِّزْقِ رَبِّکُمْ وَاشْکُرُوْا لَہٗ بَلْدَۃٌ طَیِّبَۃٌ وَّرَبٌّ غَفُوْرٌ۔

خاصیت اگر کسی مسلمان کا کسی کافر سے مقدمہ چل رہا ہو وہ مسلمان دوران مقدمہ میں تین سو تیرہ مرتبہ تہجد کی نماز کے بعد یا عشاء کی نماز کے بعد گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِ الْاَوَّلِیْنَ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِ الْاٰخِرِیْنَ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ پڑھکر اس آیت کریمہ کو پڑھتا ہے انشاء اللہ وہ کافر کبھی مقدمہ نہ جیتے گا بلکہ مسلمان فتحمند ہوگا آیت شریف یہ ہے وَحِیْلَ بَیْنَھُمْ وَبَیْنَ مَا یَشْتَھُوْنَ کَمَا فُعِلَ بِاَشْیَاعِھِمْ مِّنْ قَبْلُ اِنَّھُمْ کَانُوْا فِیْ شَکٍّ مُّرِیْبٍ۔

## سورہ فاطر

خاصیت رزق کی ترقی روزگار میں ترقی ہونے کے لیے اس آیت کریمہ کا ختم پڑھنا مجرب ہے ترکیب ختم یہ ہے ایک سو اکیس مرتبہ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی نُوْرِ مُحَمَّدٍ

اللھم صل علی نور محمد

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی جِبْرِیْلَ مُحَمَّدٍ خَتْمِ الْمُرْسَلِیْنَ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ کو پڑھکر
تیرہ سوتین مرتبہ ان آیاتوں کا پڑھنا اور برابر چالیس روز تک اسی طرح کرنا چاہیے
آیتیں یہ ہیں مَا یَفْتَحِ اللّٰہُ لِلنَّاسِ مِنْ رَّحْمَۃٍ فَلَا مُمْسِکَ لَھَا وَمَا یُمْسِکْ فَلَا مُرْسِلَ لَہٗ مِنْ بَعْدِہٖ
وَھُوَ الْعَزِیْزُ الْحَکِیْمُ۔ یٰاَیُّھَا النَّاسُ اذْکُرُوْا نِعْمَۃَ اللّٰہِ عَلَیْکُمْ ھَلْ مِنْ خَالِقٍ غَیْرُ اللّٰہِ
یَرْزُقُکُمْ مِّنَ السَّمَآءِ وَالْاَرْضِ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ فَاَنّٰی تُؤْفَکُوْنَ

خاصیت اگر کسی بیمار پر گیارہ مرتبہ اس آیت شریف کو پڑھکر سات دن تک
دم کیا جائے انشاءاللہ سات روز میں مریض تندرست ہوگا یا ایمان
سے خاتمہ ہوجائے گا آیت یہ ہے۔ وَلَوْ یُؤَاخِذُ اللّٰہُ النَّاسَ بِمَا کَسَبُوْا
مَا تَرَکَ عَلٰی ظَھْرِھَا مِنْ دَآبَّۃٍ وَّلٰکِنْ یُّؤَخِّرُھُمْ اِلٰٓی اَجَلٍ مُّسَمًّی فَاِذَا جَآءَ
اَجَلُھُمْ فَاِنَّ اللّٰہَ کَانَ بِعِبَادِہٖ بَصِیْرًا

## سورہ یٰسٓ

اگر کسی دشمن ظالم کے شر فساد کو روکنا منظور ہو سات مرتبہ ان آیتوں کا
پڑھنا دشمن کو تصور کر کے اس کی طرف دم کرنا نہایت مجرب ہے آیتیں یہ ہیں
اِنَّا جَعَلْنَا فِیْٓ اَعْنَاقِھِمْ اَغْلٰلًا فَھِیَ اِلَی الْاَذْقَانِ فَھُمْ مُّقْمَحُوْنَ وَجَعَلْنَا مِنْ
بَیْنِ اَیْدِیْھِمْ سَدًّا وَّمِنْ خَلْفِھِمْ سَدًّا فَاَغْشَیْنٰھُمْ فَھُمْ لَا یُبْصِرُوْنَ

خاصیت مشک زعفران سے ان آیاتوں کا لکھکر اپنے پاس رکھنا ہر ظالم کی
شر سے محفوظ رکھتا ہے خاصیت اس آیت کا مشک عنبر سے لکھکر
مریض کے سرہانے تکیے میں رکھنا نہایت کمزور مردہ صورت مریض کی شفا کے
لیئے نہایت مفید ہے آیت کریمہ یہ ہے اِنَّا نَحْنُ نُحْیِ الْمَوْتٰی وَنَکْتُبُ مَا قَدَّمُوْا
وَاٰثَارَھُمْ وَکُلَّ شَیْءٍ اَحْصَیْنٰہُ فِیْٓ اِمَامٍ مُّبِیْنٍ۔

خاصیت اگر کسی باغ میں پھل نہ آتا ہو یا آتا ہو مگر کم آتا ہو اس آیت مبارک
کو تانبے کے پترے پر کندہ کرا کر باغ میں دفن کرنا یا کسی درخت کے اندر رکھنا

نہایت مفید ہی آیت یہ ہی ۔ وَآیَۃٌ لَّھُمُ الْاَرْضُ الْمَیْتَۃُ اَحْیَیْنٰھَا وَاَخْرَجْنَا
مِنْھَا حَبًّا فَمِنْہُ یَاْکُلُوْنَ وَجَعَلْنَا فِیْھَا جَنّٰتٍ مِّنْ نَّخِیْلٍ وَّاَعْنَابٍ وَّفَجَّرْنَا فِیْھَا
مِنَ الْعُیُوْنِ لِیَاْکُلُوْا مِنْ ثَمَرِہٖ وَمَا عَمِلَتْہُ اَیْدِیْھِمْ اَفَلَا یَشْکُرُوْنَ
خاصیت اگر کسی شخص کے بیٹے یا بیٹی کی شادی نہوتی ہو اور وہ چاہے کہ اچھی
جگہ اور جلدی ہو جائے وہ غرضمند تین ہزار تین سو تیرہ مرتبہ عشاء کی نماز کے
بعد اکیس روز تک اس آیت کو پڑہے اول اور آخر میں جو درود اُسے یاد
ہو گیارہ گیارہ بار پڑہے آیت یہ ہی سُبْحٰنَ الَّذِیْ خَلَقَ الْاَزْوَاجَ
کُلَّھَا مِمَّا تُنْۢبِتُ الْاَرْضُ وَمِنْ اَنْفُسِھِمْ وَمِمَّا لَا یَعْلَمُوْنَ انشاء اللہ تعالیٰ
اِس عرصے میں مراد حاصل ہو گی عمل مجرب ہی ۔
خاصیت سخت سے سخت مریض کے لیے شفا کا حاصل کرنا منظور ہو تو
سوا لاکھہ مرتبہ اس آیت شریفہ کا ختم کرانا بیحد مفید اور مجرب ہے
اکیس سے زیادہ پڑہنے والے نہوں گیارہ سے کم نہوں سب کے سب وضو
کریں پھر چار چار رکعتیں بطور صلواۃ توبہ کے پڑہکر پھر آیت کریمہ کا ختم
شروع کریں مگر آیت کے شروع کرنے سے پہلے ہر ایک شخص گیارہ گیارہ
مرتبہ صَلَاۃُ اللّٰہِ وَسَلَامُہٗ عَلٰی سَیِّدِ الْمُرْسَلِیْنَ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ اَجْمَعِیْنَ پڑہے
پھر آیت کریمہ پڑہے اور وہ آیت یہ ہے سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ
خاصیت خاتمہ بالخیر ہونے کے لیے کسی مریض کا اسی آیت کو ہر وقت
پڑہنا انشاء اللہ نہایت مفید ہے ۔
خاصیت دشمن کی زبان بند کرنے ظالم کی برائی سے محفوظ رہنے
کسی زبردست سرکش ظالم کو قدرتی طور پر عاجز اور لاچار کرنے کے لیے
ان آیتوں کا ایک سو ایکمرتبہ گیارہ دنتک پڑہنا پھر اپنے مقصود کے حاصل ہونے
کی دعا کرنا نہایت مفید و مجرب ہی آیتیں یہ ہیں ۔ اَلْیَوْمَ نَخْتِمُ عَلٰٓی اَفْوَاھِھِمْ
وَتُکَلِّمُنَآ اَیْدِیْھِمْ وَتَشْھَدُ اَرْجُلُھُمْ بِمَا کَانُوْا یَکْسِبُوْنَ وَلَوْ نَشَآءُ

لَطَمَسْنَا عَلٰٓى اَعْيُنِهِمْ فَاسْتَبَقُوا الصِّرَاطَ فَاَنّٰى يُبْصِرُوْنَ وَلَوْ نَشَآءُ لَمَسَخْنٰهُمْ عَلٰى مَكَانَتِهِمْ فَمَا اسْتَطَاعُوْا مُضِيًّا وَّلَا يَرْجِعُوْنَ

خاصیت کسی شوخ جانور کو مطیع کرنا اگر منظور ہو تب اُس کے گلے میں اِس آیت مبارک کا تانبے کے پترے پر کندہ کرا کر ڈالنا مفید ہے اَوَلَمْ يَرَوْا اَنَّا خَلَقْنَا لَهُمْ مِّمَّا عَمِلَتْ اَيْدِيْنَآ اَنْعَامًا فَهُمْ لَهَا مٰلِكُوْنَ وَذَلَّلْنٰهَا لَهُمْ فَمِنْهَا رَكُوْبُهُمْ وَمِنْهَا يَاْكُلُوْنَ۔

خاصیت اگر کسی جانور کا دودھ خشک ہو گیا ہو اور کوئی چاہے کہ یہ جانور دودھ پورے طور سے دینے لگے سات دنتک چنے کے آٹے پر اکیس مرتبہ اِس آیت شریف کو پڑھکر دم کر کے جانور کو کھلانا نہایت مفید عمل ہے آیت شریف یہ ہے وَلَهُمْ فِيْهَا مَنَافِعُ وَمَشَارِبُ اَفَلَا يَشْكُرُوْنَ وَاتَّخَذُوْا مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ اٰلِهَةً لَّعَلَّهُمْ يُنْصَرُوْنَ لَا يَسْتَطِيْعُوْنَ نَصْرَهُمْ وَهُمْ لَهُمْ جُنْدٌ مُّحْضَرُوْنَ

خاصیت سورت یٰس شریف کا بیمار پر ایک مرتبہ روز پڑھکر دم کرنا جلد شفا دیتا ہے۔ نزع کی حالت والے کو اِس مبارک سورت کا سُنانا جلد مشکل آسان کرتا ہے رزق کی ترقی کے لیے یا جس کے اولاد نہوتی ہو اولاد پیدا ہونے کے لیے تین مرتبہ اِس مبارک سورت کا روزانہ پڑھنا نہایت مجرب عمل ہے اگر کوئی مسافر سفر میں اس سورت کو روز تلاوت کریگا مع الخیر اپنے گھر واپس آئے گا زچہ کو چلّے کے ایام میں اسکا دم کیا ہوا پانی پلانا صحت کے لیے نہایت مجرب عمل ہے۔ حاملہ کو روز اس سورت کو پڑھکر بتاشہ پر دم کر کے کھلانا مع الخیر حمل سے فارغ کرنے کے لیے عجیب غریب اثر رکھتا ہے الغرض یہ سورت قرآن مجید کا دل ہے اس کا عمل دو جہان کی مصیبتوں کے لیے اکسیر اعظم کا حکم رکھتا ہے۔

## سورۃ الصافات

خاصیت جس شخص کی اولاد مرجاتی ہو زندہ نہ رہتی ہو یا وہ کسی سخت مصیبت میں مبتلا رہتا ہو وہ شخص ساری عمر اپنا وظیفہ ان مبارک آیتوں کا کرے ہر نماز کے بعد گیارہ گیارہ مرتبے روزانہ پڑھا کرے انشاء اللہ تعالیٰ ساری شکایتیں دور ہو جائیں گی آیتیں یہ ہیں وَلَقَدْ نَادَانَا نُوحٌ فَلَنِعْمَ الْمُجِيبُونَ وَنَجَّيْنَاهُ وَأَهْلَهُ مِنَ الْكَرْبِ الْعَظِيمِ وَجَعَلْنَا ذُرِّيَّتَهُ هُمُ الْبَاقِينَ وَتَرَكْنَا عَلَيْهِ فِي الْآخِرِينَ سَلَامٌ عَلَىٰ نُوحٍ فِي الْعَالَمِينَ

خاصیت طاعون یا ہیضہ یا زلزلوں کا کثرت سے آنا ان بلاؤں کے دفع کرنے کے لیے ان مبارک آیتوں کا ختم پڑھنا نہایت مجرب اور مفید ہے آیتیں یہ ہیں سُبْحَانَ رَبِّكَ رَبِّ الْعِزَّةِ عَمَّا يَصِفُونَ وَسَلَامٌ عَلَى الْمُرْسَلِينَ وَالْحَمْدُ لِلَّهِ رَبِّ الْعَالَمِينَ ترکیب ختم۔ اکیس آدمی با وضو ہو کر ایک جگہ بیٹھیں پھر گیارہ گیارہ مرتبہ استغفار اور گیارہ مرتبہ درود شریف التحیات والا پڑھکر آیت مبارک کو شروع کریں اور ایک لاکھ پچیس ہزار مرتبہ پڑھکر پھر گیارہ گیارہ مرتبے درود شریف گیارہ گیارہ مرتبے استغفار پڑھکر سب ملکر حصول مقصود کے لیے دعا کریں انشاء اللہ تعالیٰ مقصود جلد حاصل ہوگا

## سورہ ص

خاصیت اگر کسی مسلمان کا کسی بت پرست سے کسی عبادت خانہ کی بابت مقدمہ یا نزاع واقع ہو رہا ہو وہ شخص ایک ہزار تین سو تیرہ مرتبہ اس آیت شریف کو اکیس روز تک روزانہ غسل کرنے کے بعد رو بقبلہ ہو کر فتح اور نصرت کا کامل یقین جما کر پڑھے انشاء اللہ فتح ہوگی آیت شریف یہ ہے صٓ وَالْقُرْآنِ ذِي الذِّكْرِ بَلِ الَّذِينَ كَفَرُوا فِي عِزَّةٍ وَشِقَاقٍ كَمْ أَهْلَكْنَا مِنْ

قَبْلِهِمْ مِّنْ قَرْنٍ فَنَادَوْا وَّلَاتَ حِيْنَ مَنَاصٍ اس ختم کے پڑھنے کا وقت عشاء کی نماز کے بعد یا تہجد کی نماز کے بعد ہے دن کو پڑھنا مفید نہ ہوگا خاصیت اگر کسی مسلمان کا کسی کافر سے مالی لین دین کے متعلق کوئی نزاع ہو یا مقدمہ چل رہا ہو یا پنچایت ہو رہی ہو اکیس سو دفعہ میں دوپہر کے وقت ظہر کی نماز سے پہلے سات روز تک ان آیتوں کا پڑھنا مخالف کو شکست فاش دیتا ہے آیتیں یہ ہیں اَمْ عِنْدَهُمْ خَزَائِنُ رَحْمَةِ رَبِّكَ الْعَزِيْزِ الْوَهَّابِ اَمْ لَهُمْ مُّلْكُ السَّمٰوَاتِ وَالْاَرْضِ وَمَا بَيْنَهُمَا فَلْيَرْتَقُوْا فِي الْاَسْبَابِ جُنْدٌ مَّا هُنَالِكَ مَهْزُوْمٌ مِّنَ الْاَحْزَابِ

خاصیت اگر کسی شخص کو کسی حاکم سے کسی مقدمے میں ناانصافی کرنے کا اندیشہ ہو وہ شخص گیارہ روز تک صبح صادق کے بعد سورج نکلنے سے پہلے گیارہ سو مرتبہ یَا دَاوٗدُ اِنَّا جَعَلْنٰكَ خَلِيْفَةً فِي الْاَرْضِ فَاحْكُمْ بَيْنَ النَّاسِ بِالْحَقِّ وَلَا تَتَّبِعِ الْهَوٰى فَيُضِلَّكَ عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ اِنَّ الَّذِيْنَ يَضِلُّوْنَ عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ لَهُمْ عَذَابٌ شَدِيْدٌ بِمَا نَسُوْا يَوْمَ الْحِسَابِ کو پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ مقدمے میں ناانصافی نہ ہوگی خاصیت دوکان یا کارخانہ کے چلنے کے لیے اس مبارک آیتوں کا تین سو تیرہ دفعہ روزانہ پڑھنا اور مشک زعفران سے لکھکر بطور نقش دوکان یا کارخانہ میں لگانا نہایت مفید اور مجرب عمل ہے آیتیں یہ ہیں رَبِّ هَبْ لِيْ مُلْكًا لَّا يَنْبَغِيْ لِاَحَدٍ مِّنْ بَعْدِيْ فَسَخَّرْنَا لَهُ الرِّيْحَ تَجْرِيْ بِاَمْرِهٖ رُخَاءً حَيْثُ اَصَابَ وَالشَّيٰطِيْنَ كُلَّ بَنَّاءٍ وَّغَوَّاصٍ وَّاٰخَرِيْنَ مُقَرَّنِيْنَ فِي الْاَصْفَادِ هٰذَا عَطَاؤُنَا فَامْنُنْ اَوْ اَمْسِكْ بِغَيْرِ حِسَابٍ اس عمل کے روزانہ پڑھنے کی ضرورت ہے ایک دن کے ناغہ ہونے سے ایک مہینہ کی تاثیر غارت ہو جائے گی خاصیت اگر کوئی بیٹا باپ کی نظروں میں یا نوکر آقا کی نگاہ میں وقعت پیدا کرنی چاہے تو وہ روزانہ عصر کی نماز کے بعد ایک سو اکیس مرتبہ ان آیتوں کو پڑھے قُلْ اِنَّمَا اَنَا مُنْذِرٌ وَّمَا مِنْ اِلٰهٍ اِلَّا اللّٰهُ الْوَاحِدُ الْقَهَّارُ رَبُّ

السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَا بَيْنَهُمَا الْعَزِيْزُ الْغَفَّارُ قُلْ هُوَ نَبَؤٌا عَظِيْمٌ اَنْتُمْ عَنْهُ مُعْرِضُوْنَ

# سورہ زمر

اگر کوئی زمیندار کورے ٹھیکرے پر اس آیت کو لکھکر اپنے کھیت کے کسی کونے گوشے میں دفن کرے گا انشاء اللہ کھیت بامراد پختہ اور تیار ہوگا آیت یہ ہے۔ اَلَمْ تَرَ اَنَّ اللّٰهَ اَنْزَلَ مِنَ السَّمَاءِ مَاءً فَسَلَكَهٗ يَنَابِيْعَ فِي الْاَرْضِ ثُمَّ يُخْرِجُ بِهٖ زَرْعًا مُّخْتَلِفًا اَلْوَانُهٗ ثُمَّ يَهِيْجُ فَتَرَاهُ مُصْفَرًّا ثُمَّ يَجْعَلُهٗ حُطَامًا اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَذِكْرٰى لِاُولِي الْاَلْبَابِ - خاصیت اگر کوئی جمعہ کے دن دسویں تاریخ محرم کو اس آیت کو چاندی کے نگینہ پر کندہ کرا کر داہنے ہاتھ میں پہنے گا انشاء اللہ ہر ایک قسم کی مصیبت اور بلا سے محفوظ رہے گا کبھی اُس کی سواری ریل یا جہاز تباہی میں نہ آئے گا کبھی کوئی درندہ اُسے قتل نہ کر سکے گا کوئی جانور اُسے ٹکر نہ مارے گا ساری عمر گھوڑے کی لات سے محفوظ رہے گا خدا کے فضل سے حفاظت کا ایک قلعہ ہے محکم آیت شریف یہ ہے اَلَيْسَ اللّٰهُ بِكَافٍ عَبْدَهٗ صورت نقش کی جو چاندی کے نگینہ میں کندہ کیجائے گی یہ ہے

| |
|---|
| ۷۸٦ |
| اَلَيْسَ اللّٰهُ بِكَافٍ |
| عَبْدَهٗ |
| ۷۸٦ |

خاصیت اس آیت میں رب العزت نے اپنے بندوں سے ذمے داری کی ہے اسکا پڑھنا بطور وظیفہ کشائش رزق کے لیے اکسیر اعظم کا حکم رکھتا ہے طریقہ وظیفہ پڑھنے کا یہ ہے کہ عشا کی نماز کے یا ظہر کی نماز کے بعد باوضو روبقبلہ ہو کر ستره مرتبہ اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ الَّذِيْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَيُّ الْقَيُّوْمُ وَاَتُوْبُ اِلَيْهِ اکیس مرتبہ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى شَفِيْعِ الْمُذْنِبِيْنَ وَسَيِّدِ الْمُرْسَلِيْنَ وَرَحْمَةً لِّلْعٰلَمِيْنَ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَسَلَّمْ پڑھکر اس کے بعد گیارہ سو مرتبہ آنکھیں بند کرکے کامل خیال اور تصور ذات باری کی طرف جما کر آیت مذکورہ کو پڑھے اس عمل کا ہمیشہ پڑھنا ایسا عجیب الاثر ہے کہ بس پڑھنے والا جان سکتا ہے دوسرا

کوئی سمجھ بھی نہیں سکتا۔ مسلمانو لیلو یہ خزانہ ہے غیب کا یہ کنجی ہی خزانہ الٰہی کی جسے خدا نصیب کرے خاصیت دشمن کے شر سے بچے رہنے کے لیے جادو سے محفوظ رہنے کے لیے ان آیاتوں کا عنبر اور مشک سے جمعے کے دن جمعے کی نماز کے بعد لکھکر پاس رکھنا نہایت مجرب ورمفید ثابت ہوا ہے آیتیں یہ ہیں۔

وَلَئِنْ سَأَلْتَهُمْ مَنْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ لَيَقُوْلُنَّ اللّٰهُ قُلْ اَفَرَاَيْتُمْ مَا تَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ اِنْ اَرَادَنِيَ اللّٰهُ بِضُرٍّ هَلْ هُنَّ كٰشِفٰتُ ضُرِّهٖٓ اَوْ اَرَادَنِيْ بِرَحْمَةٍ هَلْ هُنَّ مُمْسِكٰتُ رَحْمَتِهٖ قُلْ حَسْبِيَ اللّٰهُ عَلَيْهِ يَتَوَكَّلُ الْمُتَوَكِّلُوْنَ خاصیت اگر کسی شخص کو بدخوابی یا برے خواب نظر آتے ہوں ان آیاتوں کو ایک کاغذ پر صندل سفید اور زعفران سے لکھکر تکیے کے غلاف میں رکھنا اُسپر سر رکھکر سونا قطعاً بدخوابی اور بُرے بُرے خوابوں کو روکتا ہی عمل مجرب ہی آیت یہ ہی اَللّٰهُ يَتَوَفَّى الْاَنْفُسَ حِيْنَ مَوْتِهَا وَالَّتِيْ لَمْ تَمُتْ فِيْ مَنَامِهَا فَيُمْسِكُ الَّتِيْ قَضٰى عَلَيْهَا الْمَوْتَ وَيُرْسِلُ الْاُخْرٰٓى اِلٰٓى اَجَلٍ مُّسَمًّى اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيٰتٍ لِّقَوْمٍ يَّتَفَكَّرُوْنَ

خاصیت باہمی آپس کے نزاع دور کرنے کے لیے اس آیت شریف کا مغرب کی نماز کے بعد گیارہ مرتبہ پڑھنا اور گیارہ روز تک برابر عمل کرنا مفید ہی آیت یہ ہی قُلِ اللّٰهُمَّ فَاطِرَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ عٰلِمَ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ اَنْتَ تَحْكُمُ بَيْنَ عِبَادِكَ فِيْ مَا كَانُوْا فِيْهِ يَخْتَلِفُوْنَ خاصیت اس آیت کریمہ کا گیارہ ہزار بار پڑھنا بہت سی اڑی مشکلوں کو خدا کے فضل سے کھولتا ہے خاصیت اگر کوئی ظالم یا چور قزاق پکڑا گیا ہو یا قید ہوگیا ہو پھر قید ہو کر اُس نے عدالت عالیہ میں اپنی رہائی کا اپیل دائر کیا ہو اور کوئی یہ چاہے کہ وہ ظالم اپیل میں رہا نہو وہ شخص تیرہ دن تک دوپہر کے وقت ظہر کی نماز کے بعد عصر تک تیرہ سو دفعہ روزانہ پڑھے آیت یہ ہے اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ وَلَوْ اَنَّ لِلَّذِيْنَ ظَلَمُوْا مَا فِي الْاَرْضِ جَمِيْعًا وَّمِثْلَهٗ مَعَهٗ لَافْتَدَوْا بِهٖ مِنْ سُوْٓءِ الْعَذَابِ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ وَبَدَا لَهُمْ سَيِّاٰتُ مَا كَسَبُوْا وَحَاقَ

بِهِم مّا گانُوا بِہ یَستَہزِءُونَ انشاء اللہ ظالم کبھی رہا نہو گا خواہ کیسے قدر روپیہ خرچ دے مگر سوائے ظالم کے کسی مظلوم کے لیے یہ عمل نہ کیا جائے ورنہ اندیشہ بیمار ہو جانے کا یقینی ہے خاصیت دھڑکن ہول قلب اضطراب قلب ہر ایک قسم کی پرانی بیماریاں دفع کرنے کے لیے تین سو مرتبہ روزانہ چالیس روز تک پڑھنا نہایت مفید ہے آیت کریمہ یہ ہے یَا عِبَادِیَ الَّذِینَ اَسرَفُوا عَلٰی اَنفُسِہِم لَا تَقنَطُوا مِن رَّحمَۃِ اللہِ اِنَّ اللہَ یَغفِرُ الذُّنُوبَ جَمِیعًا اِنَّہٗ ھُوَ الغَفُورُ الرَّحِیمِ

خاصیت اس آیت کریمہ کا صبح صادق کے وقت جمعے کے دن مینہ کے پانی میں مشک گھولکر لکھنا پھر اُس تعویذ کو مایوس العلاج مریض کے گلے میں ڈالنا بالضرور باعث شفایا جلد خاتمہ بالخیر ہونے کا سبب ہوتا ہے عمل مجرب ہے مسلمانو عجیب آیت ہے بیکسوں کا سہارا نا امیدوں کی امید ہی آیت کریمہ ہے خاصیت جو شخص عشا کی نماز کے بعد اور صبح کی نماز کے بعد گیارہ گیارہ مرتبہ اس آیت کو پڑھیگا اور مدام یہ عمل کرتا رہے گا انشاء اللہ تعالیٰ کبھی کسی آفت ناگہانی یا تہمت اور الزام میں گرفتار نہو گا غیب سے رب العالمین اس کے پڑھنے والے کا محافظ رہے گا اور مرتے وقت انشاء اللہ خاتمہ بالخیر ہو گا اللہ سے اچھی بنے گی مسلمانو اس رحمت اور مغفرت کے خزانے کی طرف توجہ کرو۔

## سورہ مومن

خاصیت ہر ایک اڑی مشکل کے لیے سنگین فوجداری مقدمہ فتح ہونے کے لیے اس مبارک آیت کا ختم اُٹھانا اور انتہا درجے تین ختم کرانے حصول مدعا کے لیے اکسیر اعظم اور تریاق مجرب ہے آیت عظیمہ یہ ہے حٰمٓ تَنزِیلُ الکِتَابِ مِنَ اللہِ العَزِیزِ العَلِیمِ غَافِرِ الذَّنبِ وَقَابِلِ التَّوبِ شَدِیدِ العِقَابِ ذِی الطَّولِ لَا اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ اِلَیہِ المَصِیرُ ترکیب ختم کی یہ ہے اکیس یا تیس آدمی وضو کر کے دو دو رکعتیں نفل پڑھیں نفلوں کے بعد سات سات مرتبہ الحمد شریف اور سات سات مرتبہ قل ہو اللہ

ایضاً اور سات سات مرتبہ استغفار پڑھ کر کسی کو دو دو

سات سات مرتبہ درود شریف جو درود کسی کو یاد ہو پڑھکر آیت کریمہ کا ختم شروع کریں اور ایک لاکھ ستائیس ہزار مرتبہ آیت مذکور کو پڑہیں جب آیت کو پڑھ چکیں تب پھر اُس طرح سات سات مرتبہ الحمد قل ہو اللہ استغفار اور درود شریف پڑھکر دعا کریں انشاء اللہ پہلے ختم میں مطلب پورا اور مقصود حاصل ہو جائے گا۔ خاصیت اُفَوِّضُ اَمْرِیْۤ اِلَی اللّٰہِ اِنَّ اللّٰہَ بَصِیْرٌۢ بِالْعِبَادِ کا عشاء کی نماز کے بعد تین سو تیرہ مرتبہ روزانہ اور ہمیشہ پڑہنا غیب سے دروازہ کشایش رزق کا کھولتا ہے اور ہر ایک رنج و غم میں غیب سے مددگار پیدا کرتا ہے اور اس کا ورد اور ہر وقت کا وظیفہ کرنا ولایت کے درجہ کو پہنچاتا ہے خدا اپنے فضل سے نصیب کرے۔

خاصیت اگر کسی شخص کو منظور ہو کہ اپنے گھر آرام سے رہے اس موقع پر کہ جب سارا شہر طاعون وغیرہ کسی بلا کے سبب بھاگ رہا ہے اور اُس شخص کو کسی طرح کی تکلیف یا مصیبت نہ پہنچے وہ شخص اپنے مکان کے دروازہ اور دالان کے اندر کی دیوار پر ان آیات کو لکھکر لگادے اور خود اکیس مرتبہ صبح اور اکیس مرتبہ شام کو اس مکان میں بلند آواز سے پڑہے انشاء اللہ قطعاً ہر بلا سے محفوظ رہیگا آیتیں یہ ہیں اَللّٰہُ الَّذِیْ جَعَلَ لَکُمُ الَّیْلَ لِتَسْکُنُوْا فِیْہِ وَالنَّہَارَ مُبْصِرًا اِنَّ اللّٰہَ لَذُوْ فَضْلٍ عَلَی النَّاسِ وَلٰکِنَّ اَکْثَرَ النَّاسِ لَا یَشْکُرُوْنَ ذٰلِکُمُ اللّٰہُ رَبُّکُمْ خَالِقُ کُلِّ شَیْءٍ لَاۤ اِلٰہَ اِلَّا ہُوَ فَاَنّٰی تُؤْفَکُوْنَ اَللّٰہُ الَّذِیْ جَعَلَ لَکُمُ الْاَرْضَ قَرَارًا وَّالسَّمَآءَ بِنَآءً وَّصَوَّرَکُمْ فَاَحْسَنَ صُوَرَکُمْ وَرَزَقَکُمْ مِّنَ الطَّیِّبٰتِ ذٰلِکُمُ اللّٰہُ رَبُّکُمْ فَتَبٰرَکَ اللّٰہُ رَبُّ الْعٰلَمِیْنَ ہُوَ الْحَیُّ لَاۤ اِلٰہَ اِلَّا ہُوَ فَادْعُوْہُ مُخْلِصِیْنَ لَہُ الدِّیْنَ اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ۔

## سورہ حم سجدہ

خاصیت اگر مینہ برسانے کے لیے کسی عمل کی ضرورت ہو تب ہرنی کی

کھال کے سات جگہ کے سات ٹکڑوں پر اس آیت کو لکھا جائے اور متفرق طور پر جنگل
کے درختوں پر لٹکایا جائے وَمِنْ اٰیٰتِہٖ اَنَّکَ تَرَی الْاَرْضَ خَاشِعَۃً فَاِذَآ اَنْزَلْنَا
عَلَیْھَا الْمَآءَ اھْتَزَّتْ وَرَبَتْ اِنَّ الَّذِیْٓ اَحْیَاھَا لَمُحْیِ الْمَوْتٰی اِنَّہٗ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ
قَدِیْرٌ خاصیت گیارہ مرتبہ مریض پر پڑھکر دم کرنا مریض کو شفا بخشتا ہے
آیتیں یہ ہیں وَلَوْ جَعَلْنٰہُ قُرْاٰنًا اَعْجَمِیًّا لَّقَالُوْا لَوْلَا فُصِّلَتْ اٰیٰتُہٗ ءَاَعْجَمِیٌّ وَّعَرَبِیٌّ
قُلْ ھُوَ لِلَّذِیْنَ اٰمَنُوْا ھُدًی وَّشِفَآءٌ وَالَّذِیْنَ لَا یُؤْمِنُوْنَ فِیْٓ اٰذَانِھِمْ
وَقْرٌ وَّھُوَ عَلَیْھِمْ عَمًی خاصیت مخالفین کے پست کرنے کے لیے رات کو دو ہزار
تین سو تیرہ مرتبہ ان آیتو کا پڑھنا مخالف کو نہایت پست اور ناچار کرتا ہے آیت
یہ ہے قُلْ اَرَءَیْتُمْ اِنْ کَانَ مِنْ عِنْدِ اللّٰہِ ثُمَّ کَفَرْتُمْ بِہٖ مَنْ اَضَلُّ مِمَّنْ ھُوَ فِیْ
شِقَاقٍ بَعِیْدٍ سَنُرِیْھِمْ اٰیٰتِنَا فِی الْاٰفَاقِ وَفِیْٓ اَنْفُسِھِمْ حَتّٰی یَتَبَیَّنَ لَھُمْ اَنَّہُ
الْحَقُّ اَوَلَمْ یَکْفِ بِرَبِّکَ اَنَّہٗ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ شَھِیْدٌ ترکیب ختم یہ ہے۔
کہ اتوار کو روزہ رکھے شام کو روزہ کھولکر سوائے ایک گھونٹ پانیکے کچھ نہ کھائے پھر ننگے سر ہوکر گیارہ مرتبہ
لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ پڑھکر آیتوں کا ختم شروع کرے جب دو ہزار تین سو تیرہ مرتبہ پڑھ
چکے تب پھر گیارہ مرتبہ لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ پڑھ کر مقصود کے حاصل ہونیکی دعا کرے
اور پھر عشا کی نماز پڑھکر کھانا کھا کر سو جائے انشاء اللہ بہت جلد اثر معلوم ہوگا۔

## سورہ شوریٰ

خاصیت کسی سخت مریض کے لیے چینی کی تشتریوں پر اکیس روز تک لکھکر
پلانا بہت جلد شفا بخشتا ہے آیتیں یہ ہیں حٰمٓ عٓسٓقٓ سے لیکر وَمَا عَلَیْھِمْ
بِوَکِیْلٍ تک چھ آیتیں یہ آیتیں شفا کا خزانہ ہیں مگر نہار مونہہ سب سے اول یہی
تشتری پلائی جائے خاصیت جو لڑکا شرارت کرتا ہو مسجد یا مدرسے سے
بھاگتا ہو والدین کی اطاعت نہ کرتا ہو اس کے مطیع کرنے کے لیے اس مبارک
آیت کا سات مرتبہ کسی برتن میں لکھکر اس برتن میں اُسے کھانا کھلانا یا

پانی پلانا اور گیارہ دن تک یہی عمل کرنا نہایت مفید ہے آیت شریف یہ ہے اَللّٰہُ یَجْتَبِی اِلَیْہِ مَنْ یَّشَآءُ وَیَھْدِیْٓ اِلَیْہِ مَنْ یُّنِیْبُ خاصیت رزق کی فراخی کے لیے روزانہ پانچ سو پانچ مرتبہ اس آیت شریف کا پڑھنا اور اس عمل پر مداومت کرنا نہایت مفید اور مجرب ہے آیت یہ ہے اَللّٰہُ لَطِیْفٌۢ بِعِبَادِہٖ یَرْزُقُ مَنْ یَّشَآءُ وَھُوَ الْقَوِیُّ الْعَزِیْزُ خاصیت اگر کسی شخص کے اولاد نہوئی ہو اور اس کا دل اولاد کو چاہتا ہو یا کوئی دولت مند ہو مگر کوئی وارث نہو اُس کے لیے اس مبارک آیت کا سات سو سترہ مرتبہ روزانہ عشا کی نماز کے بعد پڑھنا نہایت مجرب ہے عرصہ ایک سال میں اولاد پیدا ہوجائے گی آیت یہ ہے وَھُوَ الَّذِیْ یُنَزِّلُ الْغَیْثَ مِنْۢ بَعْدِ مَا قَنَطُوْا وَیَنْشُرُ رَحْمَتَہٗ وَھُوَ الْوَلِیُّ الْحَمِیْدُ خاصیت اکیس روز تک حیض موقوف ہونے کے بعد سیب یا اُبلے ہوے پوست اترے انڈے پر لکھنا اور پھر عورت کو نہار منہ کھلانا خدا کے فضل سے بانجھ عورت کو اولاد بخشتا ہے لِلّٰہِ مُلْکُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ یَخْلُقُ مَا یَشَآءُ یَھَبُ لِمَنْ یَّشَآءُ اِنَاثًا وَّیَھَبُ لِمَنْ یَّشَآءُ الذُّکُوْرَ اَوْ یُزَوِّجُھُمْ ذُکْرَانًا وَّاِنَاثًا

# سورہ زخرف

خاصیت ریل یا کشتی یا جہاز یا گھوڑے وغیرہ سواریوں پر بیٹھنے سے پہلے تین مرتبہ اس آیت کا پڑھنا خدا کے فضل سے ہر ایک آفت سے محفوظ رکھتا ہے آیت یہ ہے سُبْحٰنَ الَّذِیْ سَخَّرَ لَنَا ھٰذَا وَمَا کُنَّا لَہٗ مُقْرِنِیْنَ وَاِنَّآ اِلٰی رَبِّنَا لَمُنْقَلِبُوْنَ خاصیت جس بچے کو پیاس ہوجائے یا دودھ پینا چھوڑ دے اس آیت کو لکھکر اُس کے گلے میں ڈالنا یا کورے برتن میں لکھکر اُس میں پانی ڈالکر وہ پانی اُس بچے کو پلانا نہایت مفید ہے آیت یہی سُبْحٰنَ رَبِّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ رَبِّ الْعَرْشِ عَمَّا یَصِفُوْنَ خاصیت باری کے بخار کے لیے پان پر لکھکر تین روز تک برابر کہلانا بخار کی باری کو موقوف کرتا ہے آیت یہ ہے وَقِیْلِہٖ یٰرَبِّ اِنَّ ھٰٓؤُلَآءِ قَوْمٌ لَّا

يُؤْمِنُوْنَ فَاصْفَحْ عَنْهُمْ وَقُلْ سَلٰمٌ فَسَوْفَ يَعْلَمُوْنَ

## سورۃ دخان

خاصیت اگر کسی شخص کو کسی مقدمے یا کسی بڑے معاملہ کا انجام معلوم کرنا ہو وہ ان آیاتوں کو تیرہ سو دفعہ نوچندی جمعرات کو بطور ختم پڑھکر سو جائے انشاءاللہ العزیز خواب بطور بشارت اس کام کا انجام جو کچھ ہونا ہوگا وہ سب معلوم ہو جائے گا آیتیں یہ ہیں حٰمٓ وَالْكِتٰبِ الْمُبِيْنِ اِنَّآ اَنْزَلْنٰهُ فِيْ لَيْلَةٍ مُّبٰرَكَةٍ اِنَّا كُنَّا مُنْذِرِيْنَ فِيْهَا يُفْرَقُ كُلُّ اَمْرٍ حَكِيْمٍ اَمْرًا مِّنْ عِنْدِنَا اِنَّا كُنَّا مُرْسِلِيْنَ رَحْمَةً مِّنْ رَّبِّكَ اِنَّهٗ هُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ رَبِّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَا بَيْنَهُمَا اِنْ كُنْتُمْ مُّوْقِنِيْنَ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ يُحْيٖ وَيُمِيْتُ رَبُّكُمْ وَرَبُّ اٰبَآئِكُمُ الْاَوَّلِيْنَ بَلْ هُمْ فِيْ شَكٍّ يَّلْعَبُوْنَ ترکیب ختم کی یہ ہے کہ جمعرات کو روزہ رکھا جائے سارے دن کا اعتکاف کیا جائے نماز پنجگانہ باجماعت ادا ہو ایک نماز کے بعد سے دوسری نماز تک عَالِمُ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ عامل برابر پڑھتا رہے مغرب کی اذان پر روزہ کھولکر تھوڑی سی روغنی روٹی کھاکر ذرا سی دیر قطب کی طرف سر کر کے قبلہ کی طرف منہ کر کے لیٹا رہے اور برابر عالم الغیب والشہادۃ کی تسبیح جاری رکھے پھر عشاء کی نماز پڑھکر تیرہ سو تین مرتبہ اس آیت کو پڑھکر سو دفعہ یا نُوْرُ یا نُوْرُ پڑھکر خاموش ہو کر اسی جگہ سو رہے جو کچھ خواب دیکھے اسے یاد رکھے انشاءاللہ جو مقصود ہوگا وہ حاصل ہو جائے گا جس بات کی اطلاع ہونی مقصود تھی وہ بات معلوم ہو جائے گی خاصیت ظالم قوم کے شر سے محفوظ رہنے کے لیے جب تک خوف باقی ہو ہر روز تین سو تیرہ دفعہ ان آیاتونکا پڑھنا نہایت مجرب اور مفید ہے آیتیں یہ ہیں اَنْ لَّا تَعْلُوْا عَلَى اللّٰهِ اِنِّيْٓ اٰتِيْكُمْ بِسُلْطٰنٍ مُّبِيْنٍ وَاِنْ لَّمْ تُؤْمِنُوْا لِيْ فَاعْتَزِلُوْنِ فَدَعَا رَبَّهٗٓ اَنَّ هٰٓؤُلَآءِ قَوْمٌ مُّجْرِمُوْنَ خاصیت ناجائز مجمع توڑنے کے لیے ان آیاتونکا ایک ہزار مرتبہ دوپہر کے وقت ظہر کی نماز

سے پہلے پڑہنا نہایت مفید ہے آیتیں یہ ہیں اِنَّ یَوْمَ الْفَصْلِ مِیْقَاتُهُمْ اَجْمَعِیْنَ یَوْمَ لَا یُغْنِیْ مَوْلًی عَنْ مَّوْلًی شَیْئًا وَّلَا هُمْ یُنْصَرُوْنَ اِلَّا مَنْ رَّحِمَ اللّٰهُ اِنَّهٗ هُوَ الْعَزِیْزُ الرَّحِیْمُ

## سورہ جاثیہ

خاصیت اگر کوئی شخص ان آیتوں کو لکھکر کسی مریض آسیب زدہ کے پاس رکھے یا یہ نقش زچہ کے پاس رکھا جائے انشاء اللہ کبھی کوئی جن بھوت پلید پاس نہ آئے گا آیتیں یہ ہیں ۔ وَیْلٌ لِّكُلِّ اَفَّاكٍ اَثِیْمٍ یَّسْمَعُ اٰیٰتِ اللّٰهِ تُتْلٰی عَلَیْهِ ثُمَّ یُصِرُّ مُسْتَكْبِرًا كَاَنْ لَّمْ یَسْمَعْهَا فَبَشِّرْهُ بِعَذَابٍ اَلِیْمٍ وَاِذَا عَلِمَ مِنْ اٰیٰتِنَا شَیْئَا نِ اتَّخَذَهَا هُزُوًا اُولٰٓئِكَ لَهُمْ عَذَابٌ مُّهِیْنٌ مِنْ وَّرَآئِهِمْ جَهَنَّمُ وَلَا یُغْنِیْ عَنْهُمْ مَّا كَسَبُوْا شَیْئًا وَّلَا مَا اتَّخَذُوْا مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ اَوْلِیَآءَ وَلَهُمْ عَذَابٌ عَظِیْمٌ خاصیت دریا میں سوار ہوکر سلامت اترنے کے لیے یا کسی اور سواری پر سوار ہوکر مع الخیر اترنے کے لیے تین مرتبہ ان آیاتوں کا پڑہنا نہایت مجرب ہے آیتیں یہ ہیں اَللّٰهُ الَّذِیْ سَخَّرَ لَكُمُ الْبَحْرَ لِتَجْرِیَ الْفُلْكُ فِیْهِ بِاَمْرِهٖ وَلِتَبْتَغُوْا مِنْ فَضْلِهٖ وَلَعَلَّكُمْ تَشْكُرُوْنَ وَسَخَّرَ لَكُمْ مَّا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ جَمِیْعًا مِّنْهُ اِنَّ فِیْ ذٰلِكَ لَاٰیٰتٍ لِّقَوْمٍ یَّتَفَكَّرُوْنَ خاصیت اگر کسی مکان میں آسیب کا اثر ہو یا کسی شخص پر آسیب آکر ستاتا ہو اس آیت کو مشک عنبر زعفران قدرے صندل سرخ سے لکھکر مریض کے سرہانے رکھنا یا مکان کی دیوار پر چسپاں کرنا نہایت مجرب ہے آیتیں یہ ہیں وَتَرٰی كُلَّ اُمَّةٍ جَاثِیَةً كُلُّ اُمَّةٍ تُدْعٰٓی اِلٰی كِتٰبِهَا اَلْیَوْمَ تُجْزَوْنَ مَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ هٰذَا كِتٰبُنَا یَنْطِقُ عَلَیْكُمْ بِالْحَقِّ اِنَّا كُنَّا نَسْتَنْسِخُ مَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ خاصیت چوتھیہ بخار کے لیے پرانے گڑ میں چار دانہ سرخ مرچوں کے رکھکر سات مرتبہ ان آیاتوں کا پڑہکر دم کرنا اور وہ گڑ مریض کو کہلانا تین روز تک برابر یہی عمل کرنا نہایت مفید ہے آیتیں

یہ ہیں فَلِلّٰہِ الْحَمْدُ رَبِّ السَّمٰوٰتِ وَرَبِّ الْاَرْضِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ وَلَہُ الْکِبْرِیَآءُ فِی السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَھُوَ الْعَزِیْزُ الْحَکِیْمُ۔ خاصیت جانکاہ زخموں کے اچھا کرنے کے لیے ان ہی مذکورہ آیتوں کا سو دفعہ روزانہ سترہ دنتک پڑھنا پھر روزانہ پانی پر دم کر کے مریض کو پلانا نہایت مفید اور مجرب ہے خاصیت عزت آبرو وقار حاصل کرنے کے لیے ترک حیوانات جلالی کرنے کے بعد تیرہ دن میں ایک لاکھ اکیس ہزار مرتبہ ان آیتونکا ختم پڑھنا ہر سال میں دو مرتبہ ہر ششماہی کے بعد نہایت عجیب الاثر عمل ہے یعنی جس مرتبے کا شخص اس عمل کو کریگا اُنکا شریک پیشہ کوئی دوسرا اس مرتبے عزت اور وقار کو کبھی نہ پہنچے گا اور ترک حیوانات جلالی یہ ہے کہ گوشت ہر قسم کا لہسن پیاز حقہ زردہ جملہ بودار چیزیں کھانے یا برتنے کی ممانعت ہے روزانہ غسل کرنا کیقدر خوشبو کا استعمال کرنا لازمی ہے۔

## سورۃ الاحقاف

خاصیت اگر کسی شخص کے مزاج میں نسیان زیادہ ہو گیا ہو اور وہ اپنا علاج کرنا چاہے رات کو سات دانہ بادام کے پانی میں بھگو کر صبح سُرخ پوست اُتار کر ہر ایک دانہ پر سات سات مرتبہ اس آیت کریمہ کو پڑھکر دم کرے پھر ان باداموں کو نہار مونہہ کھائے اکیس دنتک یہی عمل کرے انشاء اللہ نسیان اور بھول زائل ہو کر حافظہ تیز ہو جائے گا آیت شریف یہ ہے حٰمٓ تَنْزِیْلُ الْکِتٰبِ مِنَ اللّٰہِ الْعَزِیْزِ الْحَکِیْمِ مَا خَلَقْنَا السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَمَا بَیْنَھُمَآ اِلَّا بِالْحَقِّ وَاَجَلٍ مُّسَمًّی وَالَّذِیْنَ کَفَرُوْا عَمَّآ اُنْذِرُوْا مُعْرِضُوْنَ خاصیت اگر بچہ روتا ہو یا دودھ نہ پیتا ہو ایک کاغذ پر ان مبارک آیتونکا لکھکر بچے کے گلے میں ڈالنا نہایت مجرب ہے آیتیں یہ ہیں وَھٰذَا کِتٰبٌ مُّصَدِّقٌ لِّسَانًا عَرَبِیًّا لِّیُنْذِرَ الَّذِیْنَ ظَلَمُوْا وَبُشْرٰی لِلْمُحْسِنِیْنَ اِنَّ الَّذِیْنَ قَالُوْا رَبُّنَا اللّٰہُ ثُمَّ

اسْتَقَامُوا فَلَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُونَ أُولٰئِكَ أَصْحَابُ الْجَنَّةِ خَالِدِيْنَ فِيْهَا جَزَاءً بِمَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ خاصیت اگر کسی بچے کو سوکھا لگ جائے روز بروز دبلا ہوتا چلا جائے ایسے بچے کے لیے آدہ سیر سرسوں کے تیل پر ایک ہزار مرتبہ اس مبارک آیت کا پڑہکر دم کرنا پھر روزانہ صبح اور شام وہ تیل اس بیمار بچے کے بدن پر ملنا پس روز میں بچے کو خدا کے فضل سے شفا بخشتا ہی آیت کریمہ یہ ہے اَوَلَمْ يَرَوْا اَنَّ اللّٰهَ الَّذِيْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَلَمْ يَعْيَ بِخَلْقِهِنَّ بِقَادِرٍ عَلٰى اَنْ يُّحْيِيَ الْمَوْتٰى بَلٰى اِنَّهٗ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ خاصیت ظالم کے مکر اور کید کو باطل کرنیکے لیے ہرن کی کھال پر زعفران سے ان آیاتو نکا لکھکر کسی پرانے درخت میں لٹکانا نہایت مفید ہی آیتیں یہ ہیں فَاصْبِرْ كَمَا صَبَرَ اُولُو الْعَزْمِ مِنَ الرُّسُلِ وَلَا تَسْتَعْجِلْ لَّهُمْ كَاَنَّهُمْ يَوْمَ يَرَوْنَ مَا يُوْعَدُوْنَ لَمْ يَلْبَثُوْا اِلَّا سَاعَةً مِّنْ نَّهَارٍ بَلٰغٌ فَهَلْ يُهْلَكُ اِلَّا الْقَوْمُ الْفٰسِقُوْنَ

## سورہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم

خاصیت اگر کسی شخص کو تلی ابکائی لاحق ہو اور کسی طرح آرام نہ ہوتا ہو ایک کورے مٹی کے پیالے کو عرق گلاب سے دہو کر خشک کرنے کے بعد ان مبارک آیتوں کو لکھکر مریض کو اس میں دن میں تین دفعہ پانی پلانا یا دوا پلانا نہایت مفید اور مجرب ہی آیتیں یہ ہیں وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ وَاٰمَنُوْا بِمَا نُزِّلَ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّهُوَ الْحَقُّ مِنْ رَّبِّهِمْ كَفَّرَ عَنْهُمْ سَيِّاٰتِهِمْ وَاَصْلَحَ بَالَهُمْ ذٰلِكَ بِاَنَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوا اتَّبَعُوا الْبَاطِلَ وَاَنَّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اتَّبَعُوا الْحَقَّ مِنْ رَّبِّهِمْ

خاصیت اگر کسی عورت کا دودہ خشک ہو گیا ہو اس کے گلے میں ان آیتونکا لکھکر ڈالنا ان آیتوں کے پانی سے سینے کو دہونا پھر اس پانی کو پاک محفوظ دیوار پر چھڑکنا نہایت مفید ہی آیتیں یہ ہیں مَثَلُ الْجَنَّةِ الَّتِيْ وُعِدَ الْمُتَّقُوْنَ فِيْهَا اَنْهٰرٌ مِّنْ مَّاءٍ غَيْرِ اٰسِنٍ وَاَنْهٰرٌ مِّنْ لَّبَنٍ لَّمْ يَتَغَيَّرْ طَعْمُهٗ وَاَنْهٰرٌ مِّنْ خَمْرٍ

لَذَّۃٍ لِّلشّٰرِبِیْنَ وَاَنْہٰرٌ مِّنْ عَسَلٍ مُّصَفًّی خاصیت جو شخص برے خواب دیکھتا ہو وہ چاہے کہ برے برے خواب نظر نہ آئیں وہ شخص تین مرتبہ مع بسم اللہ الرحمن الرحیم کے اس آیت کو پڑھکر سو جائے انشاء اللہ کوئی خواب برا نظر نہ آئے گا آیت یہ ہی فَاعْلَمْ اَنَّہٗ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَاسْتَغْفِرْ لِذَنْۢبِکَ وَلِلْمُؤْمِنِیْنَ وَالْمُؤْمِنٰتِ وَاللّٰہُ یَعْلَمُ مُتَقَلَّبَکُمْ وَمَثْوٰىکُمْ

## سورہ انا فتحنا

خاصیت اِنَّا فَتَحْنَا لَکَ فَتْحًا مُّبِیْنًا سے لیکر فَوْزًا عَظِیْمًا تک پانچ آیتوں کا روزانہ صبح اور مغرب کی نماز کے بعد گیارہ مرتبہ پڑہنا تمام فتوحات کی کنجی ہے غیب سے روزی پہنچنے کا ذریعہ ہے خاصیت ان پانچ آیتوں کا ایک ہزار ایک مرتبہ روزانہ رات کو عشاء کی نماز کے بعد پڑہنا لشکر اسلام کی نمایاں فتح پیدا کرتا ہی خاصیت ان آیتوں کو کسی مریض کے گلے میں زعفران سے لکھکر ڈالنا مرض مہلک کو زائل کرتا ہے خاصیت ان آیتوں کو صبح کی نماز کے بعد سترہ مرتبہ پڑہکر پانی پر دم کرنا پھر بیمار کو پلانا یا کند ذہن بچہ کو پلانا یا مدرسہ دوکان کارخانہ سے بھاگنے والے بچے کو پلانا خدا کے فضل سے ساری آفتوں کو زائل کرتا ہے عمل مجرب ہی خلوص شرط ہی خاصیت دشمن کے غارت ہونے کے لیے بدھ جمعرات جمعہ کے تین روزہ رکھے جائیں دن کو روزے رکھے جائیں رات کو تین ہزار مرتبہ ان آیتوں کا پڑہنا بہت جلد ظالم دشمن کو غیب سے برباد کرتا ہی آیتیں یہ ہیں وَیُعَذِّبَ الْمُنٰفِقِیْنَ وَالْمُنٰفِقٰتِ وَالْمُشْرِکِیْنَ وَالْمُشْرِکٰتِ الظَّآنِّیْنَ بِاللّٰہِ ظَنَّ السَّوْءِ عَلَیْہِمْ دَآئِرَۃُ السَّوْءِ وَغَضِبَ اللّٰہُ عَلَیْہِمْ وَلَعَنَہُمْ وَاَعَدَّ لَہُمْ جَہَنَّمَ وَسَآءَتْ مَصِیْرًا وَلِلّٰہِ جُنُوْدُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَکَانَ اللّٰہُ عَزِیْزًا حَکِیْمًا خاصیت میاں بیوی کے درمیان محبت پیدا ہونے کے لیے کسی شیرینی پر اکیس مرتبہ ان مبارک آیتوں کا پڑہکر دم کرنا پھر جسے مطیع

کرنا منظور ہو اُسے کھلانا تین دفعہ کے عمل کرنے میں مقصود حاصل ہو جائے گا
آیتیں یہ ہیں اِنَّا اَرْسَلْنٰكَ شَاهِدًا وَّمُبَشِّرًا وَّنَذِيْرًا لِّتُؤْمِنُوْا بِاللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ
وَتُعَزِّرُوْهُ وَتُوَقِّرُوْهُ وَتُسَبِّحُوْهُ بُكْرَةً وَّاَصِيْلًا اِنَّ الَّذِيْنَ يُبَايِعُوْنَكَ اِنَّمَا
يُبَايِعُوْنَ اللّٰهَ يَدُ اللّٰهِ فَوْقَ اَيْدِيْهِمْ خاصیت ان مبارک آیتوں کو ہرن
کے چمڑے پر لکھکر جگہ جگہ شہر یا گاؤں کے چاروں طرف درختوں پر لٹکانا ہر ایک
قسم کی بلا طاعون ہیضہ آگ لگنا وغیرہ وغیرہ سے بفضلہ تعالیٰ محفوظ رکھتا ہے
خاصیت ان مبارک آیتونکا سات دفعہ صبح سات مرتبہ شام کو روز پڑھنا
ہر ایک قسم کی گندی بیماری مثلاً پھوڑا پھنسی وغیرہ ایسی بیماریاں جس میں ستر کھولکر
زخم وغیرہ دکھانے کی ضرورت پڑے محفوظ رکھتا ہے ہر ایک مسلمان اس عمل پر
مداومت کرے عمل آسان ہی اور فائدہ بہت کثیر ہے خاصیت اگر کوئی شخص
حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت کا مشتاق ہو اور اُسے زیارت نہوتی
ہو گیارہ دنتک تین ہزار مرتبہ ان ہی آیتوں کو روزانہ پڑھکر سو جائے انشاء اللہ
تعالیٰ یقیناً زیارت سے مشرف ہوگا خاصیت سر کے درد کے لیے ان آیتونکا
سفید کاغذ پر لکھکر سر کے بالوں میں رکھنا قطعاً درد سر کے لیے مفید اور مجرب ہی
خاصیت ام الصبیان مرض کے لیے ان آیتونکا تانبے کی تختی پر کندہ کراکر
گلے میں ڈالنا نہایت مجرب ہی حق تعالےٰ نے ان مبارک آیتوں میں نہایت تاثیر
رکھی ہے خلوص اور محبت درکار ہی خاصیت دوکان کی برکت کے لیے نظر
بد سے محفوظ رہنے کے لیے ان آیتونکا تانبے کے پترے پر جمعہ کے دن کندہ کراکر
صندوقچہ میں رکھنا نہایت مجرب ہی آیتیں یہ ہیں بسم اللہ الرحمن الرحیم
لَقَدْ رَضِيَ اللّٰهُ عَنِ الْمُؤْمِنِيْنَ اِذْ يُبَايِعُوْنَكَ تَحْتَ الشَّجَرَةِ فَعَلِمَ مَا فِيْ قُلُوْبِهِمْ
فَاَنْزَلَ السَّكِيْنَةَ عَلَيْهِمْ وَاَثَابَهُمْ فَتْحًا قَرِيْبًا وَّمَغَانِمَ كَثِيْرَةً تَاْخُذُوْنَهَا
فَعَجَّلَ لَكُمْ هٰذِهٖ خاصیت طاعون یا ہیضہ کے موقع پر اس آیت کا
لکھکر پاس رکھنا نہایت امن کا باعث ہوتا ہے۔ آیت یہ ہے۔

فَلَوْلَا رِجَالٌ مُّؤْمِنُوْنَ وَنِسَاءٌ مُّؤْمِنَاتٌ لَّمْ تَعْلَمُوْهُمْ اَنْ تَطَؤُهُمْ فَتُصِيْبَكُمْ مِّنْهُمْ مَّعَرَّةٌۢ بِغَيْرِ عِلْمٍ لِيُدْخِلَ اللّٰهُ فِيْ رَحْمَتِهٖ مَنْ يَّشَاءُ خاصیت اگر کوئی چاہے کہ اچھا خواب دیکھے اس آیت مبارک کو مشک سے لکھکر اپنے تکیہ کے نیچے رکھے اور سات مرتبہ درود شریف جو درود یاد ہو پڑہکر سات مرتبہ اس آیت کو پڑہے آیت یہ ہے لَقَدْ صَدَقَ اللّٰهُ رَسُوْلَهُ الرُّؤْيَا بِالْحَقِّ لَتَدْخُلُنَّ الْمَسْجِدَ الْحَرَامَ اِنْ شَاءَ اللّٰهُ اٰمِنِيْنَ مُحَلِّقِيْنَ رُءُوْسَكُمْ وَمُقَصِّرِيْنَ لَا تَخَافُوْنَ فَعَلِمَ مَا لَمْ تَعْلَمُوْا فَجَعَلَ مِنْ دُوْنِ ذٰلِكَ فَتْحًا قَرِيْبًا هُوَ الَّذِيْ اَرْسَلَ رَسُوْلَهٗ بِالْهُدٰى وَدِيْنِ الْحَقِّ لِيُظْهِرَهٗ عَلَى الدِّيْنِ كُلِّهٖ وَكَفٰى بِاللّٰهِ شَهِيْدًا مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ خاصیت جو شخص چاہے کہ مجھے حج نصیب ہو جائے اور مدینہ منورہ بھی کرلوں وہ ان آیتوں کو تین سو گیارہ مرتبہ عشاء کی نماز کے بعد چالیس روز تک پڑہے انشاء اللہ تعالے غیب سے اس کے حج کا سامان ہو جائیگا عمل مجرب ہے خاصیت جس شخص کو وحشت اور ہول قلب لاحق ہو ان آیتوں کا چینی کی تشتری پر لکھکر پندرہ منٹ تک پہلے خوب دیکھکر پھر پانی ڈالکر حرفوں کو زائل کرکے پی لینا نہایت مفید ہے یہ عمل برابر سات روز تک کیا جائے۔ خاصیت جس کے آدہے سر میں درد ہو یا نکسیر بہتی ہو اُس کے ماتھے پر زعفران سے اس آیت کا لکھنا نہایت مفید ہے آیت یہ ہے وَعَدَ اللّٰهُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ مِنْهُمْ مَّغْفِرَةً وَّاَجْرًا عَظِيْمًا

## سورۃ حجرات

خاصیت۔ اگر کوئی شخص اپنے مقابل مناظر کو پست کرنا یا مغلوب کرنا چاہے وہ سورت حجرات کی پہلی آیت يٰاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تُقَدِّمُوْا بَيْنَ يَدَيِ اللّٰهِ سے لیکر لَهُمْ مَّغْفِرَةٌ وَّاَجْرٌ عَظِيْمٌ تک تین آیتوں کو مشک خالص سے لکھکر اپنے پاس رکھے اور مناظرہ وغیرہ شروع کرنے سے پہلے سات مرتبہ ان آیتوں کو پڑہکر

تقریر شروع کرے انشاء اللہ مد مقابل جلد بند اور لاچار ہو جائے گا۔ خاصیت دو لڑے ہوں میں صلح کرانے کے لیے اس آیت کا ایک سو ایک مرتبہ کاغذ پر لکھکر پانی میں گھولکر دونوں کو پلانا مجرب ہے آیت شریف یہ ہے اِنَّمَا الْمُؤْمِنُوْنَ اِخْوَةٌ فَاَصْلِحُوْا بَيْنَ اَخَوَيْكُمْ وَاتَّقُوا اللّٰهَ لَعَلَّكُمْ تُرْحَمُوْنَ خاصیت اگر کسی کو بطور استخارہ کسی بات کا دیکھنا منظور ہو وہ اس آیت کو عشاء کی نماز کے بعد تین ہزار تین سو تین مرتبہ پڑھکر اسی جگہ سو جائے جو بات بہتر ہوگی وہ معلوم ہو جائے گی آیت شریف یہ ہے اِنَّ اللّٰهَ يَعْلَمُ غَيْبَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَاللّٰهُ بَصِيْرٌ بِمَا تَعْمَلُوْنَ اگر ایک دن میں مقصود حاصل نہو دوسرے دن پھر تیسرے دن اس عمل کو کیا جائے اگر صاف نظر نہ آئے تو جو خواب دیکھے وہ یاد رکھے اُس کی تعبیر کسی عالم اہل سنت خوش عقیدہ متبع سنت صحابہؓ کے قدم بقدم چلنے والے سے پوچھے ہر ایک سے خواب بیان نکرے پھر جو خواب کی تعبیر ہو اس کے موافق عمل کرے انشاء اللہ بہتر ہوگا

## سورہ ق

خاصیت اگر کوئی شخص کہیں نیا ملازم ہوا ہو یا کہیں سے بدلکر آیا ہوا ور عملے کے ملازم اُس کے آنے سے ناراض ہوں اس کے اکھیڑنے کی ترکیب کرتے ہوں تب یہ شخص سب کو زیر یا راضی کرنے کے لیے اس آیت شریفہ کو نو سو دفعہ روزانہ عشا کی نماز کے بعد باوضو و بقبلہ بیٹھکر پڑھے پھر پانی پر دم کرکے وہ پانی پاس رکھے گیارہ روز تک اسی طرح پڑھے بارھویں دن اس پانی میں زعفران گھولکر اس آیت کو بطور تعویذ لکھکر اپنے پاس رکھے انشاء اللہ عملے کے سارے آدمی راضی ہو کر دوست ہو جائیں گے عمل نہایت مفید ہے آیت کریمہ یہ ہے۔ قٓ وَالْقُرْاٰنِ الْمَجِيْدِ بَلْ عَجِبُوْا اَنْ جَآءَهُمْ مُّنْذِرٌ مِّنْهُمْ فَقَالَ الْكٰفِرُوْنَ هٰذَا شَيْءٌ عَجِيْبٌ قَدْ عَلِمْنَا مَا تَنْقُصُ الْاَرْضُ مِنْهُمْ وَعِنْدَنَا كِتٰبٌ حَفِيْظٌ خاصیت اگر کسی کی نگاہ میں

ضعف آگیا ہو وہ شخص سرمہ سیاہ سونف کے عرق میں خوب باریک پسوا کر تیار کرالے اور ایک سو اکتالیس مرتبہ اس آیت شریف کو پڑھکر سونف کے عرق پر دم کرے پھر اس عرق میں سرمہ پیس کر لگایا جائے انشاء اللہ بصارت کا ضعف رفع ہو جائے گا آیت شریف یہ ہے لَقَدْ كُنْتَ فِي غَفْلَةٍ مِّنْ هٰذَا فَكَشَفْنَا عَنْكَ غِطَاءَكَ فَبَصَرُكَ الْيَوْمَ حَدِيْدٌ خاصیت اگر کسی مریض کے لیے بخار چڑھانا مفید ہو اُس کے ماتھے پر اس آیت کا لکھنا نہایت مفید ہے يَوْمَ نَقُوْلُ لِجَهَنَّمَ هَلِ امْتَلَأْتِ وَتَقُوْلُ هَلْ مِنْ مَّزِيْدٍ اور یہی آیت کا مریض کو پلانا بھی مفید ہے انشاء اللہ تعالےٰ مریض کو بخار ہو جائے گا خاصیت اس آیت کریمہ کا عقیق یمنی پر کندہ کرا کر پاس رکھنا مشقت کے کاموں میں شامل رہنے کے بعد تکان نہ ہو گی آیت شریف یہ ہے وَلَقَدْ خَلَقْنَا السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَمَا بَيْنَهُمَا فِي سِتَّةِ اَيَّامٍ وَّمَا مَسَّنَا مِنْ لُّغُوْبٍ خاصیت مرگی والے شخص کو چالیس دن تک اس مبارک آیت کا عنبر سے لکھکر روزانہ گھولکر پلانا نہایت مجرب ہے آیت یہ ہے نَحْنُ اَعْلَمُ بِمَا يَقُوْلُوْنَ وَمَا اَنْتَ عَلَيْهِمْ بِجَبَّارٍ فَذَكِّرْ بِالْقُرْاٰنِ مَنْ يَّخَافُ وَعِيْدِ

# سورۃ ذاریات

خاصیت حمل قرار پانے کے لیے تین کھجوروں پر پڑھکر کھجوریں عورت کو کھلانا نہایت مفید ہے آیتیں یہ ہیں۔ وَالذّٰرِيٰتِ ذَرْوًا فَالْحٰمِلٰتِ وِقْرًا فَالْجٰرِيٰتِ يُسْرًا فَالْمُقَسِّمٰتِ اَمْرًا اِنَّمَا تُوْعَدُوْنَ لَصَادِقٌ وَّاِنَّ الدِّيْنَ لَوَاقِعٌ ہر ایک کھجور پر اکیس اکیس مرتبہ آیت شریف کو پڑھکر دم کیا جائے اور سات روز تک برابر یہ عمل کیا جائے خاصیت فراخی رزق کے لیے ترقی درجات کے لیے ایک ہزار مرتبہ اس آیت شریف کو روزانہ پڑھنا نہایت مجرب عمل ہے وَفِي السَّمَاءِ رِزْقُكُمْ وَمَا تُوْعَدُوْنَ فَوَرَبِّ السَّمَاءِ وَالْاَرْضِ اِنَّهٗ لَحَقٌّ مِّثْلَ مَا اَنَّكُمْ تَنْطِقُوْنَ اس عمل کو ہمیشہ کیا جائے نہایت مفید ہے۔

خاصیت تھوڑا سا گوشت کا ٹکڑا لیکر پکایا جائے پھر ایک پارہ گوشت پر ان مبارک آیتوں کو گیارہ مرتبہ پڑھکر عورت کو کھلانا خدا کے فضل سے بیٹے کی امید پیدا کرتا ہی آیتیں یہ ہیں فَرَاغَ اِلٰی اَھْلِہٖ فَجَآءَ بِعِجْلٍ سَمِیْنٍ فَقَرَّبَہٗٓ اِلَیْھِمْ قَالَ اَلَا تَاْکُلُوْنَ فَاَوْجَسَ مِنْھُمْ خِیْفَۃً قَالُوْا لَا تَخَفْ وَبَشَّرُوْہُ بِغُلٰمٍ عَلِیْمٍ فَاَقْبَلَتِ امْرَاَتُہٗ فِیْ صَرَّۃٍ فَصَکَّتْ وَجْھَھَا وَقَالَتْ عَجُوْزٌ عَقِیْمٌ قَالُوْا کَذٰلِکِ قَالَ رَبُّکِ اِنَّہٗ ھُوَ الْحَکِیْمُ الْعَلِیْمُ خاصیت جب بانجھ عورت حیض سے پاک ہو اُس دن دو انڈے پانی میں اُبالکر اُنکا چھلکا اُتار کر سفیدی پر یہ دونوں آیتیں لکھی جائیں جو انڈا عورت کو کھلایا جائے اس پر یہ آیت وَالْاَرْضَ فَرَشْنٰھَا فَنِعْمَ الْمٰھِدُوْنَ اور جو انڈا مرد کھائے گا اُس پر وَالسَّمَآءَ بَنَیْنٰھَا بِاَیْدٍ وَّاِنَّا لَمُوْسِعُوْنَ اور ہر ایک زوجین اپنا حصّہ نوش کریں رات کو ہم بستر ہوئیں متواتر تین روز اسی طرح کیا جائے انشاء اللہ تعالیٰ ضرور امید پوری ہوگی۔ خاصیت چاندی کے نگینہ پر دسویں محرم کو اس آیت مبارک کو کندہ کراکر اُسکو انگوٹھی میں پہننا رزق کی ترقی کے لیے نہایت مفید عمل ہی اور آیت شریف یہ ہی اِنَّ اللّٰہَ ھُوَ الرَّزَّاقُ ذُو الْقُوَّۃِ الْمَتِیْنُ

## سورۃ الطور

خاصیت جو بچہ رات کو ڈرتا یا روتا ہو اُس کے گلے میں ان آیتوں کا تانبے کی تختی پر کندہ کراکر ڈالنا بچے کو خدا کے فضل سے ڈرنے سے محفوظ رکھتا ہی آیتیں یہ ہیں وَالطُّوْرِ وَکِتٰبٍ مَّسْطُوْرٍ فِیْ رَقٍّ مَّنْشُوْرٍ وَّالْبَیْتِ الْمَعْمُوْرِ وَالسَّقْفِ الْمَرْفُوْعِ وَالْبَحْرِ الْمَسْجُوْرِ اِنَّ عَذَابَ رَبِّکَ لَوَاقِعٌ مَّا لَہٗ مِنْ دَافِعٍ خاصیت جو بچہ یا بڑا یا عورت رات کو سوتے ہوئے دانت پیستی یا چباتی ہو اس کے گلے میں ان مبارک آیتوں کا لکھکر ڈالنا مفید ہے آیتیں یہ ہیں یَوْمَ تَمُوْرُ السَّمَآءُ مَوْرًا وَّتَسِیْرُ الْجِبَالُ سَیْرًا فَوَیْلٌ یَّوْمَئِذٍ لِّلْمُکَذِّبِیْنَ

اَلَّذِیْنَ هُمْ فِیْ خَوْضٍ یَّلْعَبُوْنَ هٰذِهِ النَّارُ الَّتِیْ كُنْتُمْ بِهَا تُكَذِّبُوْنَ اَفَسِحْرٌ هٰذَا

اَمْ اَنْتُمْ لَا تُبْصِرُوْنَ خاصیت اگر کسی شخص کا بچہ بیٹا یا بیٹی یا کوئی عزیز

مرگیا ہو پھر وہ خواب میں نہ آیا ہو اور دل اس کے دیکھنے کو چاہتا ہو وہ شخص

اکیسویں شب کو یا جب کہ اندھیری راتیں ہوجائیں گیارہ سو مرتبہ اس ایت

کو بعد گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف جو درود یاد ہو پڑھنے کے بعد پڑھے

آیت یہ ہے وَالَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَاتَّبَعَتْهُمْ ذُرِّیَّتُهُمْ بِاِیْمَانٍ اَلْحَقْنَا بِهِمْ

ذُرِّیَّتَهُمْ وَمَا اَلَتْنٰهُمْ مِّنْ عَمَلِهِمْ مِّنْ شَیْءٍ كُلُّ امْرِئٍ بِمَا كَسَبَ رَهِیْنٌ انشاءاللہ

تین روز اس عمل کے کرنے سے مراد پوری ہوگی خاصیت جس کی آنکھیں

دکھنے آئی ہوں یا آنکھوں کو آرام ہوگیا ہو مگر سرخی باقی رہگئی ہو وہ شخص

اس مبارک آیت کو پانی پر دم کرکے سلائی پانی میں ترکرکے آنکھوں پر پھیرے

بفضلہ سات روز میں شفا کلی حاصل ہوگی۔ آیتیں یہ ہیں فَذَكِّرْ فَمَا اَنْتَ

بِنِعْمَتِ رَبِّكَ بِكَاهِنٍ وَّلَا مَجْنُوْنٍ اَمْ یَقُوْلُوْنَ شَاعِرٌ نَّتَرَبَّصُ بِهٖ

رَیْبَ الْمَنُوْنِ قُلْ تَرَبَّصُوْا فَاِنِّیْ مَعَكُمْ مِّنَ الْمُتَرَبِّصِیْنَ۔

## سورۃ النجم

خاصیت اگر مجنوں شخص کا علاج کرنا منظور ہو تو عامل کو چاہیے کہ پہلے اپنا

تصفیہ کرے گیارہ روزے رکھے ان روزوں کے درمیان جلالی پرہیز

کے ساتھ سوا لاکھ مرتبہ یا نور کا ختم پڑھے بارہویں دن سورۃ النجم کی شروع

کی بارہ آیتیں وَالنَّجْمِ اِذَا هَوٰی سے لیکر اَفَتُمٰرُوْنَهٗ عَلٰی مَا یَرٰی تک سات

ہزار مرتبہ پڑھکر پانی پر دم کرکے مجنون شخص کے سر کو اس پانی سے دھارا

جائے اور سات روز تک برابر یہی عمل کیا جائے یعنی سورۃ والنجم بارہ

آیتیں سات ہزار مرتبہ پڑھکر پانی پر دم کرکے مجنوں کا سر دھارا جائے

انشاءاللہ تعالےٰ بہت جلد مجنون تندرست ہو جائے گا پھر اس پانی

کو احتیاط سے کہیں پاک جگہ دفن کیا جائے عمل مجرب ہے اخلاص شرط ہی
خاصیت ضعف بصارت کی شکایت رفع کرنے کے لیے تین سو تیرہ مرتبہ
روزانہ ان مبارک آیتوں کا پڑھنا نہایت مفید ہے آیتیں یہ ہیں مَا زَاغَ الْبَصَرُ
وَمَا طَغٰى لَقَدْ رَاٰى مِنْ اٰيٰتِ رَبِّهِ الْكُبْرٰى خاصیت زوجین میں اتفاق
بڑھانے کے لیے اسی مبارک آیت کو زعفران سے لکھکر تعویذ کو حنا کا عطر لگا کر
عورت کا اپنے پاس تعویذ بنا کر رکھنا نہایت مفید اور مجرب عمل ہی آیت مبارک
کے لکھنے سے پہلے تین مرتبہ بسم اللہ الرحمن الرحیم لکھکر پھر تین مرتبہ آیت کو لکھا جائے
خاصیت حاملہ عورت کو اکتالیس روز پان پر لکھکر کھلانے سے انشاء اللہ تعالیٰ
خدا کے حکم سے لڑکا پیدا ہوتا ہے آیت شریف یہ ہے اَلَكُمُ الذَّكَرُ وَلَهُ الْاُنْثٰى
تِلْكَ اِذًا قِسْمَةٌ ضِيْزٰى مگر بسم اللہ الرحمن الرحیم ضرور ساتھ لکھی جائے
خاصیت نظر بد کا علاج یہ ہے کہ لوبان پر اس آیت کریمہ کو اکتالیس مرتبہ
پڑھنے کے بعد لوبان پر دم کرکے مریض کو دہونی دی جائے انشاء اللہ نظر بد کا
اثر جاتا رہے گا آیتیں یہ ہیں اِنْ هِيَ اِلَّآ اَسْمَآءٌ سَمَّيْتُمُوْهَآ اَنْتُمْ وَاٰبَآؤُكُمْ مَّآ
اَنْزَلَ اللّٰهُ بِهَا مِنْ سُلْطٰنٍ اِنْ يَّتَّبِعُوْنَ اِلَّا الظَّنَّ وَمَا تَهْوَى الْاَنْفُسُ وَ
لَقَدْ جَآءَهُمْ مِّنْ رَّبِّهِمُ الْهُدٰى اَمْ لِلْاِنْسَانِ مَا تَمَنّٰى خاصیت جو شخص
بے ہوش ہوگیا ہو اس کے ہوش میں لانے کے لیے سات مرتبہ مع بسم اللہ کے
ان آیتوں کا پڑھکر پانی پر دم کرکے مریض کے منہ پر آہستہ آہستہ چھینٹا
دینا نہایت مفید اور مجرب عمل ہی آیتیں یہ ہیں۔ فَغَشّٰىهَا مَا غَشّٰى فَبِاَيِّ اٰلَآءِ
رَبِّكَ تَتَمَارٰى هٰذَا نَذِيْرٌ مِّنَ النُّذُرِ الْاُوْلٰى اَزِفَتِ الْاٰزِفَةُ لَيْسَ لَهَا مِنْ
دُوْنِ اللّٰهِ كَاشِفَةٌ اَفَمِنْ هٰذَا الْحَدِيْثِ تَعْجَبُوْنَ وَتَضْحَكُوْنَ وَلَا تَبْكُوْنَ
وَاَنْتُمْ سٰمِدُوْنَ خاصیت سورہ نجم کا تین مرتبہ آسیب زدہ مکان
میں پڑھنا جن بھوت پلید کو مکان سے دفع کرتا ہے خاصیت جس عورت
کو مسان کا خلل ہونے سے مرجاتے ہوں اس مبارک سورت کا ایک دفعہ

مشک عنبر زعفران سے لکھکر تعویذ کے طور پر گلے میں ڈالنا مسان کے مرض
کو زائل کرتا ہے جب بچہ پیدا ہوا ہی طرح کا ایک دوسرا تعویذ تیار کرا کر بچے
کے گلے میں بھی ڈالا جائے انشاء اللہ مرض بالکل دفع ہو جاویگا خاصیت
جس عورت کو رحم کا مرض ہو خواہ کسی قسم کا ہو اس کے لیے اس مبارک سورت
کا زعفران سے لکھکر گھولکر پلانا نہایت مفید ہے خاصیت ایام حمل میں اس
سورت کا پڑھکر پانی پر دم کر کے پورے نو ماہ تک پلانا خدا کے فضل سے فرزند
بخشتا ہے خاصیت جس گھر میں یہ سورت تانبے کی تختی پر کندہ کرا کر گھر میں
رکھی جائے اس مکان میں کبھی کوئی سانپ کسی کو نہ کاٹ سکے گا عمل مجرب ہی
خاصیت اس مبارک سورت کا مشک سے جمعہ کے دن لکھکر سفر کے موقع
پر پاس رکھنا ہر قسم کی آفت سے خدا کے فضل سے محفوظ رکھتا ہی تجارت میں
برکت سفر کی تکلیفوں میں سہولت پیدا کرتا ہے۔
مسلمانو یہ عجیب مبارک سورت ہے اسپر عمل کرو اس کے معنی عجیب غریب
ہیں اس کی فصاحت بلاغت بے پایاں ہے۔ یہ ایک خزانہ عرش الہی
کے خزانوں سے ہے جس کے سینہ میں اس خزانہ کی گنجائش ہو وہ ضرور
لیکر رکھے۔

# سورہ قمر

خاصیت جس شخص کو قرآن مجید یاد کرنا مقصود ہو وہ روزانہ ایک ہزار مرتبہ
باوضو قبلہ رو ہو کر اس مبارک آیت کو تلاوت کرے جب فارغ ہو پانی
پر دم کر کے قدرے پانی اپنے سینے پر ملے باقی پانی پیلیوے اور ہمیشہ روزانہ
ایسا ہی کرتا رہے آیت شریف یہ ہے وَلَقَدْ يَسَّرْنَا الْقُرْاٰنَ لِلذِّكْرِ فَهَلْ
مِنْ مُّدَّكِرٍ ۔ خاصیت دشمن کے ہلاک کرنے کے لیے ان آیا تو نکا رات
کے بارہ بجے ننگے سر کھڑے ہو کر ایک ہزار مرتبہ سات روز تک پڑھنا

قطعاً دشمن کو کمزور کرتا ہی آیتیں یہ ہیں وَلَقَدْ اَنْذَرَهُمْ بَطْشَتَنَا فَتَمَارَوْا بِالنُّذُرِ وَلَقَدْ رَاوَدُوْهُ عَنْ ضَيْفِهٖ فَطَمَسْنَآ اَعْيُنَهُمْ فَذُوْقُوْا عَذَابِيْ وَنُذُرِ وَلَقَدْ صَبَّحَهُمْ بُكْرَةً عَذَابٌ مُّسْتَقِرٌّ فَذُوْقُوْا عَذَابِيْ وَنُذُرِ خاصیت لشکر کفار کے پراگندہ کرنے کے لیے سات جگہ سات کاغذوں پران مبارک آیتوں کا لکھکر سات مختلف درختوں پر لٹکانا انشاءاللہ قطعاً دشمن کے لشکر کو پراگندہ کرتا ہے آیتیں یہ ہیں اَمْ يَقُوْلُوْنَ نَحْنُ جَمِيْعٌ مُّنْتَصِرٌ سَيُهْزَمُ الْجَمْعُ وَيُوَلُّوْنَ الدُّبُرَ بَلِ السَّاعَةُ مَوْعِدُهُمْ وَالسَّاعَةُ اَدْهٰى وَاَمَرُّ اِنَّ الْمُجْرِمِيْنَ فِيْ ضَلٰلٍ وَّسُعُرٍ يَوْمَ يُسْحَبُوْنَ فِي النَّارِ عَلٰى وُجُوْهِهِمْ ذُوْقُوْا مَسَّ سَقَرَ خاصیت سورت قمر کا تین مرتبہ عشا کی نماز کے بعد پڑھنا ہر ایک بلا سے محفوظ رکھتا ہے خاصیت اس مبارک سورت کا سات مرتبہ پڑھکر آسیب زدہ پر دم کرنا یا پانی پر دم کر کے پلانا شفا اور صحت کے لیے اکسیر کا حکم رکھتا ہے

## سورۃ الرحمان

خاصیت جس شخص کا سینہ تنگ ہو قرات پڑھتے یا وعظ کہتے یا مناظرہ کرتے اُس کا سانس پھول جاتا ہو وہ شخص اس روگ کے زائل کرنے کے لیے اس مبارک سورت کی پہلی دو آیتیں ایک ہزار مرتبہ روزانہ عشا کی نماز کے بعد اکتالیس دن تک پڑھے انشاءاللہ اس عرصہ میں یہ مرض جاتا رہے گا۔ خاصیت اگر کسی شخص کی آنکھیں درد کرتی ہوں زعفران سے اس آیت شریف کا ماتھے پر مریض کے لکھنا نہایت مفید عمل ہی آیت شریف یہ ہے تَبٰرَكَ اسْمُ رَبِّكَ ذِى الْجَلٰلِ وَالْاِكْرَامِ خاصیت سورت رحمان کی زکواۃ دیکر اس مبارک سورت کو تلاوت کرنا نہایت مفید ہے ترکیب زکواۃ کی یہ ہے کہ زکواۃ دینے والا سات دن تک متواتر روزے رکھے مسجد میں اعتکاف کرے ایک سو اکتالیس مرتبہ روزانہ اس مبارک سورت کو پڑھے

اس کے بعد تین مرتبہ روزانہ صبح کی نماز کے بعد ہمیشہ اس سورت کو پڑھتا رہے
انشاءاللہ سورت مبارکہ قبضہ میں رہی گی زکواۃ دینے کے بعد ایک سفید سات
تار کا سوت پونے دو گز لمبا ہاتھ میں لیکر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھکر اس
مبارک سورت کو تلاوت کرے جس وقت فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ پر پہنچے ایک
گرہ لگائے اسی طرح ہر ایک فَبِاَیِّ اٰلَآءِ کے بعد گرہ لگاتا رہے بعد ختم ہونے سورت
کے پھر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھکر گنڈا تیار کرکے چیچک والے بچے کے گلے
میں ڈالے انشاءاللہ آنکھ ناک کی سلامتی کے ساتھ بچہ شفا پائے گا۔
آسیب زدہ کے گلے میں ڈالے انشاءاللہ آسیب کا اثر جاتا رہیگا جس کی
آنکھیں دکھتی ہوں اُس کے گلے میں ڈالنا آنکھوں کو جلد شفا دیتا ہے۔

## سورہ واقعہ

خاصیت اس مبارک سورت کو روزانہ عشا کی نماز کے بعد پڑھنا فاقہ سے
محفوظ رکھتا ہے خاصیت سورت واقعہ جب مینہ نہ برستا ہو اور بارش
کی ضرورت ہو سات مرتبہ روزانہ پڑھنا خدا کے حکم سے بارش ہونے کا
سبب ہو جاتا ہی خاصیت اگر بارش کثرت سے ہوگئی ہو اور مینہ کسی
طرح نہ کھلتا ہو پانچ مرتبہ اس مبارک سورت کا پڑھنا بارش کے کھل جانے
کا سامان ہوتا ہے خاصیت جس شخص کو استسقا کا مرض ہوگیا ہو اُسے
اس مبارک سورت کا تین مرتبہ پڑھکر پانی پر دم کرکے سات روز تک پلانا
مرض میں بہت تخفیف پیدا کرتا ہے اور اخلاص کامل ہوگا تو انشاءاللہ تعالٰے
بالکل صحت کامل ہو جائے گی خاصیت اس مبارک سورت کو کاغذ پر
زعفران سے لکھکر کسی درخت پر لٹکانا اس باغ کے پھلوں کو آفت ارضی
سماوی سے محفوظ رکھنے کا باعث ہوگا۔

## سورہ حدید

اس مبارک سورت کی چھ آیتیں سَبَّحَ لِلّٰہِ سے لیکر عَلِیۡمٌ بِذَاتِ الصُّدُوۡرِ تک اکیس روز تک تین سو تیرہ مرتبہ روزانہ پڑھنا مرگی کے مرض کو شفا بخشتا ہی گم ہوئے شخص کا پتہ لگاتا ہی شہادت کی موت نصیب کرتا ہی ہر ایک قسم کے مریض کے گلے میں لکھکر ڈالنا تندرستی بخشتا ہی خاصیت جو بچہ گونگا ہو جاتا معلوم ہوتا ہو تین چار برس کا ہوگیا ہو مگر بولتا نہو لئے اکیس روز ان آیتوں کا غذ پر لکھکر گھولکر پلانا خدا کے فضل سے زبان عطا کرتا ہی۔ خاصیت۔ جس شخص کو رات کو سوتے ہوئے ڈر لگتا ہو وہ ان مبارہ آیتوں کو تانبے کے پترہ پر جمعے کے دن صبح کی نماز کے بعد بارہ بجے سے پہلے پہلے کندہ کرا کر رات کو سوتے وقت اپنے پاس رکھے انشاء اللہ تعالے کبھی ڈر نہ لگے گا نہ کوئی برا خواب نظر آئے گا آیتیں یہ ہیں ھُوَ الَّذِیۡ یُنَزِّلُ عَلٰی عَبۡدِہٖۤ اٰیٰتٍۭ بَیِّنٰتٍ لِّیُخۡرِجَکُمۡ مِّنَ الظُّلُمٰتِ اِلَی النُّوۡرِ ؕ وَ اِنَّ اللّٰہَ بِکُمۡ لَرَءُوۡفٌ رَّحِیۡمٌ یَوۡمَ تَرَی الۡمُؤۡمِنِیۡنَ وَ الۡمُؤۡمِنٰتِ یَسۡعٰی نُوۡرُہُمۡ بَیۡنَ اَیۡدِیۡہِمۡ وَ بِاَیۡمَانِہِمۡ بُشۡرٰىکُمُ الۡیَوۡمَ خاصیت اَلَمۡ یَاۡنِ لِلَّذِیۡنَ اٰمَنُوۡۤا اَنۡ تَخۡشَعَ قُلُوۡبُہُمۡ لِذِکۡرِ اللّٰہِ وَ مَا نَزَلَ مِنَ الۡحَقِّ آیت کا سات مرتبہ مع بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے لکھکر شریر بچے کو گھولکر پلانا اور سات روز اسی طرح کرنا بچے کے دل میں نہایت صلاحیت پیدا کرتا ہی۔ خاصیت اس مبارک سورت کا کمزور مقدمے میں سات ہزار مرتبہ روزانہ پڑھنا کمزور مقدمے کو زوردار ہارے ہوئے مقدمے کو جتواتا ہے عمل مجرب ہے جس قدر ضرورت مند پڑھیگا اسیقدر جلد کام ہوگا۔

## سورہ مجادلہ

جس عورت کا خاوند بدزبان ہو گالیاں بکتا ہو اور عورت چاہے کہ مرد گالیاں

بکنی موقوف کر دے وہ عورت ایکہزار ایکسو ایک مرتبہ گیارہ روز تک اس آیت کو پڑہے اور خاوند کو پڑہا ہوا پانی پلائے انشاء اللہ بہت جلد مرد کے اخلاق درست ہوں گے آیت شریف یہ ہے بسم اللہ الرحمن الرحیم قَدْ سَمِعَ اللّٰہُ قَوْلَ الَّتِیْ تُجَادِلُکَ فِیْ زَوْجِھَا وَتَشْتَکِیْٓ اِلَی اللّٰہِ وَاللّٰہُ یَسْمَعُ تَحَاوُرَکُمَا اِنَّ اللّٰہَ سَمِیْعٌ بَصِیْرٌ خاصیت اگر کسی شخص کا کسی کسبی وغیرہ ناجائز عورت سے تعلق ہو گیا ہو اس تعلق کے چھڑانے کے لیے اس مبارک آیت کا ایک سو ایک مرتبہ پڑھکر دعا کرنا پھر پانی وغیرہ پر دم کر کے مبتلا کو پلانا کہلانا پھر سات روز تک برابر یہی عمل کرنا نہایت مفید ہے لَا تَجِدُ قَوْمًا یُّؤْمِنُوْنَ بِاللّٰہِ وَالْیَوْمِ الْاٰخِرِ یُوَآدُّوْنَ مَنْ حَآدَّ اللّٰہَ وَرَسُوْلَہٗ وَلَوْ کَانُوْٓا اٰبَآءَھُمْ اَوْ اَبْنَآءَھُمْ اَوْ اِخْوَانَھُمْ اَوْ عَشِیْرَتَھُمْ اُولٰٓئِکَ کَتَبَ فِیْ قُلُوْبِھِمُ الْاِیْمَانَ وَاَیَّدَھُمْ بِرُوْحٍ مِّنْہُ خاصیت سورت مجادلہ کا ایک مرتبہ رات کو پڑہنا نفاق کی صفت سے خدا کے حکم سے محفوظ رکہتا ہے۔

## سورہ حشر

خاصیت یرقان والے مریض کو ایک سو مرتبہ روزانہ تین روز تک پانی پر دم کر کے پلانا نہایت مفید ہے آیت شریف یہ ہے سَبَّحَ لِلّٰہِ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ وَھُوَ الْعَزِیْزُ الْحَکِیْمُ خاصیت سورت حشر کے آخر کی تین آیتیں اسم اعظم ہیں جس مرض کی شفا کے لیے جس ضرورت کے پورہ ہونے کے لیے جس مراد کے لیے پڑہی جائیں گی خدا کے فضل سے تیر بہدف با اکسیر اعظم سے بڑھکر تیز ہیں مگر ان مبارک آیتونکی زکواۃ کا دینا لازم ہے ورنہ عمل ناتمام رہجائیگا۔ ترکیب زکواۃ کی یہ ہے کہ گیارہ روزے رکھکر اعتکاف کی شرطیں پوری کر کے ۲۱ ہزار مرتبہ اس گیارہ روز میں ان مبارک آیتونکو تلاوت کیا جائے بارہویں دن اعتکاف سے نکلکر غسل کرے اور اکیس آدمیوں کو

کھانا کھلائے زکواۃ پوری ہوگئی اب جس حاجت کے لیے تین ہزار مرتبہ پڑھی جائینگی انشاءاللہ ضرور مراد پوری ہوگی عمل مجرب ہے ایک مرتبہ زکواۃ دینے کے بعد ایک سو مرتبہ روزانہ پڑھنا شرط ہے کوئی ناغہ نہو جائے ورنہ دوسری مرتبہ زکواۃ دینی ہوگی زکواۃ دینے کے ایام میں پرہیز جلالی بھی کرنا شرط ہے سوائے جو کی روٹی کے کچھ نہ کھائے۔

## سورہ ممتحنہ

خاصیت جو عورت اپنے خاوند سے طلاق چاہتی ہو اور خاوند اس کا طلاق نہ دیتا ہو وہ عورت اس مبارک سورت کو گیارہ مرتبہ گیارہ روز تک پڑھے انشاءاللہ کوئی صورت ضرور اُس کے رہائی کی ہو جائے گی خاصیت وسواس شیطانی دفع کرنے کے لیے اس مبارک سورت کو ایک مرتبہ صبح ایک مرتبہ شام پڑھنا شیطانی وسوسوں کے دفعہ کرنے کے لیے نہایت مفید ہے خاصیت اس مبارک سورت کو دشمن کے خوف کو زائل کرنے کے لیے دو مرتبہ صبح کی نماز کے بعد پڑھکر دعا کرنا نہایت مفید ہے۔ خاصیت اس مبارک سورت کو لکھکر کسی بدزبان عورت کو گھولکر پلانا نہایت مفید عمل ہے۔ خاصیت۔ جس گھر میں یہ سورت پڑھی جائے گی اس گھر میں کبھی شیطان نہ آئے گا۔

## سورہ صف

خاصیت دشمن کی زبان بند کرنے کے لیے ایک کوری ٹھیکری پر ان آیتوں کو لکھکر کسی پرانے کنوے میں ڈالنا نہایت مفید ہے آیتیں یہ ہیں سَبَّحَ لِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ يٰاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لِمَ تَقُوْلُوْنَ مَا لَا تَفْعَلُوْنَ كَبُرَ مَقْتًا عِنْدَ اللّٰهِ اَنْ تَقُوْلُوْا مَا لَا تَفْعَلُوْنَ

خاصیت اگر کوئی شخص یہ چاہے کہ رات کو تہجد کے وقت میری آنکھہ کھل جائے وہ گیارہ مرتبہ اس آیت کو پڑھکر سو جائے بفضلہ تعالےٰ ٹھیک وقت پر آنکھہ کھل جائے گی آیت یہ ہے اِنَّ اللّٰہَ یُحِبُّ الَّذِیْنَ یُقَاتِلُوْنَ فِیْ سَبِیْلِہٖ صَفًّا کَاَنَّھُمْ بُنْیَانٌ مَّرْصُوْصٌ خاصیت اگر لوگ بلاوجہ شرعی کسی شخص کی آبرو کے خواہاں ہوئے ہوں یا کسی طرح کی ذلت پہنچانی چاہتے ہوں وہ شخص ایک ہزار مرتبہ گیارہ دنتک دوپہر کے وقت ان مبارک آیتونکو پڑہے انشاء اللّٰہ دشمن ہلاک ہوں گے باقی ماندہ لوگ اطاعت قبول کریں گے آیتیں یہ ہیں ۔ یُرِیْدُوْنَ لِیُطْفِئُوْا نُوْرَ اللّٰہِ بِاَفْوَاھِھِمْ وَاللّٰہُ مُتِمُّ نُوْرِہٖ وَلَوْ کَرِہَ الْکٰفِرُوْنَ ھُوَ الَّذِیْٓ اَرْسَلَ رَسُوْلَہٗ بِالْھُدٰی وَدِیْنِ الْحَقِّ لِیُظْھِرَہٗ عَلَی الدِّیْنِ کُلِّہٖ وَلَوْ کَرِہَ الْمُشْرِکُوْنَ خاصیت سورت صف کا صبح کی نماز کے بعد تین مرتبہ پڑہنا ہر ایک قسم کی ناگہانی آفت بیماری بلا سے بفضلہ تعالےٰ محفوظ رکھتا ہے ۔

خاصیت اس سورت کو صبح ایک مرتبہ پڑہکر پانی پر دم کرکے بچے کو پلانا ذہن کو کھولتا ہی خاصیت اس سورت کا ظہر کی نماز کے بعد پڑہنا قلب کو نورانی کرتا ہے

## سورہ جمعہ

خاصیت یُسَبِّحُ لِلّٰہِ سے لیکر ذُو الْفَضْلِ الْعَظِیْمِ تک چار آیتیں روزانہ ہمیشہ پڑہنا مرگی کے مرض سے محفوظ رکھتا ہے خاصیت ان ہی چار آیتونکا بطور ختم پڑہنا مجنون کو بفضلہ تعالےٰ اشفا بخشتا ہے ترکیب ختم کی یہ ہے کہ متواتر پانچ روزی رکھے جائیں نوچندی جمعرات سے روزہ شروع کیا جائے پیر کو ختم کیے جائیں روزی کے درمیان گیارہ مرتبہ دونوں درود شریف التحیات والے پڑھکر ایک ہزار تین سو تیرہ دفعہ سورت جمعہ کی شروع کی چاروں آیتیں تلاوت کی جائیں اور روزانہ پانی پر دم کرکے مجنون کو پلایا بھی جائے اور اُس کے اوپر قدرے چھڑکا جائے انشاء اللّٰہ تعالےٰ جنون کا مرض چالیس روز کے

اندر جاتا رہیگا اگر پہلے ختم میں نہ گیا تو دوسرا ہی ختم پڑھا جائے نہایت سے نہایت تین مرتبہ کے ختم میں انشاء اللہ مرض باقی نہ رہیگا۔ خاصیت جس شخص کے مزاج میں جماعت یا جمعے کی نماز کی پابندی نہ ہو اور وہ یہ چاہے کہ میں پابند ہو جاؤں ایک سو تیرہ مرتبہ روزانہ عصر کی نماز کے بعد اس مبارک آیت کو تلاوت کرے آیت یہ ہے وَاِذَا رَاَوْا تِجَارَۃً اَوْ لَهْوَا انْفَضُّوْا اِلَيْهَا وَتَرَكُوْكَ قَآئِمًا قُلْ مَا عِنْدَ اللّٰهِ خَيْرٌ مِّنَ اللَّهْوِ وَمِنَ التِّجَارَةِ وَاللّٰهُ خَيْرُ الرّٰزِقِيْنَ خاصیت ترقی رزق کے لیے رات کے بارہ بجے اٹھکر غسل کرنے کے بعد ہر مہینہ میں تین مرتبہ اس مبارک آیت کو تین ہزار مرتبہ پڑھنا نہایت مجرب عمل ہے۔

## سورہ منافقون

اگر کوئی شخص دنیاداروں میں عزت اور لوگوں کی نظروں میں وقار پیدا کرنا چاہے وہ روزانہ ایک ہزار مرتبہ ان مبارک آیتوں کو فجر کی نماز کے بعد پڑھے آیتیں یہ ہیں يَقُوْلُوْنَ لَئِنْ رَّجَعْنَآ اِلَى الْمَدِيْنَةِ لَيُخْرِجَنَّ الْاَعَزُّ مِنْهَا الْاَذَلَّ وَلِلّٰهِ الْعِزَّةُ وَلِرَسُوْلِهٖ وَلِلْمُؤْمِنِيْنَ وَلٰكِنَّ الْمُنٰفِقِيْنَ لَا يَعْلَمُوْنَ خاصیت سورت منافقون کا روزانہ پڑھنا نفاق کے مرض سے محفوظ رکھتا ہے۔

خاصیت جو کوئی اس مبارک سورت کو رات کو پڑھکر سوئیگا اس کے دشمن ہمیشہ پامال اور ذلیل رہیں گے

## سورہ تغابن

خاصیت اگر کوئی شخص یہ چاہے کہ میرے سر میں درد کبھی نہ ہو وہ شخص سات سات مرتبہ سر پر ہاتھ رکھکر صبح اور مغرب کی نماز کے بعد اس مبارک آیت کو پڑھے آیت یہ ہے يُسَبِّحُ لِلّٰهِ مَا فِى السَّمٰوٰتِ وَمَا فِى الْاَرْضِ لَهُ الْمُلْكُ وَ

لہُ الحمدُ وھُوَ علیٰ کُلِّ شَیٍٔ قَدِیرٌ انشاء اللہ نہ کبھی سر میں درد ہو گا نہ کبھی آنکھیں دکھیں گی خاصیت اگر کسی شخص کا جانور یا آدمی کھویا گیا ہو وہ شخص اکیس مرتبہ ان آیتوں کو پڑھکر پھر ایک مرتبہ کاغذ پر بطور تعویذ لکھکر پرانے بلند درخت پر لٹکائے انشاء اللہ بہت جلد گم شدہ کا پتہ لگے گا مجرب عمل ہے آیتیں یہ ہیں زَعَمَ الَّذِیْنَ کَفَرُوْآ اَنْ لَّنْ یُّبْعَثُوْا قُلْ بَلٰی وَرَبِّیْ لَتُبْعَثُنَّ ثُمَّ لَتُنَبَّؤُنَّ بِمَا عَمِلْتُمْ وَذٰلِکَ عَلَی اللّٰہِ یَسِیْرٌ فَاٰمِنُوْا بِاللّٰہِ وَرَسُوْلِہٖ وَالنُّوْرِ الَّذِیْٓ اَنْزَلْنَا وَاللّٰہُ بِمَا تَعْمَلُوْنَ خَبِیْرٌ یَوْمَ یَجْمَعُکُمْ لِیَوْمِ الْجَمْعِ ذٰلِکَ یَوْمُ التَّغَابُنِ۔

خاصیت اَللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ وَعَلَی اللّٰہِ فَلْیَتَوَکَّلِ الْمُؤْمِنُوْنَ اس مبارک آیت کا ہمیشہ ایک ہزار مرتبہ پڑھنا ہر ایک ضرورت اور حاجت کے پورا کرنے کے لیے اکسیر اعظم ہے خاصیت اس مبارک آیت کا سوا لاکھہ مرتبہ بطور چلے کشتی کے چالیس روز میں پڑھنے سے ولایت کا مرتبہ خدا کے فضل سے حاصل ہوتا ہے۔ خاصیت خون کے مقدمے کے فتح کرنے کے لیے خونی کو رہا کرانے کے لیے اس مبارک آیت کا سوا لاکھہ مرتبہ ایک مجلس میں چند اشخاص کے ساتھ پڑھنا تیر بہدف ہے۔ ترکیب ختم کی وہی معمولی صورت ہے جو آیت کریمہ لا الہ الا انت سبحانک کی ہے۔ خاصیت ترقی اولاد و ترقی مال کے لیے نیا طریقہ اور یہ ہے کہ ہر روز صبح کی نماز کے بعد ایک سو تیرہ مرتبہ ان مبارک آیتوں کا پڑھنا پھر مصلے سے اُٹھتے ہی فوراً ایک پیسے سے لیکر جہانتک ہو سکے کسی یتیم غریب کو خیرات کرنا اور روزانہ تازیست ایسا ہی کرنا غریب انسان کو امیر کبیر اور صاحب اولاد کثیر بناتا ہے خدا کا فضل درکار ہے اعتقاد شرط ہے آیتیں یہ ہیں۔ اِنْ تُقْرِضُوا اللّٰہَ قَرْضًا حَسَنًا یُّضٰعِفْہُ لَکُمْ وَیَغْفِرْ لَکُمْ وَاللّٰہُ شَکُوْرٌ حَلِیْمٌ عٰلِمُ الْغَیْبِ وَالشَّھَادَۃِ الْعَزِیْزُ الْحَکِیْمُ

# سورہ طلاق

ترقی تنخواہ کے لیے عہدہ بڑہنے کے لیے ان مبارک آیتونکا تیرہ سو گیارہ مرتبہ روزانہ مغرب کی نماز کے بعد پڑہنا اور ہمیشہ اس عمل کو کرنا نہایت مجرب اور مفید ہے آیتیں یہ ہیں وَمَن يَتَّقِ اللّٰهَ يَجْعَل لَّهُ مَخْرَجًا وَيَرْزُقْهُ مِنْ حَيْثُ لَا يَحْتَسِبُ وَمَن يَتَوَكَّلْ عَلَى اللّٰهِ فَهُوَ حَسْبُهُ إِنَّ اللّٰهَ بَالِغُ أَمْرِهِ قَدْ جَعَلَ اللّٰهُ لِكُلِّ شَيْءٍ قَدْرًا

خاصیت کھیت میں غلہ زیادہ پیدا ہونے کے لیے انہیں آیتونکا کھیتی کے کاشت کرنے کے وقت سے لیکر کاٹنے تک برابر پڑہتے رہنا نہایت مفید ہی خاصیت سورت طلاق کا تین دن تک تین مرتبہ پڑھکر شدید زخموں پر دم کرنا خدا کے فضل سے جلد زخمونکو اچھا کرتا ہی خاصیت غمگین شخص کا اس مبارک سورت کو روزانہ ایک دفعہ تلاوت کرنا غم کو دل سے دور کرتا ہے۔

# سورہ تحریم

خاصیت اگر کوئی شخص اس مبارک آیت کی زکواۃ دیکر روزانہ ایک ہزار مرتبہ پڑہتا رہیگا جس اجنبی سے اجنبی جگہ چلا جائے گا بڑی عزت اور بڑا مرتبہ پائے گا گویا سارا جہان اس عامل کا مسخر ہی آیت شریف یہ ہے فَإِنَّ اللّٰهَ هُوَ مَوْلَاهُ وَجِبْرِيلُ وَصَالِحُ الْمُؤْمِنِينَ وَالْمَلَائِكَةُ بَعْدَ ذَٰلِكَ ظَهِيرٌ۔ ترکیب زکواۃ کی یہ ہے کہ نو روزے رکھے پرہیز جلالی کے ساتھ اور اسی عرصے نو دن میں اکیاسی ہزار نو سو تیرہ مرتبہ اس مبارک آیت کو پڑہے پھر تین روزے رکھے پرہیز جمالی کے ساتھ اس میں اکتالیس ہزار مرتبہ یہ درود شریف پڑہے اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى خَاتِمِ الْمُرْسَلِينَ۔ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى خَاتِمِ النَّبِيِّينَ شَفِيعِ الْمُذْنِبِينَ وَسِيلَةِ الْعَاصِينَ بِرَحْمَتِكَ يَا أَرْحَمَ الرَّاحِمِينَ اس عمل کی زکواۃ ختم ہوئی اب روزانہ گیارہ مرتبہ اول آخر ہی درود شریف

اور ایک ہزار مرتبہ آیت مذکورہ مدام پڑہتا رہے انشاء اللہ جہاں جائیگا مالامال رہے گا فتح اور نصرۃ کا مینہ برسے گا عمل مجرب ہی مگر زکواۃ بہت احتیاط سے دیجائے کوئی بدپرہیزی نہوجائے پڑہنے کے وقت میں نیند نہ آجائے ورنہ عمل کی زکواۃ پوری نہوگی خاصیت جو شخص شراب افیون کسی قسم کا نشہ یا حقہ وغیرہ مکروہات چیزونکا استعمال چھوڑنا چاہے وہ شخص تین روزہ رکھکر اکیس ہزار مرتبہ سات سات ہزار مرتبہ روزانہ اس مبارک آیت کو نہایت باادب ہوکر پڑہے انشاء اللہ تعالےٰ ساری بری خصلتیں گناہ کی عادتیں یک لخت زایل ہوجائیں گی آیت یہ ہے یَوْمَ لَا یُخْزِی اللّٰہُ النَّبِیَّ وَالَّذِیْنَ اٰمَنُوْا مَعَہٗ نُوْرُھُمْ یَسْعٰی بَیْنَ اَیْدِیْھِمْ وَبِاَیْمَانِھِمْ یَقُوْلُوْنَ رَبَّنَآ اَتْمِمْ لَنَا نُوْرَنَا وَاغْفِرْ لَنَا اِنَّکَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ خاصیت اگر کسی عورت کا خاوند ظالم ہو یا کوئی شخص کسی جابر حاکم کے بس میں آگیا ہو پھر وہ اپنی خلاصی چاہتا ہو ایسا شخص اس مبارک آیت کو تین ہزار مرتبہ عشاء کی نماز کے بعد اکیس دن تک پڑہے انشاء اللہ بالضرور قید سے رہائی اور مخلصی ہوجائے گی عمل مجرب ہے آیت یہ ہے اِذْ قَالَتْ رَبِّ ابْنِ لِیْ عِنْدَکَ بَیْتًا فِی الْجَنَّۃِ وَنَجِّنِیْ مِنْ فِرْعَوْنَ وَعَمَلِہٖ وَنَجِّنِیْ مِنَ الْقَوْمِ الظّٰلِمِیْنَ خاصیت سورت تحریم کو جو عورت ہمیشہ پڑہے گی انشاء اللہ خاوند اس کا ہمیشہ اسے آرام وراحت سے رکھے گا اولاد تابعدار ہوگی۔

## سورۂ ملک

خاصیت جو کوئی شخص چاہے کہ میری عمر میں برکت ہو نیک عملوں کی توفیق نصیب ہو پانسو مرتبہ بسم اللہ الرحمن الرحیم تَبٰرَکَ الَّذِیْ بِیَدِہِ الْمُلْکُ وَھُوَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ کو ہمیشہ پڑہے انشاء اللہ تعالےٰ کامیاب ہوگا۔
خاصیت وَاَسِرُّوْا قَوْلَکُمْ اَوِ اجْھَرُوْا بِہٖ اِنَّہٗ عَلِیْمٌۢ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ اَلَا

یَعلَمُ مَنْ خَلَقَ وَھُوَ اللَّطِیفُ الخَبِیرُ آیت کا تین ہزار مرتبہ روزانہ پڑھنا صاحب کشف بناتا ہے خاصیت اسی مبارک آیت کا ایک سو ایک دفعہ پڑھکر سونا استخارے کا کام دیتا ہے چھپی ہوئی بات معلوم ہو جاتی ہے خاصیت اگر کوئی شخص سفر میں جانے لگے وہ شخص سات مرتبہ اس مبارک آیت کو پڑھکر گھر سے باہر قدم نکالے انشاء اللہ بامراد سفر سے واپس آئے گا آیت کریمہ یہ ہی ھُوَ الَّذِی جَعَلَ لَکُمُ الاَرضَ ذَلُولاً فَامشُوا فِی مَنَاکِبِھَا وَکُلُوا مِن رِزقِہٖ وَ اِلَیہِ النُّشُورِ خاصیت سورت تبارک الذی کا روزانہ عشاء کی نماز کے بعد پڑھنا قبر کے عذاب سے نجات دلواتا ہے خاصیت اس سورت کو چلے کے اندر پڑھکر پانی پر دم کرکے زچہ کو پلانا جملہ آفات سے محفوظ رکھتا ہے۔

خاصیت تہجد کی نماز میں دو رکعتوں کے اندر سورت تبارک الذی کا پڑھنا اور چالیس روز تک ایسا ہی کرنا خدا کے فضل سے فرزند صالح بخشتا ہے

# سورۃ القلم

خاصیت دشمن کے برباد کرنے کے لیے ان آیتوں کا ختم پڑھنا بہت جلد ظالم دشمن کو تباہ کرتا ہے آیتیں یہ ہیں فَلاَ تُطِعِ المُکَذِّبِینَ وَدُّوا لَو تُدھِنُ فَیُدھِنُونَ وَلاَ تُطِع کُلَّ حَلاَّفٍ مَّھِینٍ ھَمَّازٍ مَّشَّاءٍ بِنَمِیمٍ مَّنَّاعٍ لِّلخَیرِ مُعتَدٍ اَثِیمٍ عُتُلٍّ بَعدَ ذٰلِکَ زَنِیمٍ اَن کَانَ ذَا مَالٍ وَّبَنِینَ اِذَا تُتلٰی عَلَیہِ اٰیٰتُنَا قَالَ اَسَاطِیرُ الاَوَّلِینَ سَنَسِمُہٗ عَلَی الخُرطُومِ۔ ترکیب ختم کی یہ ہے تین روز تک ٹھیک دوپہر کے وقت غسل کرنے کے بعد دو رکعتیں نفل ادا کرنے کے بعد ان آیتوں کو سات سو مرتبہ کھڑے ہو کر پڑھے پھر دشمن کا تصور سامنے لا کر اس کی طرف پھونکے فارغ ہونے کے بعد دعا کرے انشاء اللہ مطلب جلد حاصل ہو گا خاصیت نظر بد سے محفوظ رہنے کے لیے تین مرتبہ اس مبارک آیت کا پڑھکر دم کرنا بد نظر سے محفوظ رکھتا ہے عمل مجرب ہے آیت یہ ہے ۔ وَاِن یَکَادُ الَّذِینَ کَفَرُوا

لَيُزْلِقُوْنَكَ بِاَبْصَارِهِمْ لَمَّا سَمِعُوا الذِّكْرَ وَيَقُوْلُوْنَ اِنَّهٗ لَمَجْنُوْنٌ وَمَا هُوَ اِلَّا ذِكْرٌ لِّلْعٰلَمِيْنَ۔

# سورہ حاقہ

خاصیت تانبے کے پترے پر کندہ کرکے پاس رکھنا جہاز کو غرق ہونے سے محفوظ رکھتا ہے آیت مبارک یہ ہے اِنَّا لَمَّا طَغَى الْمَآءُ حَمَلْنٰكُمْ فِي الْجَارِيَةِ لِنَجْعَلَهَا لَكُمْ تَذْكِرَةً وَّتَعِيَهَآ اُذُنٌ وَّاعِيَةٌ خاصیت اس مبارک سورت کا اکیس مرتبہ ہفتہ کو صبح کی نماز کے بعد پڑھکر کسی دشمن کے ہلاک ہونے کی دعا کرتا بہت جلد اُس دشمن کو قید خانہ میں پہنچاتا ہے خاصیت اس مبارک سورت کو مسان کے خلل والے بچے پر پڑھکر متواتر تین روز تک دم کرنا بہت جلد بچے کو تندرست اور فربہ کرتا ہے۔ خاصیت تھوڑا سا سرسوں کا تیل سامنے رکھکر پانچ مرتبہ اس مبارک سورت کو پڑھکر دم کرکے وہ تیل بچے کے بدن پر روزانہ ملنا خشک بچے کو فربہ کرتا ہے۔

# سورہ معارج

خاصیت اگر کسی جگہ ٹڈیاں بہت آتی ہوں وہاں کم سے کم نو جگہ زیادہ سے زیادہ اکیس جگہ اس مبارک سورت کی پہلی آیت سَاَلَ سَآئِلٌۢ بِعَذَابٍ وَّاقِعٍ سے شروع کرکے وَجَمَعَ فَاَوْعٰى تک یہ سب آیتیں ایک ایک کاغذ پر ایک ایک مرتبہ زعفران سے لکھکر متفرق طور پر ایک ایک نقش الگ الگ درخت پر لٹکانا خدا کے حکم سے ٹڈیوں کے طوفان کو مع الخیر دفع کرتا ہے خاصیت دشمن کے برباد کرنے کے لیے سات دن تک سات روزے رکھکر روزانہ رات کو کھڑے ہو کر بارہ بجے کے بعد سات سو تیرہ دفعہ ان آیتوں کا پڑھنا دشمن کو جلد کنارہ لگاتا ہی آیت یہ ہے۔ فَلَآ اُقْسِمُ بِرَبِّ الْمَشٰرِقِ وَالْمَغٰرِبِ اِنَّا لَقٰدِرُوْنَ

عَلٰٓى اَنْ نُّبَدِّلَ خَیْرًا مِّنْهُمْ وَمَا نَحْنُ بِمَسْبُوْقِیْنَ خاصیت اس مبارک سورت کا ظہر کی نماز کے بعد ہمیشہ پڑھنا ہر طرح کی وبائے مہلک اور بخار سے محفوظ رکھتا ہے خاصیت رات کو عشاء کی نماز کے بعد اس مبارک سورت کو پڑھکر شہد پر دم کر کے تین انگلیاں شہد کی چاٹکر سونا ہمیشہ فالج اور لقوہ کی بیماری سے محفوظ رکھتا ہے خاصیت سورت معارج اشراق کے چار نفلوں میں پڑھکر سینے پر دم کرنا خفقان کے مرض سے بچاتا ہے۔

# سورہ نوح

خاصیت اولاد میں کثرت مال میں برکت ہونے کے لیے تین سو مرتبہ روزانہ باوضو رو بقبلہ بیٹھکر پڑھنا نہایت مجرب ہے آیت یہ ہے فَقُلْتُ اسْتَغْفِرُوْا رَبَّكُمْ اِنَّهٗ كَانَ غَفَّارًا یُّرْسِلِ السَّمَآءَ عَلَیْكُمْ مِّدْرَارًا وَّیُمْدِدْكُمْ بِاَمْوَالٍ وَّبَنِیْنَ وَیَجْعَلْ لَّكُمْ جَنّٰتٍ وَّیَجْعَلْ لَّكُمْ اَنْهٰرًا مَا لَكُمْ لَا تَرْجُوْنَ لِلّٰهِ وَقَارًا

خاصیت اسلام کے دشمن کفار کو برباد کرنے کے لیے اس آیت کا ختم پڑھنا نہایت مفید ہے رَبِّ لَا تَذَرْ عَلَى الْاَرْضِ مِنَ الْكٰفِرِیْنَ دَیَّارًا اِنَّكَ اِنْ تَذَرْهُمْ یُضِلُّوْا عِبَادَكَ وَلَا یَلِدُوْٓا اِلَّا فَاجِرًا كَفَّارًا

خاصیت ایکہزار مرتبہ جمعے کے دن صبح کی نماز کے بعد اس مبارک آیت کا پڑھنا دین دنیا کی بھلائی مردوں کی مغفرت زندوں کو توفیق اعمال صالحہ خدا کے فضل سے بخشتا ہے آیت یہ ہے رَبِّ اغْفِرْ لِیْ وَلِوَالِدَیَّ وَلِمَنْ دَخَلَ بَیْتِیَ مُؤْمِنًا وَّلِلْمُؤْمِنِیْنَ وَالْمُؤْمِنٰتِ وَلَا تَزِدِ الظّٰلِمِیْنَ اِلَّا تَبَارًا

خاصیت سورت نوح کا عصر کی نماز کے بعد ہمیشہ پڑھنا محفوظ رکھتا ہے ڈوب کر مرنے سے یا دیوار کے نیچے دب کر ہلاک ہونے سے نیز ہر ایک قسم کی اچانک موت سے امن ملتا ہے۔

# سورہ جن

خاصیت اس مبارک سورت کی ایک سفید کاغذ پر لکھکر آسیب زدہ کو پلانا نہایت مجرب ہے خاصیت جس کسی شخص کو مرگی کا خلل ہو سورت جن کو باریک کاغذ پر لکھکر مریض کے سر کے بالوں میں محفوظ رکھنا شفا کا باعث ہے۔ خاصیت جس کے گردے میں درد ہو اس مبارک سورت کی دو آیتیں زعفران اور مشک سے مریض کے گردے درد کی جگہ لکھنا نہایت مجرب اور مفید ہے آیتیں یہ ہیں۔ وَاَنَّ الْمَسٰجِدَ لِلّٰهِ فَلَا تَدْعُوْا مَعَ اللّٰهِ اَحَدًا وَّاَنَّهٗ لَمَّا قَامَ عَبْدُ اللّٰهِ يَدْعُوْهُ كَادُوْا يَكُوْنُوْنَ عَلَيْهِ لِبَدًا خاصیت ہر ایک مسافر شخص کو اس مبارک سورت کا لکھوا کر پاس رکھنا نہایت مفید ہے انشاء اللہ تعالیٰ ایام سفر میں ہر ایک قسم کی جان اور مال کے نقصان سے محفوظ رہیگا عمل مجرب ہے عقیدہ شرط ہے۔

# سورۃ المزمل

خاصیت سات مرتبہ ان آیتوں کا پڑھکر سونا انشاء اللہ تعالیٰ وقت پر تہجد کی نماز کے لیے اٹھاتا ہے آیتیں یہ ہیں۔ يٰٓاَيُّهَا الْمُزَّمِّلُ قُمِ الَّيْلَ اِلَّا قَلِيْلًا نِّصْفَهٗٓ اَوِ انْقُصْ مِنْهُ قَلِيْلًا اَوْ زِدْ عَلَيْهِ وَرَتِّلِ الْقُرْاٰنَ تَرْتِيْلًا اِنَّا سَنُلْقِيْ عَلَيْكَ قَوْلًا ثَقِيْلًا اِنَّ نَاشِئَةَ الَّيْلِ هِيَ اَشَدُّ وَطْاً وَّاَقْوَمُ قِيْلًا

خاصیت تانبے کی تختی پر اس آیت کا کندہ کرا کر بچہ کے گلے میں ڈالنا بد نظر سے بچہ کو محفوظ رکھتا ہے آیت یہ ہے رَبُّ الْمَشْرِقِ وَالْمَغْرِبِ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ فَاتَّخِذْهُ وَكِيْلًا خاصیت اس مبارک سورت کا ختم پڑھنا ترقی رزق ترقی مدارج کے لیے اکسیر اعظم کا حکم رکھتا ہے۔ ترکیب ختم کی یہ ہے کہ چالیس دن تک روزانہ خلوت میں بیٹھکر باوضو ہو کر پورے چالیس مرتبہ

اس صورت کو پڑہے جب ایک چلہ پورا ہوجائے تب روزانہ گیارہ مرتبہ پڑہتا رہے انشاء اللہ تعالے اعمل کی تاثیر باقی رہے گی ھل آیت اگر پرہیز جلالی ہوسکے تب نہایت بہتر ہے ورنہ خیر پرہیز جمالی بھی ہوسکتا ہے دوسری ترکیب یہ ہے بارہ بجے کے بعد روزانہ غسل کرنا بارہ رکعتیں تہجد کی پڑہنے کے بعد تیرہ دفعہ اس مبارک سورت کا پڑہنا پھر اکتالیس دنتک ایسا ہی کرنا مذکورہ بالا تاثیر کے لیے مفید ہے مگر اس ختم کی تاثیر مذکورہ بالا ختم سے ایک ثلث ہے خاصیت ایک مرتبہ روزانہ اس سورت کا عشاء کی نماز کے بعد پڑہنا فاقے سے بفضلہ تعالے محفوظ رکھتا ہے۔

# سورۃ المدثر

خواب میں ڈرنا رونا نیند کے اُچاٹ ہوجانے کے دفعیہ کے لیے ایک کاغذ پر زعفران سے لکھکر تعویذ بنا کر گلے میں ڈالنا نہایت مجرب ہے آیتیں یہ ہیں۔ یَا اَیُّهَا الْمُدَّثِّرُ قُمْ فَاَنْذِرْ وَرَبَّكَ فَكَبِّرْ وَثِيَابَكَ فَطَهِّرْ وَالرُّجْزَ فَاهْجُرْ وَلَا تَمْنُنْ تَسْتَكْثِرُ وَلِرَبِّكَ فَاصْبِرْ خاصیت دشمن کے ناپید کرنے کے لیے ان آیتونکا پڑہنا نہایت مفید ہے آیتیں یہ ہیں۔ كَلَّا اِنَّهٗ كَانَ لِاٰيٰتِنَا عَنِيْدًا سَاُرْهِقُهٗ صَعُوْدًا اِنَّهٗ فَكَّرَ وَقَدَّرَ فَقُتِلَ كَيْفَ قَدَّرَ ثُمَّ قُتِلَ كَيْفَ قَدَّرَ ثُمَّ عَبَسَ وَبَسَرَ سَاُصْلِيْهِ سَقَرَ وَمَا اَدْرٰىكَ مَا سَقَرُ لَا تُبْقِيْ وَلَا تَذَرُ ترکیب پڑہنے کی یہ ہے کہ جمعرات کو روزہ رکھکر ظہر کی نماز کے بعد تین سو تیرہ دفعہ ان آیتوں کو پڑہکر آدہ پاؤ خشخاش پر دم کرکے وہ خشخاش جانوروں کو کھلائے تین جمعرات تک ایسا ہی کرے انشاء اللہ تعالے مطلب حاصل ہوجائے گا دشمن مطیع ہو یا غارت ہوجائے گا مگر بلا وجہ معقول ایسا نہ کیا جائے گا کیسکو ناحق ضرر پہنچانا جائز نہیں ہے خاصیت کان کے درد کے لیے اکیس مرتبہ ان آیتوں کو پڑھکر مریض پر دم کرنا نہایت مجرب

اور مفید ہیں آیتیں یہ ہیں کُلُّ نَفْسٍ بِمَا كَسَبَتْ رَهِينَةٌ إِلَّا أَصْحَابَ الْيَمِينِ فِي جَنَّاتٍ يَتَسَاءَلُونَ مَا سَلَكَكُمْ فِي سَقَرَ قَالُوا لَمْ نَكُ مِنَ الْمُصَلِّينَ وَلَمْ نَكُ نُطْعِمُ الْمِسْكِينَ وَكُنَّا نَخُوضُ مَعَ الْخَائِضِينَ وَكُنَّا نُكَذِّبُ بِيَوْمِ الدِّينِ حَتَّى أَتَانَا الْيَقِينُ ۔

خاصیت اگر کوئی شخص چاہے کہ مجھے نیک عملوں کی توفیق نیک ہدایت پر آجائے یا کوئی شخص کسی اپنے عزیز یا قریب کو راہ راست پر لانے کی تمنا کرتا ہو وہ شخص ان مبارک آیتوں کو ایک سو پچیس مرتبہ پڑھکر کسی چیز پر دم کرکے کھلائے اور تین روز تک اسی طرح کرے انشاء اللہ مقصود حاصل ہوگا آیتیں یہ ہیں كَلَّا إِنَّهَا تَذْكِرَةٌ فَمَنْ شَاءَ ذَكَرَهُ وَمَا يَذْكُرُونَ إِلَّا أَنْ يَشَاءَ اللَّهُ هُوَ أَهْلُ التَّقْوَى وَأَهْلُ الْمَغْفِرَةِ ۔

# سورۃ القیامۃ

خاصیت جس عورت کے کچا حمل ساقط ہو جاتا ہو اس کے لیے نو مہینے تک متواتر ان مبارک آیتوں کا روٹی کے ٹکڑے پر لکھکر نہار منہ کھلانا نہایت مجرب اور مفید عمل ہے آیتیں یہ ہیں لَا أُقْسِمُ بِيَوْمِ الْقِيَامَةِ وَلَا أُقْسِمُ بِالنَّفْسِ اللَّوَّامَةِ أَيَحْسَبُ الْإِنْسَانُ أَلَّنْ نَجْمَعَ عِظَامَهُ بَلَى قَادِرِينَ عَلَى أَنْ نُسَوِّيَ بَنَانَهُ بَلْ يُرِيدُ الْإِنْسَانُ لِيَفْجُرَ أَمَامَهُ خاصیت قرآن مجید یاد کرنے کے لیے ان مبارک آیتوں کا ایک سو مرتبہ صبح کی نماز کے بعد ہمیشہ پڑھنا حافظے کی ترقی کے لیے نہایت مجرب اور مفید ہیں آیتیں یہ ہیں لَا تُحَرِّكْ بِهِ لِسَانَكَ لِتَعْجَلَ بِهِ إِنَّ عَلَيْنَا جَمْعَهُ وَقُرْآنَهُ فَإِذَا قَرَأْنَاهُ فَاتَّبِعْ قُرْآنَهُ ثُمَّ إِنَّ عَلَيْنَا بَيَانَهُ خاصیت سر کے درد کا علاج چکر آنیکا علاج سر بھاری بوجھل ہونے کا مجرب علاج یہ ہے کہ زعفران سے مریض کے ماتھے پر اس مبارک آیت کو لکھا جائے انشاء اللہ سر کے سارے مرض زائل ہو جائیں گے آیت شریف یہ ہے وُجُوهٌ يَوْمَئِذٍ نَاضِرَةٌ إِلَى رَبِّهَا نَاظِرَةٌ خاصیت

خاتمہ بالخیر ہونے کا مجرب عمل یہ ہے کہ ایک ایک ہزار مرتبہ روزانہ اسی مذکورہ بالا مبارک آیت کو عشا کی نماز کے بعد پڑھے اور اس عمل پر مداومت کرے۔

خاصیت حمل قرار پانے کے لیے یا پورا حمل ہو کر بچہ پیدا ہونے کے لیے ان مبارک آیتوں کا تین مرتبہ روزانہ پڑھنا اور پانی پر دم کر کے پلانا ایک چلہ اس عمل کو کرنا نہایت مجرب ہے آیتیں یہ ہیں۔ اَيَحْسَبُ الْاِنْسَانُ اَنْ يُّتْرَكَ سُدًى اَلَمْ يَكُ نُطْفَةً مِّنْ مَّنِيٍّ يُّمْنٰى ثُمَّ كَانَ عَلَقَةً فَخَلَقَ فَسَوّٰى فَجَعَلَ مِنْهُ الزَّوْجَيْنِ الذَّكَرَ وَالْاُنْثٰى اَلَيْسَ ذٰلِكَ بِقٰدِرٍ عَلٰى اَنْ يُّحْيِۦَ الْمَوْتٰى۔

خاصیت سورت قیامہ کا رات کو ایک دفعہ صبح کو ایک دفعہ روزانہ پڑھنا طالب علم کے لیے علم دین میں ترقی بخشتا ہے خاصیت ظہر کی نماز کے بعد اس مبارک سورت کو پڑھکر پانی پر دم کر کے پینا درد قولنج سے محفوظ رکھتا ہے خاصیت اس مبارک سورت کو عشاء کے وقت پڑھکر قدرے پانی پر دم کر کے اُس پانی میں سرمہ کی سلائی تر کر کے سرمہ لگانا آنکھوں میں نور زیادہ کرتا ہے۔

# سورۃ الدہر

خاصیت قدرے چنبیلی کے تیل پر ایک سو اکتالیس مرتبہ اس مبارک آیت کا پڑھکر دم کرنا پھر اس تیل کو رات کو سوتے ہوئے سر میں ڈالنا آنکھوں میں روشنی پیدا کرتا ہے کانوں کے جملہ امراض کو دور کرتا ہے فضل الٰہی درکار ہے عمل نہایت مجرب ہے آیتیں یہ ہیں هَلْ اَتٰى عَلَى الْاِنْسَانِ حِيْنٌ مِّنَ الدَّهْرِ لَمْ يَكُنْ شَيْئًا مَّذْكُوْرًا اِنَّا خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ مِنْ نُّطْفَةٍ اَمْشَاجٍ نَّبْتَلِيْهِ فَجَعَلْنٰهُ سَمِيْعًا بَصِيْرًا اِنَّا هَدَيْنٰهُ السَّبِيْلَ اِمَّا شَاكِرًا وَّاِمَّا كَفُوْرًا خاصیت اگر کسی شخص کو لو لگ جائے یا پیاس ہو جائے عرق گلاب پر ایک سو تین دفعہ پڑھکر دم کر کے مریض کو جلد پلانے سے انشاء اللہ بہت جلد پیاس

جاتی رہیگی نیز زہریلی ہوا کا اثر جاتا رہے گا آیتیں یہ ہیں ۔ اِنَّ الۡاَبۡرَارَ یَشۡرَبُوۡنَ
مِنۡ کَاۡسٍ کَانَ مِزَاجُهَا کَافُوۡرًا عَیۡنًا یَّشۡرَبُ بِهَا عِبَادُ اللّٰهِ یُفَجِّرُوۡنَهَا تَفۡجِیۡرًا
خاصیت اگر کسی شخص کو ہچکی لگ گئی ہو مٹی کے کورے برتن کو عرق گلاب
میں تر کرکے آگ میں رکھا جائے جب برتن سرخ ہو جائے اُسے نکالکر عرق
گلاب سے ٹھنڈا کیا جائے جب برتن ٹھنڈا ہو جائے اس پر یہ مبارک آیتیں
لکھکر قدرے گلاب سے آیتوں کی سیاہی چھٹا کر مریض کو پلانا تھوڑا سا
بطور سرمہ کے وہ پانی آنکھوں میں لگانا کسی قدر بطور ہلاس ناک میں ٹپکانا بفضلہ
تعالےٰ فوراً ہچکی کو روکتا ہے آیتیں یہ ہیں یُوۡفُوۡنَ بِالنَّذۡرِ وَیَخَافُوۡنَ یَوۡمًا
کَانَ شَرُّهٗ مُسۡتَطِیۡرًا وَیُطۡعِمُوۡنَ الطَّعَامَ عَلٰی حُبِّهٖ مِسۡکِیۡنًا وَّیَتِیۡمًا وَّاَسِیۡرًا اِنَّمَا نُطۡعِمُکُمۡ
لِوَجۡهِ اللّٰهِ لَا نُرِیۡدُ مِنۡکُمۡ جَزَآءً وَّلَا شُکُوۡرًا اِنَّا نَخَافُ مِنۡ رَّبِّنَا یَوۡمًا عَبُوۡسًا
قَمۡطَرِیۡرًا فَوَقٰىهُمُ اللّٰهُ شَرَّ ذٰلِكَ الۡیَوۡمِ وَلَقّٰىهُمۡ نَضۡرَةً وَّسُرُوۡرًا
خاصیت اُبکائی کے روکنے کے لیے ایک کورے برتن پر ان آیتوں کا لکھکر
عرق گلاب عرق گاوزبان سے دہوکر پلانا نہایت مجرب ہے آیتیں یہ ہیں۔
وَیُسۡقَوۡنَ فِیۡهَا کَاۡسًا کَانَ مِزَاجُهَا زَنۡجَبِیۡلًا عَیۡنًا فِیۡهَا تُسَمّٰی سَلۡسَبِیۡلًا ۔
خاصیت اگر کسی شخص کا دوست نالائق ہو گیا ہو اور اس نالایق سے
دوستی توڑنا منظور ہو ان مبارک آیتوں کو تین سو مرتبہ روزانہ پڑہے انشاء
اللہ اکیس روز میں غیب سے مع الخیر جدائی پیدا ہو جائے گی آیتیں یہ
ہیں اِنَّا نَحۡنُ نَزَّلۡنَا عَلَیۡكَ الۡقُرۡاٰنَ تَنۡزِیۡلًا فَاصۡبِرۡ لِحُکۡمِ رَبِّكَ وَلَا تُطِعۡ مِنۡهُمۡ
اٰثِمًا اَوۡ کَفُوۡرًا خاصیت اگر کوئی حاکم ظالم ہو لوگ اس کے ظلم سے تنگ
آئے ہوں اس کے تبادلے کی تمنا کرتے ہوں وہ لوگ ان مبارک آیتوں کو
گیارہ سو مرتبہ روزانہ ظہر کی نماز سے پہلے ننگے سر کھڑے ہو کر پڑہیں انشاء اللہ
اکیس روز میں وہ ظالم اس شہر سے نکالا جائے گا آیتیں یہ ہیں اِنَّ
هٰۤؤُلَآءِ یُحِبُّوۡنَ الۡعَاجِلَةَ وَیَذَرُوۡنَ وَرَآءَهُمۡ یَوۡمًا ثَقِیۡلًا نَحۡنُ خَلَقۡنٰهُمۡ

وَشَدَدْنَا اَسْرَهُمْ وَاِذَا شِئْنَا بَدَّلْنَا اَمْثَالَهُمْ تَبْدِيْلًا خاصیت بواسیر خونی ہو یا بادی ان مبارک آیتوں کا روزانہ سترہ مرتبہ پڑھنا نہایت مفید اور مجرب عمل ہے آیتیں یہ ہیں اِنَّ هٰذِهٖ تَذْكِرَةٌ فَمَنْ شَآءَ اتَّخَذَ اِلٰى رَبِّهٖ سَبِيْلًا وَمَا تَشَآءُوْنَ اِلَّآ اَنْ يَّشَآءَ اللّٰهُ اِنَّ اللّٰهَ كَانَ عَلِيْمًا حَكِيْمًا يُّدْخِلُ مَنْ يَّشَآءُ فِیْ رَحْمَتِهٖ خاصیت سورت دہر کا تین دفعہ روزانہ پڑھنا اس مکان کو طاعون سے بفضلہ محفوظ رکھتا ہے خاصیت سات مرتبہ روزانہ سورت دہر کا دشمن کے دفعہ ہونے کی نیت سے پڑھنا انشاء اللہ تعالےٰ سات روز میں دشمن کو دفع کرتا ہے۔

# سورۃ المرسلات

جس شخص کے دانتوں میں درد ہو ان مبارک آیتوں کو سات مرتبہ پڑھکر سیاہ مرچوں پر دم کرکے دانتوں پر ملنا نہایت مفید ہے آیتیں یہ ہیں وَالْمُرْسَلٰتِ عُرْفًا فَالْعٰصِفٰتِ عَصْفًا وَّالنّٰشِرٰتِ نَشْرًا فَالْفٰرِقٰتِ فَرْقًا فَالْمُلْقِيٰتِ ذِكْرًا عُذْرًا اَوْ نُذْرًا اِنَّمَا تُوْعَدُوْنَ لَوَاقِعٌ خاصیت کان کے درد کے لیے انہیں مذکورہ آیتوں کا روغن بادام پر سات مرتبہ پڑھکر دم کرکے تین قطرہ گرم کرکے درد والے کان میں ڈالنے نہایت مفید ہیں خاصیت اگر کوئی چاہے کہ ظالم دشمن کی وجاہت عزت کو زائل کرے وہ شخص تیرہ سو مرتبہ روزانہ ان آیتوں کو پڑھے اور گیارہ دن تک اس عمل کو کرے انشاء اللہ کامیاب ہوگا آیتیں یہ ہیں۔ فَاِذَا النُّجُوْمُ طُمِسَتْ وَاِذَا السَّمَآءُ فُرِجَتْ وَاِذَا الْجِبَالُ نُسِفَتْ وَاِذَا الرُّسُلُ اُقِّتَتْ لِاَيِّ يَوْمٍ اُجِّلَتْ لِيَوْمِ الْفَصْلِ وَمَآ اَدْرٰىكَ مَا يَوْمُ الْفَصْلِ وَيْلٌ يَّوْمَئِذٍ لِّلْمُكَذِّبِيْنَ اَلَمْ نُهْلِكِ الْاَوَّلِيْنَ ثُمَّ نُتْبِعُهُمُ الْاٰخِرِيْنَ كَذٰلِكَ نَفْعَلُ بِالْمُجْرِمِيْنَ ان آیتوں کے پڑھنے کے بعد حصول مقصود کے لیے دس منٹ تک دعا کرنا ضروری ہے خاصیت عرق گلاب میں سیاہی

گھولکر عورت کے ماتھے پر ان مبارک آیتوں کا لکھکر بیوی سے جماع کرنا بفضلہ
عورت کو حاملہ کرتا ہی آیتیں یہ ہیں اَلَمْ نَخْلُقْكُّمْ مِّنْ مَّآءٍ مَّهِيْنٍ فَجَعَلْنٰهُ فِيْ قَرَارٍ
مَّكِيْنٍ اِلٰى قَدَرٍ مَّعْلُوْمٍ فَقَدَرْنَا فَنِعْمَ الْقٰدِرُوْنَ ۔ خاصیت اگر کوئی چاہے
کہ میرے باغ میں ہمیشہ زیادہ پھل لگیں اور کوؤں کا پانی کم نہو وہ شخص ایک
چاندی کے پترہ پر ان آیتونکو کندہ کراکر کسی درخت پر لٹکائے انشاء اللہ مراد
حاصل ہوگی آیتیں یہ ہیں ۔ اَلَمْ نَجْعَلِ الْاَرْضَ كِفَاتًا اَحْيَآءً وَّاَمْوَاتًا وَّجَعَلْنَا
فِيْهَا رَوَاسِيَ شٰمِخٰتٍ وَّاَسْقَيْنٰكُمْ مَّآءً فُرَاتًا اِنَّ الْمُتَّقِيْنَ فِيْ ظِلٰلٍ وَّ
عُيُوْنٍ وَّفَوَاكِهَ مِمَّا يَشْتَهُوْنَ كُلُوْا وَاشْرَبُوْا هَنِيْٓـًٔا بِمَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ اِنَّا كَذٰلِكَ
نَجْزِي الْمُحْسِنِيْنَ خاصیت سورت مرسلات کا ہمیشہ مغرب کی نماز کے
بعد ایک مرتبہ پڑھنا بدخوابی سے محفوظ رکھتا ہے اور عشاء کی نماز کے بعد
پڑھکر سونا احتلام سے بچاتا ہے ۔

# سورۃ النبأ

خاصیت جس شخص کی نیند جاتی رہی ہو اُس کے نیند لانے کے لیے ایک پترہ پر
چاندی کے ان مبارک آیاتوں کو کندہ کراکر مریض کے تکیہ میں رکھنا نہایت
مفید ہے آیتیں یہ ہیں اَلَمْ نَجْعَلِ الْاَرْضَ مِهٰدًا وَّالْجِبَالَ اَوْتَادًا وَّخَلَقْنٰكُمْ
اَزْوَاجًا وَّجَعَلْنَا نَوْمَكُمْ سُبَاتًا وَّجَعَلْنَا الَّيْلَ لِبَاسًا انشاء اللہ تعالےٰ جب تک
اُس تکیہ پر سر رکھکر لیٹا رہیگا نہایت آرام سے نیند آئے گی خاصیت
مینہ برسنے کے ان مبارک آیتوں کو لکھکر کسی بلند اور پرانے درخت پر لٹکانا
نہایت مفید ہیں آیتیں یہ ہیں وَّبَنَيْنَا فَوْقَكُمْ سَبْعًا شِدَادًا وَّجَعَلْنَا سِرَاجًا وَّهَّاجًا
وَّاَنْزَلْنَا مِنَ الْمُعْصِرٰتِ مَآءً ثَجَّاجًا لِّنُخْرِجَ بِهٖ حَبًّا وَّنَبَاتًا وَّجَنّٰتٍ اَلْفَافًا ۔
خاصیت نیز یہ تعویذ ہرن کی کھال پر لکھکر کسی درخت کی کھو میں رکھنا بفضلہ
باغ کی حفاظت کیلئے نہایت مفید ہے خاصیت بدزبان فحش گو شخص کی

زبان بند کرنے کے لیے ان مبارک آیتوں کا سات سو سترہ مرتبہ عشا کی نماز
کے بعد پڑھکر پانی یا کسی دوسری چیز پر دم کر کے بدزبان شخص کو پلانا اور
گیارہ دن تک برابر یہی کرنا نہایت مفید ہے آیتیں یہ ہیں رَبِّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ
وَمَا بَيْنَهُمَا الرَّحْمٰنِ لَا يَمْلِكُوْنَ مِنْهُ خِطَابًا يَوْمَ يَقُوْمُ الرُّوْحُ وَالْمَلٰٓئِكَةُ صَفًّا لَا
يَتَكَلَّمُوْنَ اِلَّا مَنْ اَذِنَ لَهُ الرَّحْمٰنُ وَقَالَ صَوَابًا ذٰلِكَ الْيَوْمُ الْحَقُّ فَمَنْ شَآءَ
اتَّخَذَ اِلٰى رَبِّهٖ مَاٰبًا خاصیت اس مبارک سورت کا عصر کی نماز کے بعد پڑھنا
دل میں یقین اور نور ایمان پیدا کرتا ہے اور خدا کے فضل سے انشاء اللہ خاتمہ
بالخیر ہونے کا باعث ہوتا ہے خاصیت سورت مذکورہ کا لکھوا کر تعویذ بنا کر
پاس رکھنا حاکم کے شر سے محفوظ رکھتا ہے اس سورت کا صبح کی نماز کے بعد
پڑھنا رزق میں ترقی بخشتا ہے۔ خاصیت اس سورت کا عامل لوگوں کی نظروں
میں ہمیشہ باوقار رہتا ہے۔ ترکیب عمل کی یہ ہے کہ دس دن کا اعتکاف کیا جائے
اور دس روزہ رکھے جائیں اور پرہیز جلالی کے ساتھ ایک سو اکتالیس مرتبہ
روزانہ اس مبارک سورت کو صبح کی نماز کے بعد سے ظہر تک پڑھا جائے
پھر ظہر کی نماز کے بعد سے شام ..........
تک يَوْمَ يَقُوْمُ الرُّوْحُ وَالْمَلٰٓئِكَةُ صَفًّا لَا يَتَكَلَّمُوْنَ اِلَّا مَنْ اَذِنَ لَهُ الرَّحْمٰنُ
وَقَالَ صَوَابًا صرف یہی آیت برابر بے گنتی پڑھتا رہے اور روزانہ قدرے گلاب
پر یہ سارے ختم پڑھکر دم کرتا رہے دس روز کے بعد اس گلاب میں سیاہی
گھولکر ساری سورت نبا لکھکر تعویذ بنا کر پاس رکھے اور روز تین دفعہ صبح
کی نماز کے بعد دو دفعہ مغرب کی نماز کے بعد ایک دفعہ اس مبارک
سورت کو تلاوت کرتا ہے انشاء اللہ لوگوں کی نظروں میں بڑے سے بڑے
امیر کبیر کی وہ عزت نہ ہوگی جو اس عامل کی عزت ہوگی۔

# سورۃ النازعات

خاصیت جس مریض کی نزع کی حالت ہو اور کسی طرح مشکل آسان نہ ہوتی ہو سات مرتبہ شہد کے شربت پر ان مبارک آیتوں کا پڑھکر دم کرنا انشاء اللہ مقصود کو جلد حاصل کرتا ہے آیتیں یہ ہیں وَالنّٰزِعٰتِ غَرْقًا وَّالنّٰشِطٰتِ نَشْطًا وَّالسّٰبِحٰتِ سَبْحًا فَالسّٰبِقٰتِ سَبْقًا فَالْمُدَبِّرٰتِ اَمْرًا خاصیت اگر کسی شخص کا کسی مکان یا دکان یا کسی جگہ سے دل برداشتہ کرنا یا وہاں سے اکھیڑنا منظور ہو ان مبارک آیتوں کو اکتالیس مرتبہ تین روز تک پینے کی کسی چیز پر دم کر کے پلانے سے یا کھلانے سے مقصود حاصل ہو جائے گا آیتیں یہ ہیں۔ يَوْمَ تَرْجُفُ الرَّاجِفَةُ تَتْبَعُهَا الرَّادِفَةُ قُلُوْبٌ يَّوْمَئِذٍ وَّاجِفَةٌ اَبْصَارُهَا خَاشِعَةٌ يَقُوْلُوْنَ ءَاِنَّا لَمَرْدُوْدُوْنَ فِي الْحَافِرَةِ ءَاِذَا كُنَّا عِظَامًا نَّخِرَةً قَالُوْا تِلْكَ اِذًا كَرَّةٌ خَاسِرَةٌ فَاِنَّمَا هِيَ زَجْرَةٌ وَّاحِدَةٌ فَاِذَا هُمْ بِالسَّاهِرَةِ۔ خاصیت ان ہی آیتوں کو کاغذ پر لکھکر کسی درخت میں لٹکانا یا تانبے کے پترے پر کندا کر کسی پرانے کنوئیں میں ڈالنا بھی یہی مطلب پورا کرتا ہے مگر نیچے اس شخص کا نام جسے کسی جگہ سے جدا کرنا منظور ہو اور پھر اس جگہ کا نام کہ جہاں سے جدا کرنا منظور ہو ضرور کاغذ پر لکھنا یا پتری پر کندہ کرانا چاہیئے۔ خاصیت حاملہ عورت کے گلے میں لکھکر ڈالنا ولادت کی مشکل کو آسان کرنا آیتیں یہ ہیں يَسْـَٔلُوْنَكَ عَنِ السَّاعَةِ اَيَّانَ مُرْسٰهَا فِيْمَ اَنْتَ مِنْ ذِكْرٰىهَا اِلٰى رَبِّكَ مُنْتَهٰهَا اِنَّمَا اَنْتَ مُنْذِرُ مَنْ يَّخْشٰهَا كَاَنَّهُمْ يَوْمَ يَرَوْنَهَا لَمْ يَلْبَثُوْا اِلَّا عَشِيَّةً اَوْ ضُحٰهَا خاصیت اس مبارک سورت کا تلاوت کرنے والا قیامت کے ہول سے انشاء اللہ محفوظ رہیگا خاصیت دشمن کے سامنے یا حاکم کے سامنے جانے کے وقت اس سورت کا پڑھنا دشمن کے شر حاکم کی برائی سے بچاتا ہے۔

# سورۃ عبس

اگر کسی شخص کی عورت یا اُس کا آقا یا عورت کا خاوند بدمزاج ہو اور ہر وقت تیوری چڑہائے رکھتا ہو کبھی اخلاق سے بات نہ کرتا ہو اور پھر کوئی ایسے بد اخلاق شخص کو اپنا مطیع کرنا چاہے سورۃ عبس کا ختم بطور زکوٰۃ پڑہے انشاء اللہ بہت جلد مطلب حاصل ہوگا ترکیب ختم کی یہ ہی۔ پرہیز جمالی کے ساتھ گیارہ روز تک خلوت میں بیٹھکر تین سو تیرہ دفعہ روزانہ اس سورت کو پڑہے اور حصول مقصود کے لیے دعا کرتا رہے جب اعتکاف سے باہر نکلے۔ اسوقت تین مرتبہ سورت مذکورہ کو پڑھکر کسی چیز پر دم کرکے کھلائے انشاء اللہ بد اخلاق شخص کے اخلاق کی کایا پلٹ ہوجائے گی۔ خاصیت اگر دو شخصوں میں جدائی ڈالنا منظور ہو تو اس آیت مبارک کو کاغذ پر لکھکر دونوں میں سے ایک کے تکیہ میں رکھے انشاء اللہ فوراً جدائی ہوگی آیتیں یہ ہیں یَوْمَ یَفِرُّ الْمَرْءُ مِنْ اَخِیْهِ وَاُمِّهٖ وَاَبِیْهِ وَصَاحِبَتِهٖ وَبَنِیْهِ لِكُلِّ امْرِئٍ مِّنْهُمْ یَوْمَئِذٍ شَاْنٌ یُّغْنِیْهِ یہ آیت لکھکر نیچے فلاں شخص فلاں سے جدا ہوجائے لکھا جاوے اور فلاں فلاں کی جگہ دونوں کے نام تحریر کیے جائیں خاصیت غمگین شخص کے ماتھے اور قلب پر اس مبارک آیت کا لکھنا غم کو دور کرنے کے لیے نہایت مجرب اور مفید ہی آیت یہ ہے وُجُوْهٌ یَّوْمَئِذٍ مُّسْفِرَةٌ ضَاحِكَةٌ مُّسْتَبْشِرَةٌ خاصیت اس مبارک سورت کو پڑھکر پانی پر دم کرکے ہر ایک قسم کے مریض کو پلانا جملہ امراض کے لیے شفا کا باعث ہی۔

# سورۃ التکویر

خاصیت اِذَا الشَّمْسُ كُوِّرَتْ سے لیکر وَالصُّبْحِ اِذَا تَنَفَّسَ تک سات مرتبہ روزانہ پڑہنا جملہ آفات سانپ بچھو کتا درندے وغیرہ کے شر سے

بفضلہٖ بچاتا ہے خاصیت تھوڑی سی رسوت میں ہرا دھنیا پیسکر سات مرتبہ یہی مذکورہ بالا آیتیں پڑھکر دم کرکے زخم پر لگانا اور نگ زہی پھنسی کو خدا کے حکم سے سات دن میں آرام کرتا ہے خاصیت ان ہی مذکورہ بالا آیتوں کو آب زمزم پر سات دفعہ پڑھکر دم کرتا پھر اس پانی کو پینا معدے کے درد کو دور کرتا ہے۔

خاصیت مجنون اور پاگل شخص کا علاج بھی اسیطرح کیا جائے کہ عرصہ تین روز تک سات ہزار مرتبہ روزانہ اس آیت کو پڑھا جائے اس کے بعد اکتالیس چینی کی تشتریوں پر اسی آیت کو لکھکر روزانہ سات دنتک جس طرح ہو سکے وہ دھوں اور مجنون کو پلایا کھلایا جاوے انشاء اللہ بہت جلد تندرست ہو جائے گا آیتیں یہ ہیں اِنَّہٗ لَقَوْلُ رَسُوْلٍ کَرِیْمٍ ذِیْ قُوَّۃٍ عِنْدَ ذِی الْعَرْشِ مَکِیْنٍ مُّطَاعٍ ثَمَّ اَمِیْنٍ وَمَا صَاحِبُکُمْ بِمَجْنُوْنٍ وَلَقَدْ رَاٰہُ بِالْاُفُقِ الْمُبِیْنِ وَمَا ھُوَ بِقَوْلِ شَیْطَانٍ رَّجِیْمٍ اِنْ ھُوَ اِلَّا ذِکْرٌ لِّلْعَالَمِیْنَ لِمَنْ شَاءَ مِنْکُمْ اَنْ یَّسْتَقِیْمَ وَمَا تَشَاءُوْنَ اِلَّا اَنْ یَّشَاءَ اللّٰہُ رَبُّ الْعَالَمِیْنَ

# سورۃ الانفطار

خاصیت اس مبارک سورت کی پہلی آیت سے آٹھویں آیت مَا شَاءَ رَکَّبَکَ تک پڑھکر کسی چیز پر دم کرکے چیچک والے بچہ کو سات روز تک کھلانا اُس کے اعضا کی سلامتی کا باعث ہوتا ہے خاصیت جو بچہ مدرسے یا مکتب سے بھاگتا ہوئی کے گلے میں ان مبارک آیتوں کا لکھکر بطور تعویذ ڈالنا نہایت مفید ہے انشاء اللہ بھاگنا چھوڑ دے گا آیتیں یہ ہیں کَلَّا بَلْ تُکَذِّبُوْنَ بِالدِّیْنِ وَاِنَّ عَلَیْکُمْ لَحٰفِظِیْنَ کِرَامًا کَاتِبِیْنَ یَعْلَمُوْنَ مَا تَفْعَلُوْنَ اِنَّ الْاَبْرَارَ لَفِیْ نَعِیْمٍ وَاِنَّ الْفُجَّارَ لَفِیْ جَحِیْمٍ یَّصْلَوْنَھَا یَوْمَ الدِّیْنِ وَمَا ھُمْ عَنْھَا بِغَائِبِیْنَ خاصیت ان ہی مذکورہ آیتوں کو زعفران مشک سے لکھکر بچے کے گلے میں ڈالنا آسیب جن کے خلل سے بفضلہ محفوظ رکھتا ہے خاصیت اگر کوئی عورت

وَمَا ھُوَ عَلَی الْغَیْبِ بِضَنِیْنٍ

وَاَیْنَ تَذْھَبُوْنَ

اپنے مرد سے جدا ہونا چاہے تو وہ عورت ایک کاغذ پر زعفران سے یَوۡمَ لَا تَمۡلِكُ نَفۡسٌ لِّنَفۡسٍ شَيۡـًٔا وَّالۡاَمۡرُ يَوۡمَئِذٍ لِّلّٰهِ کو لکھکر کسی درخت پر لٹکائے انشاءاللہ تعالےٰ مقصود حاصل ہوگا مگر آیت لکھنے کے بعد اتنا اور لکھنا چاہیئے کہ الٰہی فلاں مرد کا اختیار فلاں عورت سے اُٹھالے اور فلاں فلاں کی جگہ عورت مرد کا نام لکھا جائے انشاءاللہ نہایت ہی تھوڑی مدت میں مطلب پورا ہو جائیگا

# سورة التطفیف

خاصیت جس شخص کے پیروں میں رعشہ پیدا ہوا ور وہ کھڑے ہونے سے لاچار ہو یا کسی وجہ سے کھڑے ہو کر نہ چل سکتا ہو وہ شخص با وُبھر روغن زیتون پر تین ہزار تین سو تیرہ دفعہ ان آیتوں کو پڑھکر بہت زور سے دم کرے پھر دن میں تین مرتبہ رات میں ایک دفعہ اس تیل کی ٹانگوں پر مالش کرے انشاءاللہ بہت جلد رعشہ وغیرہ درد جو کچھ ہوگا سب کچھ جاتا رہیگا اور ٹانگیں درست ہو جائینگی آیتیں یہ ہیں اَلَا يَظُنُّ اُولٰٓئِكَ اَنَّهُمۡ مَّبۡعُوۡثُوۡنَ لِيَوۡمٍ عَظِيۡمٍ يَّوۡمَ يَقُوۡمُ النَّاسُ لِرَبِّ الۡعٰلَمِيۡنَ خاصیت مسافرت کی حالت میں اگر چوروں کا ڈر ہو تب کسی کاغذ پر تین مرتبہ ان آیتوں کا لکھکر اسباب کے ساتھ رکھنا مفید ہے انشاءاللہ وہ مال محفوظ رہیگا آیتیں یہ ہیں كَلَّا بَلۡ رَانَ عَلٰى قُلُوۡبِهِمۡ مَّا كَانُوۡا يَكۡسِبُوۡنَ كَلَّاۤ اِنَّهُمۡ عَنۡ رَّبِّهِمۡ يَوۡمَئِذٍ لَّمَحۡجُوۡبُوۡنَ ثُمَّ اِنَّهُمۡ لَصَالُوا الۡجَحِيۡمِ۔ خاصیت اگر سامنے سے کوئی درندہ شیر یا سانپ یا بھینسا وغیرہ آتا ہو تب تین مرتبہ ان ہی مذکورہ آیتوں کو پڑھکر دشمن کیطرف مونہہ کرکے دم کرنا درندوں کی نظروں سے پڑھنے والے کو محفوظ رکھتا ہے اگر گرمی کے رمضان المبارک میں یا کسی دوسرے روزہ میں پیاس شدت سے لگ رہی ہو اسوقت پانی پر تین مرتبہ ان آیتو کو پڑھکر دم کرکے منہ

دہونا فوراً پیاس کو دور کرتا ہے آیتیں یہ ہیں تَعْرِفُ فِیْ وُجُوْهِهِمْ نَضْرَةَ النَّعِیْمِ یُسْقَوْنَ مِنْ رَّحِیْقٍ مَّخْتُوْمٍ خِتٰمُهٗ مِسْكٌ وَفِیْ ذٰلِكَ فَلْیَتَنَافَسِ الْمُتَنَافِسُوْنَ وَمِزَاجُهٗ مِنْ تَسْنِیْمٍ عَیْنًا یَّشْرَبُ بِهَا الْمُقَرَّبُوْنَ

# سورۃ انشقاق

خاصیت بچہ مع الخیر پیدا ہونے کے لیے ایک کاغذ پر بسم اللہ الرحمن الرحیم لکھکر پھر ساری سورت اخلاص لکھکر نیچے اِذَا السَّمَآءُ انْشَقَّتْ وَاَذِنَتْ لِرَبِّهَا وَحُقَّتْ وَاِذَا الْاَرْضُ مُدَّتْ وَاَلْقَتْ مَا فِیْهَا وَتَخَلَّتْ وَاَذِنَتْ لِرَبِّهَا وَحُقَّتْ لکھکر درد زہ والی عورت کے پیٹ پر رکھنا ولادت کی مشکل کو آسان کرتا ہے۔ عمل نہایت مجرب ہے خاصیت اگر مسافر تانبے کے پترہ پر اس مبارک آیت کو کندہ کرا کر اپنے داہنے بازو پر باندہے انشاء اللہ مع الخیر گھر واپس آئے اور اس سفر سے بہت کچھہ نفع حاصل کرے آیت یہ ہے فَاَمَّا مَنْ اُوْتِیَ كِتٰبَهٗ بِیَمِیْنِهٖ فَسَوْفَ یُحَاسَبُ حِسَابًا یَّسِیْرًا وَّیَنْقَلِبُ اِلٰۤى اَهْلِهٖ مَسْرُوْرًا مگر آیت شریف مع بسم اللہ الرحمن الرحیم کے کندہ کرائی جائے اور غسل کرنے کے بعد تعویذ بازو پر باندہا جائے عمل مجرب ہی خاصیت جس کی آنکھہ پھڑکتی ہو اس کے لیے ان مبارک آیتونکا سات مرتبہ پڑھکر مریض کے موہنہ پر دم کرنا اور سات مرتبہ دوبارہ پڑھکر پانی پر دم کر کے پلانا انشاء اللہ تعالیٰ فوراً مرض اور تکلیف کو زائل کرتا ہے آیتیں یہ ہیں فَلَاۤ اُقْسِمُ بِالشَّفَقِ وَالَّیْلِ وَمَا وَسَقَ وَالْقَمَرِ اِذَا اتَّسَقَ لَتَرْكَبُنَّ طَبَقًا عَنْ طَبَقٍ فَمَا لَهُمْ لَا یُؤْمِنُوْنَ ۔ خاصیت سورت انشقاق کا پڑھکر دم کرنا بچھو کے زہر کو زائل کرتا ہے خاصیت عرق گلاب پر دم کر کے بدہضمی والے کو پلانا خدا کے فضل سے شفا بخشتا ہی

# سورۃ البروج

خاصیت وَالسَّمَآءِ ذَاتِ الْبُرُوْجِ سے لیکر عَذَابُ الْحَرِیْقِ تک تیرہ ہزار مرتبہ ایک شخص کا ایک رات اور ایک دن کے عرصہ میں پڑھنا اور نیت اپنے دشمن کے ہلاک ہونے کی کرنا بہت جلد دشمن کو برباد کرتا ہے مگر چوبیس گھنٹے کا روزہ رکھے مغرب کے وقت صرف ایک گھونٹ آب زمزم پر روزہ افطار کرے غسل کرنے کے بعد وظیفہ شروع کرے انشاء اللہ بہت جلد کامیاب ہوگا خاصیت اگر کسی ملک میں ٹڈیاں بہت آتی ہوں ایک ٹڈی کو پکڑ کر اس کے پروں پر ان آیتوں کو لکھکر چھوڑنا ٹڈیوں کے عذاب کو دور کرتا ہے آیتیں یہ ہیں اِنَّ بَطْشَ رَبِّكَ لَشَدِیْدٌ اِنَّهٗ هُوَ یُبْدِئُ وَ یُعِیْدُ خاصیت سرسام والے کو ان مبارک آیتوں کا کورے برتن پر لکھکر پلانا اور اس کے منہ پر چھڑکنا نہایت مفید ہے آیتیں یہ ہیں وَهُوَ الْغَفُوْرُ الْوَدُوْدُ ذُو الْعَرْشِ الْمَجِیْدُ فَعَّالٌ لِّمَا یُرِیْدُ هَلْ اَتٰىكَ حَدِیْثُ الْجُنُوْدِ فِرْعَوْنَ وَ ثَمُوْدَ بَلِ الَّذِیْنَ كَفَرُوْا فِیْ تَكْذِیْبٍ وَّ اللّٰهُ مِنْ وَّرَآئِهِمْ مُّحِیْطٌ بَلْ هُوَ قُرْاٰنٌ مَّجِیْدٌ فِیْ لَوْحٍ مَّحْفُوْظٍ -

# سورۃ الطارق

وَالسَّمَآءِ وَالطَّارِقِ وَمَآ اَدْرٰىكَ مَا الطَّارِقُ النَّجْمُ الثَّاقِبُ اِنْ كُلُّ نَفْسٍ لَّمَّا عَلَیْهَا حَافِظٌ کا تین مرتبہ مع بسم اللہ الرحمن الرحیم پڑھکر سونا رات کی ساری پریشانیاں بدخوابیاں نیند کا اچاٹ ہوجانا چور وغیرہ کی دہشت سے محفوظ رکھتا ہے خاصیت ڈاڑھ کے درد میں زعفران سے موہنہ پر درد کی جگہ ان آیتوں کا لکھنا نہایت مفید ہے آیتیں یہ ہیں وَالسَّمَآءِ ذَاتِ الرَّجْعِ وَالْاَرْضِ ذَاتِ الصَّدْعِ اِنَّهٗ لَقَوْلٌ فَصْلٌ وَّمَا هُوَ بِالْهَزْلِ اِنَّهُمْ یَكِیْدُوْنَ كَیْدًا وَّ اَكِیْدُ كَیْدًا فَمَهِّلِ الْكٰفِرِیْنَ اَمْهِلْهُمْ رُوَیْدًا خاصیت جس گھر میں سانپ

یا بچھو نکلتے ہوں وہاں اس مبارک سورت کا کاغذ پر لکھکر دیوار پر لگانا نہایت مجرب عمل ہے انشاء اللہ پھر کوئی سانپ یا بچھو باہر نظر نہ آئے گا اور اگر باہر نکل بھی آئے گا تو کسی کو اذیت نہ پہنچائے گا۔

## سورۃ الاعلیٰ

جس شخص کا حافظہ خراب ہو مزاج میں بھول زیادہ ہو تین سو تینتالیس مرتبہ عشا کی نماز کے بعد ان مبارک آیتوں کا روزانہ پڑھنا نہایت مجرب ہے چالیس دن کے بعد برسوں کی بھولی ہوئی باتیں یاد آجائیں گی آیتیں یہ ہیں سَنُقْرِئُكَ فَلَا تَنْسٰٓى اِلَّا مَا شَآءَ اللّٰهُ اِنَّهٗ يَعْلَمُ الْجَهْرَ وَمَا يَخْفٰى وَنُيَسِّرُكَ لِلْيُسْرٰى مگر مع بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے پڑھے اور اول آخر تیرہ تیرہ مرتبہ التحیات والا درود پڑھنا بھی لازم ہے۔ خاصیت جس کی کمر میں درد ہو سات تشتریوں پر ان مبارک آیتوں کو لکھکر روغن زیتون سے آیتوں کے نقش کو زائل کر کے درد کی جگہ ملنا نہایت مفید عمل ہے آیتیں یہ ہیں۔ قَدْ اَفْلَحَ مَنْ تَزَكّٰى وَذَكَرَ اسْمَ رَبِّهٖ فَصَلّٰى بَلْ تُؤْثِرُوْنَ الْحَيٰوةَ الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةُ خَيْرٌ وَّاَبْقٰى اِنَّ هٰذَا لَفِي الصُّحُفِ الْاُوْلٰى صُحُفِ اِبْرٰهِيْمَ وَمُوْسٰى ۔ خاصیت مرید اور طالب صادق کو اس مبارک سورت کا اکثر تلاوت کرنا منہ کو نورانی کرتا ہے انشاء اللہ کبھی راہ سلوک میں قبض لاحق نہ ہو گا ہمیشہ انکشاف عجائبات ہوتا رہیگا نسبت میں رات دن ترقی رہیگی۔ واللہ المیسر لکل عسیر فنعم المولیٰ ونعم النصیر

## سورۃ الغاشیہ

ہیضہ یا طاعون کے زمانہ میں اس مبارک سورت کی پہلی آیتیں وَلَا يُغْنِيْ مِنْ جُوْعٍ تک کاغذ پر لکھکر مکان کے دروازہ پر لگانا انشاء اللہ مکان کو اس وبا کے اثر سے محفوظ رکھتا ہے۔ خاصیت جو دماغی دورے سے بیہوش ہو گیا ہو اس

کے ماتھے پران مبارک آیتوں کا زعفران سے لکھنا مرض کے زائل کرنے کے لیے نہایت مفید ہی آیتیں یہ ہیں وُجُوْهٌ یَّوْمَئِذٍ نَّاعِمَةٌ لِّسَعْيِهَا رَاضِيَةٌ فِيْ جَنَّةٍ عَالِيَةٍ لَّا تَسْمَعُ فِيْهَا لَاغِيَةً۔ خاصیت اس مبارک سورت کا پنجگانہ نمازوں کے بعد تلاوت کرنا پڑہنے والے کے دل میں آخرت کا خوف قلب میں رقت اعمال میں اصلاح پیدا کرتا ہے

# سورة الفجر

اگر کسی ظالم کو ہلاک کرنا مقصود ہوان آیتونکو گیارہ ہزار مرتبہ آدہی رات کے بعد باوضو روبقبلہ ہو کر پڑہنا پھر سات بار لکڑی کا دشمن کو برباد کرنے کے تصور سے زمین پر مارنا پھر سات روز تک برابر ایسا ہی کرنا نہایت مفید ہی۔ آیتیں یہ ہیں۔ فَأَكْثَرُوْا فِيْهَا الْفَسَادَ فَصَبَّ عَلَيْهِمْ رَبُّكَ سَوْطَ عَذَابٍ إِنَّ رَبَّكَ لَبِالْمِرْصَادِ خاصیت اگر کسی کا دشمن کسی مقدمے میں گرفتار ہوا اور یہ شخص یہ چاہے کہ میرا دشمن اس مقدمے سے کسی طرح بری ہو سکے تب وہ شخص تانبے کے پترے پر اس آیت کو کندہ کرا کر کسی پرانے قبرستان میں دفن کردے آیتیں یہ ہیں فَيَوْمَئِذٍ لَّا يُعَذِّبُ عَذَابَهُ أَحَدٌ وَّلَا يُوْثِقُ وَثَاقَهُ أَحَدٌ خاصیت جس مریض کی حالت آخری ہو اسے اس مبارک آیتوں کو چینی کی تشتری پر لکھکر آب زمزم سے گھولکر پلانا نزع کی تکلیف کو بفضلہ آسان کرتا ہی آیتیں یہ ہیں يَا أَيَّتُهَا النَّفْسُ الْمُطْمَئِنَّةُ ارْجِعِيْ إِلَىٰ رَبِّكِ رَاضِيَةً مَّرْضِيَّةً فَادْخُلِيْ فِيْ عِبَادِيْ وَادْخُلِيْ جَنَّتِيْ خاصیت رزق کی ترقی کے لیے اس مبارک آیت کا ختم پڑہنا نہایت مجرب ہے۔ ترکیب ختم کی یہ ہے کہ سات روزے رکھے جائیں ہر روز سات مسکینوں اور سات یتیموں کو کھانا کھلایا جائے اور ایک سو کتالیس مرتبہ روزانہ سات روز تک اس سورت کو ایک جگہ ایک مجلس میں پڑہا جائے انشاء اللہ تعالے سارے سال تک روزی فراخ

رہے گی۔

## سورۃ البلد

خاصیت اگر بانجھہ عورت سات دن تک ایام حیض میں چینی کی تشتری پر اس مبارک آیت کو لکھکر پیتی رہے اور جب پاک ہوکر غسل کرے شوہر کے پاس جاے تین ماہ تک ہر مہینہ ایسا ہی کرے انشاء اللہ صاحب اولاد ہوجائے گی آیت یہ ہے لَآ اُقْسِمُ بِهٰذَا الْبَلَدِ وَاَنْتَ حِلٌّ بِهٰذَا الْبَلَدِ وَوَالِدٍ وَّمَا وَلَدَ
خاصیت عقیق کے نگینہ پر مع عدد بسم اللہ کے اس آیت کا کندہ کرا کر پاس رکھنا آخری عمر تک ناک کان آنکھیں سلامت رہنے کا سبب ہوتا ہے آیت شریف یہ ہے اَلَمْ نَجْعَلْ لَّهٗ عَيْنَيْنِ وَلِسَانًا وَّشَفَتَيْنِ وَهَدَيْنٰهُ النَّجْدَيْنِ
خاصیت سورت بلد کا گیارہ مرتبہ روزانہ پڑہنا درد گردہ اور مرگی والے کے لیے نہایت مفید ہے۔

## سورۃ الشمس

جس عورت کے بچہ مرجاتے ہوں اُس کے لیے حمل کے پہلے مہینہ میں پاؤ بھر دیسی اجوائن آدہ پاؤ سیاہ مرچ ڈہائی پاؤ شہد خالص پر چاند کے شروع میں پیر کے دن اشراق کی نماز کے بعد اکتالیس مرتبہ اس مبارک سورت کو پڑھکر دم کرنا پھر روزانہ ایام حمل میں ایک چٹکی اجوائن کی تین دانہ سیاہ مرچ کے ایک اُنگلی شہد کی روزانہ کھانا نہایت مفید عمل ہے اگر بچہ کے دودہ پلانے تک استعمال کیا جائے تو نہایت اولیٰ ہے اگر اشیا ختم ہوجائیں تو دوبارہ پھر پڑھکر تیار کرلی جائیں خاصیت اس سورت کا اشراق کی نماز کے بعد ایک دفعہ پڑہنا فالج لقوہ رعشہ وغیرہ سے بفضلہ تعالےٰ محفوظ رکھتا ہے۔

## سورۃ اللیل

خاصیت رزق کی ترقی کیلئے نوکری لگ جانے کے لیے اس مبارک سورت کا اکتالیس مرتبہ پڑھنا پھر اکتالیس پیسے راہ خدا میں صرف کرنا اکتالیس روز تک برابر یہی عمل کرنا نہایت مفید ہے مگر بدبودار اشیاء کا استعمال کرنا منع ہی ورنہ عمل میں اثر پیدا نہو گا خاصیت اگر کوئی شخص گم ہو جائے اُس کے واپس سلامت آنے کے لیے اس سورت کو ہرن کی کھال پر لکھکر کسی درخت میں لٹکانا نہایت مجرب عمل ہے۔

## سورۃ والضحیٰ

خاصیت دو شخصوں میں ملاپ کرانے کیلئے اس سورت کو اکیس مرتبہ عشاء کی نماز کے بعد پڑھکر سونا پھر صبح کی نماز کے بعد سات مرتبہ درود شریف سات مرتبہ سورۃ والضحیٰ پڑھکر بہت دیر تک حصول مقصود کے لیے دعا کرنا گیارہ دن میں مقصود کو پورا کرتا ہے خاصیت بدخوابی یا سوتے ہوئے ڈرنا رونا ان سب باتوں کو دفع کرنے کے لیے والضحیٰ کا سات مرتبہ روزانہ پڑھکر سونا مفید ہے۔ خاصیت اس مبارک سورت کا تین سو تیرہ دفعہ ۱۲ روز تک روزانہ پڑھنا اور تین غریبوں کو کھانا کھلانا ترقی مال کے لیے تجارت کے چلنے کے لیے نہایت مفید و مجرب ہے۔

## سورۃ الانشراح

خاصیت اس مبارک سورت کا ختم پڑھنا ترقی مدارج دین اور ترقی مراتب دنیا کے لیے نہایت مفید ہی مال بکثرت ہو اولاد نیکبخت پیدا ہو ہر قسم کی عزت آبرو جہان میں نیک نامی حاصل ہو خاندان میں بیماری ہیضہ طاعون داخل نہو الغرض یہ سورت ایک خزانہ ہی عرش الہی کے خزانوں میں سے ہے۔

ترکیب ختم کی یہ ہے کہ ہر روز غسل کرنے کے بعد دو رکعتیں نفل پڑھنے کے بعد سات سو ستره مرتبہ اس مبارک سورت کو دوزانو بیٹھکر پڑھے جب پڑھ چکے تب اخیر میں سات مرتبہ یا ذالجلال والاکرام بلند آواز سے کہکر وظیفہ کو ختم کرے پھر چالیس دن تک اسی طرح کرتا رہے جس وقت چلہ پورہ ہو جائے تب روزانہ اکتالیس مرتبہ اس سورت کو بعد عشاء کے پڑھتا رہے انشاء اللہ عمل قبضہ میں رہیگا اور بجید منافع دارین کے حاصل ہوں گے

## سورہ والتین

خاصیت اگر کوئی شخص چاہے کہ میرے گھر میں لڑکا خوبصورت پیدا ہو حمل کی ابتدا سے نو مہینہ تک برابر سفید چینی کی تشتری پر اس مبارک سورت کو روزانہ لکھکر نہار منہ عورت کو پلائے انشاء اللہ تعالٰے لڑکا خوبصورت پیدا ہوگا۔

## سورۃ اقراء

خاصیت ترقی علم کے لیے امتحان میں پاس ہونے کے لیے سات سو مرتبہ روزانہ اکیس دن تک عشاء کی نماز کے بعد ان مبارک آیتوں کا پڑھنا نہایت مفید ہے آیتیں یہ ہیں اِقْرَأْ بِاسْمِ رَبِّكَ الَّذِیْ خَلَقَ خَلَقَ الْاِنْسَانَ مِنْ عَلَقٍ اِقْرَأْ وَرَبُّكَ الْاَكْرَمُ الَّذِیْ عَلَّمَ بِالْقَلَمِ عَلَّمَ الْاِنْسَانَ مَا لَمْ یَعْلَمْ خاصیت اس مبارک سورت کا صبح کی نماز کے بعد سورج نکلنے سے پہلے سات مرتبہ پڑھنا پھر ایک سجدہ تلاوت کرنا سجدہ میں حسبی اللہ نعم الوکیل نعم المولی ونعم النصیر سات مرتبہ کہنا جوڑوں کے درد کے زائل کرنے کے لیے نہایت مفید عمل ہے خاصیت تانبے کی تختی پر اس مبارک سورت کو کندہ کرا کر بچہ کے گلے میں ڈالنا ام الصبیان کے مرض سے بچہ کو محفوظ رکھتا ہے۔

## سورۃ القدر

خاصیت اس مبارک سورتکا ماہ رمضان میں ایک سو تیرہ دفعہ روزانہ تلاوت کرنا انسان کو پاک باطن بناتا ہے خاصیت سر کے درد کے لیے اس مبارک سورت کا زعفران سے مریض کے ماتھے پر لکھنا درد کو دور کرتا ہے خاصیت خفقان کے دور کرنے کے لیے اس مبارک سورت کا تین مرتبہ چنبیلی کے پھول پر پڑھکر دم کرنا پھر پھول کو دیر تک سونگنا چالیس روز تک برابر دن میں تین مرتبہ ایسا ہی کرنا نہایت مفید ہے

## سورۃ البینہ

خاصیت اس مبارک سورت کو عشاء کی نماز کے بعد ایک مرتبہ پڑھنا نفاق سے دل کو پاک کرتا ہے خاصیت نکسیر کے روکنے کے لیے اس سورت کو تین بار پڑھکر ملتانی مٹی پر دم کرکے وہ ملتانی ماتھے پر لگانا نہایت مفید ہے۔

## سورۃ الزلزال

خاصیت اس مبارک سورت کا کاغذ پر لکھکر آسیب زدہ مکان میں لگانا مکان کو آسیب کے خلل سے پاک کرتا ہی خاصیت رات کو تین مرتبہ اس مبارک سورت کو پڑھکر سونا ٹھیک وقت پر بیدار کرتا ہے یعنی جس وقت بیدار ہونا مقصود ہو اُسی وقت آنکھ کھل جائے گی۔

## سورۃ العادیات

خاصیت اگر کسی جانور یا آدمی کو نظر ہو جائے اس پر سات مرتبہ اس مبارک سورت کا پڑھکر دم کرنا بد نظر کے اثر کو زائل کرتا ہے

## سورۃ القارعۃ

خاصیت اس مبارک سورت کو بامعنی پڑہنا پھر معنی میں غور کرنا گہرا فکر کرنا دل میں خوف الہی پیدا کرتا ہے بفضلہ عمل صالح کی توفیق بخشتا ہے۔

## سورۃ التکاثر

خاصیت اس مبارک سورت کا جمعرات شب جمعہ کو ایک سو تیرہ مرتبہ پڑہنا جس مردہ کو خواب میں دیکھنا منظور ہو اس مردہ کو پڑہنے والے کے سامنے لاتا ہے اور باہم باتیں کرنے کا موقع دیتا ہے عمل مجرب ہے۔

## سورۃ العصر

خاصیت اس مبارک سورت کا سات مرتبہ پڑھکر مصیبت زدہ شخص پر دم کرنا اس کے غم کو دور کرتا ہے خاصیت سرمہ کی سلائی پر تین مرتبہ پڑھکر سرمہ لگانا آنکھوں کی بیماریوں کو دفع کرتا ہے

## سورۃ الہمزۃ

خاصیت دشمن کے شر سے محفوظ رہنے کے لیے اس مبارک سورت کو گیارہ مرتبہ روزانہ پڑہنا مقصود حاصل کرتا ہے

## سورۃ الفیل

خاصیت دشمن کے شر سے محفوظ رہنے کے لیے نہایت مجرب عمل ہے اور وہ یہ ہے کہ کہیعص حمعسق یہ دس حرف ہیں کاف سے شروع کرے ق پر ختم کرے

ہر حرف کے ساتھ ایک انگلی بند کرے مگر اس طرح کہ سب سے داہنے ہاتھ کا انگوٹھا بند کرے پھر اسی طرح برابر سے بند کرتا چلا جائے سب سے آخر ق پر بائیں ہاتھ کا انگوٹھا بند کرے پھر جب دسوں انگلیاں بند ہو جائیں تب آہستہ سی یہ سورت پڑھنی شروع کرے جب تَرْمِیْهِمْ کے لفظ پر آئے تو اس لفظ کو دس مرتبہ کہے اور ہر دفعہ اس لفظ کے پڑھنے کے ساتھ ایک انگلی کھولتا چلا جائے پھر باقی سورت ختم کرے انشاء اللہ تعالےٰ بالضرور دشمن کے شر سے محفوظ رہیگا

## سورۃ القریش

خاصیت - آندھی کا طوفان مینہ کا طوفان دفع کرنے کے لیے اس مبارک سورت کو گیارہ بار پڑھنا نہایت مفید ہے خاصیت چاندی کے پترہ پر اس مبارک سورت کا محرم کی دسویں تاریخ کو کندہ کرا کر دوکان پر لگانا دوکان کی ترقی کے لیے نہایت مجرب ہی -

## سورۃ الماعون

خاصیت دشمن کے برباد کرنے کے لیے نہایت مفید ہی اندھیری رات میں متواتر تین رات تک وتر ایک ہزار ایک سو ایک مرتبہ اس سورت کا پڑھنا اور نیت دشمن کے ہلاک ہونیکی کرنا دشمن کو جلد تباہ کرتا ہے یہ روحانی تیر ہی نہ جسمانی

## سورۃ الکوثر

خاصیت لاولد شخص کا اس مبارک سورت کو پانسو مرتبہ روزانہ تین ماہ تک پڑھنا بفضلہ صاحب اولاد کرتا ہی خاصیت جس شخص کی اولاد زندہ نہ رہتی ہو وہ اگر اس سورت کو سات سو دفعہ صبح کی نماز کے بعد اکتالیس روز تک پڑھیگا انشاء اللہ تعالےٰ اُس کی اولاد زندہ رہے گی اور ہمیشہ کو اُسکا نام جاری رہیگا الغرض ہر ایک مراد کے حاصل ہونے کے لیے اس سورت کا پڑھنا مفید ہی

## سورۃ الکافرون

خاصیت اس سورت کا ہمیشہ پڑہنا کفر سے نفاق سے دل کو دماغ کو محفوظ رکھتا ہے اور خاتمہ بالخیر ہونے کی امید قائم کرتا ہے

## سورۃ النصر

خاصیت ہر ایک مراد کے حاصل ہونے کے لیے اس سورت کو ایک سو تئیس دفعہ سترہ دن تک پڑھنا نہایت مفید ہے خاصیت پنجگانہ نمازوں کے بعد سات مرتبہ اس سورت کا پڑھنا اڑی مشکلوں کے کھولنے کے لیے مفید ہے

## سورہ تبت

خاصیت اس سورۃ کا تانبے کے پترہ پر کندہ کراکر دشمن کے باغ کے کنوے میں ڈالنا باغ کو برباد کرتا ہے باغ کی زمین مین دفن کرنا باغ کے پہلوں میں نقصان پیدا کرتا ہے

## سورۃ الاخلاص

یہ مبارک سورت وہ ہے جس کے تین مرتبہ پڑہنے سے سارے قرآن مجید کا ثواب ملتا ہے اسکے دس بار پڑہنے سے ایک محل جنت میں تیار ہوتا ہے اس سورتکو راتکے وقت دو سو مرتبہ پڑہنے سے دو سو برس کی عبادت کا ثواب ملتا ہے اسکا ہمیشہ پڑہنے والا ایمان پر مرتا ہے الغرض اسکے ثواب لا انتہا ہیں۔

## سورۃ الفلق و سورۃ الناس

خاصیت اِن دونوں سورتوں کا بچوں پر دم کرنا نظر سے جادو سے جن آسیب کے خلل سے جملہ آفات سے بچونکو محفوظ رکھتا ہے بڑے آدمی کا پڑہنا اسکو ہر ایک قسم کی آفات سے بچاتا ہے رات کو سوتے ہوئے پڑھکر سونا خواب میں غسل کی ضرورت ہو جانے سے بچاتا ہے حدیث شریف میں ان سورتونکو حفاظت کا قلعہ فرمایا ہے خاصیت علیحدہ اس مبارک سورت کا عصر کی نماز کے بعد تیرہ مرتبہ تلاوت کرنا قیامت کا خوف دل میں پیدا کرتا ہے خاصیت اس مبارک سورت کا سترہ مرتبہ روزانہ سات دن چار تولہ باجرہ کے

آئے پر پڑھکر دم کرنا پھر اُسے روزانہ مرغ کے سفید چوزہ کو کھلانا آٹھویں روز اس بچہ کو ذبح کر کے اس کے گوشت کو تین حصہ کر کے تین روز تک روزانہ ایک حصہ کی یخنی بنا کر پلانا بچہ کو مسان کے مرض سے محفوظ رکھتا ہی عنہ ۲ اس مبارک سورت کو دشمن کافر کے برباد کرنے کے لیے پڑھنا نہایت مفید ہی ترکیب پڑھنے کی یہ ہی کہ سات دن تک متواتر روزہ رکھکر پرہیز جلالی کر کے روزانہ سات سو تیرہ مرتبہ اس مبارک سورت کو فجر کی نماز کے بعد دوپہر تک پڑھے مگر جسوقت یَوْمَ یَکُوْنُ النَّاسُ کَالْفَرَاشِ الْمَبْثُوْثِ آیت پر آئے تو یہاں دشمن کے غارت ہونے کا تصور کرے اور اسی طرح عمل پورا کرے انشاءاللہ سات روز کے عرصہ میں مقصود حاصل ہوگا ناجائز وجہ میں اس عمل کا کرنا منع ہے ورنہ خدشہ اپنی جان کا ہی احتیاط شرط ہے ۔ سورہ ۱۰۳ خاصیت جو شخص بخیل ہو مال کی زکواۃ نہ دیتا ہو اور وہ چاہے کہ میری بخل کی صفت جاتی رہی اکیس مرتبہ صبح کی نماز کے بعد اس سورت کے معنی پر غور کر کے پڑھے انشاء اللہ تعالےٰ ساری رذیل خصلتیں جاتی رہینگی للغائب جس شخص کا کوئی عزیز قریب مرجائے اور اسکا غم کسی طرح اُسکے دل سے کم نہوتا ہو اُس شخص کے غم رفع کرنے کے لیے سورت العصر کا بینتالیس مرتبہ پڑھکر پانی پر دم کر کے پلانا نہایت مفید ہی تین روز تک برابر ایسا ہی کیا جائے ۔ ۱۰۸ خاصیت سورت الکوثر کا تانبے کے پترہ پر کندہ کرا کر دکان میں لگانا تجارت میں برکت دیتا ہے خاصیت اس مبارک سورت کا ایکسو مرتبہ پڑھکر مریض کو پلانا بفضلہ تعالےٰ شفا بخشتا ہے مسلمانو اس مبارک سورت میں رحمت اور عطائے الہی کا خزانہ مخفی ہے ۱۱۳ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ مَا سَأَلَ سَائِلٌ وَّلَا اسْتَعَاذَ مُسْتَعِیْذٌ بِمِثْلِہِمَا حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے کہ سورت الفلق سے بہتر کوئی دعا پناہ کے متعلق نہیں ہے دوسری حدیث میں موجود ہے کہ معوذتین کے مثل پناہ پکڑنے کے باب میں کوئی سورت میرے اوپر نازل نہیں ہوئی لوگوں اس حفاظت کے قلعہ کی نگرانی کرو اور اُسکے پناہ میں آرام لو

## تیسرا باب طب نبوی صلی اللہ علیہ وسلم کے بیان میں

جو روحانی طور سے حضور اکرم نے مختلف مرضوں کے علاج فرمائے ہیں حضور اکرم کا ارشاد ہے کہ حق تعالیٰ فرماتا ہے وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْآنِ مَا هُوَ شِفَاءٌ وَرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِينَ خلاصہ آیات قرآنی کل امراض کا علاج ہے بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ سے وَالنَّاسِ تک ایک ایک آیت سارے جہان کے مرضوں کا کامل علاج ہے مگر پڑھنے والا پاک باطن ہونا مناسب ہے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا پہلا رقیہ یا دعا جو ہر ایک مرض کے لیے نہایت مفید ہے جسے ابوداؤد نے اپنے سنن میں ابی درداء رضی اللہ عنہ سے یوں روایت کیا ہے کہ فرمایا حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ جو شخص خود بیمار ہو یا اسکا کوئی عزیز قریب بیمار ہو وہ شخص یہ دعا پڑھکر دم کرے اَللّٰهُمَّ اَنْتَ رَبُّنَا اللّٰهُ الَّذِیْ فِی السَّمَاءِ تَقَدَّسَ اسْمُكَ اَمْرُكَ فِی السَّمَاءِ وَالْاَرْضِ كَمَا رَحْمَتُكَ فِی السَّمَاءِ فَاجْعَلْ رَحْمَتَكَ فِی الْاَرْضِ وَاغْفِرْ لَنَا حُوْبَنَا وَخَطَايَانَا اَنْتَ رَبُّ الطَّيِّبِيْنَ اَنْزِلْ رَحْمَةً مِّنْ عِنْدِكَ شِفَاءً مِّنْ شِفَائِكَ عَلٰى هٰذَا الْوَجَعِ اس دعا کو مریض کے سینہ پر یا جہاں درد ہو یا زخم ہو اس جگہ ہات رکھکر تین مرتبہ یا پانچ یا سات یا گیارہ مرتبہ پڑھکر دم کرے انشاء اللہ مریض بہت جلد اچھا ہوگا متواتر تین دنتک اس عمل کو کیا جائے دوسرا روحانی رقیہ یا منتر یا دعا جو عام طور سے ہر ایک بیماری کا علاج ہے مسلم شریف میں وارد ہے کہ ایک وقت حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم بیمار تھے جناب جبرئیل علیہ السلام تشریف لائے اور حضور اکرم نے یہ دعا پڑھکر دم کیا بِسْمِ اللّٰهِ اَرْقِيْكَ مِنْ كُلِّ شَيْءٍ يُّؤْذِيْكَ مِنْ كُلِّ نَفْسٍ اَوْ عَيْنٍ حَاسِدٍ اَللّٰهُ يَشْفِيْكَ بِاسْمِ اللّٰهِ اَرْقِيْكَ وضو کرنیکے بعد سات مرتبہ اس دعا کو پڑھکر مریض پر دم کرنا ہر ایک مرض کے لیے نہایت مفید ہے جسوقت یہ دعا پڑھی جائے تو پڑھنے والیکو مناسب ہے کہ مریض کے سینہ یا جس جگہ درد وغیرہ تکلیف ہو ہاتھ رکھے۔

### تیسرا روحانی اور پاک رقیہ

تمام آفتوں سے محفوظ رہنے کے لیے اَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّامَّةِ مِنْ كُلِّ شَيْطَانٍ وَّهَامَّةٍ وَّمِنْ كُلِّ عَيْنٍ لَامَّةٍ اَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ التَّامَّاتِ الَّتِیْ لَا يُجَاوِزُهُنَّ بَرٌّ وَّلَا فَاجِرٌ

مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ وَبَرَءَ وَذَرَءَ وَمِنْ شَرِّ مَا يَنْزِلُ مِنَ السَّمَاءِ وَمِنْ شَرِّ مَا يَعْرُجُ فِيهَا وَمِنْ شَرِّ مَا يَخْرُجُ مِنْهَا وَمِنْ شَرِّ فِتَنِ اللَّيْلِ وَالنَّهَارِ وَمِنْ شَرِّ طَوَارِقِ اللَّيْلِ وَالنَّهَارِ إِلَّا طَارِقًا يَطْرُقُ بِخَيْرٍ يَا رَحْمٰنُ اس دعا کو صبح تین دفعہ شام کو تین دفعہ پڑھنا سارے جہان کی آفتوں سے خدا کے فضل سے محفوظ رکھتا ہے عمل عجیب ہے چوتھا مبارک رقیہ تمام بلاؤں سے محفوظ رہنے کے لیے جو حضرت انس نے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے نقل فرمایا بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ إِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ جو شخص دس مرتبہ پڑھیگا وہ گناہوں سے ایسا پاک ہو جائے گا جیسے اپنی ماں کے پیٹ سے آج ہی پیدا ہوا ہے اور دنیا کی ستر بلاؤں سے محفوظ ہو جائے گا جن میں جذام کی بیماری برص کے داغ آسیب بھوت پلید کا خلل بھی شامل ہے اس مبارک دعا کے پڑھنے سے ستر بڑی بڑی مہلک بیماریاں دور ہو جاتی ہیں حضور اکرم نے ستر میں کل تین کا نام ظاہر کیا ہے باقی سڑسٹھ اور سخت سے سخت مرض ہیں جن سے اس دعا کے پڑھنے والے کو اللہ تعالے محفوظ رکھتا ہے پانچواں رقیہ یا دعا سارے امراض سے محفوظ رہنے کے لیے فرمایا جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ جو شخص صبح کو تین مرتبہ شام کو تین مرتبہ اس دعا کو پڑھیگا کوئی شدید مرض اچانک بلا اُسے نہ پہنچے گی دعا یہ ہے بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِيْ لَا يَضُرُّ مَعَ اسْمِهٖ شَيْءٌ فِي الْاَرْضِ وَلَا فِي السَّمَاءِ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ہر ایک مسلمان پر لازم ہے کہ صبح کی نماز کے بعد اور عشاء کی نماز کے بعد ضرور تین تین مرتبہ اس دعا کو پڑھے۔

## فاقہ کا علاج

حضرت علی بن ابی طالب سے روایت ہے کہ جو شخص ہر روز صبح کو اور شام کو یہ کلمات طیبات سو مرتبہ پڑھیگا وہ فقر فاقہ سے محفوظ رہے گا غنا کا دروازہ اُس پر کھل جائیگا اُسے قبر میں کسی طرح کی وحشت نہ ہوگی اُسکے لیے جنت کا دروازہ کھل جائے گا دعا یہ ہے لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْمَلِكُ الْحَقُّ الْمُبِيْنُ۔

وَمِنْ شَرِّ مَا ذَرَأَ فِي الْاَرْضِ

## بچھو کے کاٹنے کا علاج

حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم ایک دن نماز پڑھتے تھے ایک خبیث بچھو نے جناب کے پیر میں ڈنک مارا جسکے سبب حضور کو سخت تکلیف ہوئی جناب نے تھوڑا سا نمک اور پانی منگا کر نمک کو پانی میں گھولکر زخم پر لگایا اور قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ اخیر تک اور قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ آخیر تک قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ اخیر تک پڑھکر تکلیف کی جگہ دم کرنا شروع کیا تھوڑی سی دیر میں بالکل آرام ہوا ساری تکلیف جاتی رہی ہر ایک مسلمان اسوقت میں ایسا کرسکتا ہے انشاء اللہ ضرور اس عمل سے بچھو کے کاٹنے کی تکلیف رفع ہو جائے گی۔

## چھٹا روحانی رقیہ یا منتر یا دعا

جسکے صبح اور شام پڑھنے سے انسان ہر ایک قسم کی بیماری سے سانپ بچھو شیر وغیرہ موذیات کی اذیت سے محفوظ رہیگا اَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّامَّاتِ كُلِّهَا مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ يَا اَرْضُ رَبِّي وَرَبُّكِ اللّٰهُ اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنْ شَرِّكِ وَمِنْ شَرِّ مَا فِيْكِ وَمِنْ شَرِّ مَا يَدُبُّ عَلَيْكِ اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنْ اَسَدٍ وَّاَسْوَدَ مِنَ الْحَيَّةِ وَالْعَقْرَبِ وَمِنْ سَاكِنِ الْبَلَدِ وَمِنْ وَّالِدٍ وَّمَا وَلَدَ ۔ اس حدیث کو مسلم اور ابوداود نے نقل کیا ہے اس دعا کو سات دفعہ صبح کو سات دفعہ شام کو پڑھنا ساری موذیات اور ہر ایک قسم کی بلاؤں سے خدا کے حکم سے محفوظ رکھتا ہے اور یہ وہ سچے موتی ہیں جو خاص نورانی صدف مبارک سینۂ سید المرسلین سے نکلکر آئے ہیں مسلمان اس کی قدر کریں۔

## جن بھوت آسیب کے دفعہ کرنیکا مجرب علاج

حیوۃ الحیوان میں دلائل النبوت امام بیہقی سے منقول ہے ایک دن حضرت سماک بن خرشہ رضی اللہ عنہ نے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت مبارک میں حاضر ہوکر عرض کیا کہ یا رسول اللہ رات کو میرے مکان میں چکی چلنے کی آواز آئی پھر یک بیک متواتر بجلی چمکتی نظر آئی جب غور سے دیکھا تو ایک کالی گھٹا سی مکان کے صحن میں

معلوم ہوئی اُس کالی گھٹا میں سے انگارے میری طرف کو اڑتے ہوئے آئے حضور اکرم
نے یہ سنکر فرمایا کہ تیرے گھر میں جن ہے اے سماک تم قلم دوات کاغذ لاؤ میں اُس جن کو نامہ
لکھتا ہوں میرا نامہ اُس جن کو دکھانا حضرت سماک رضی اللہ عنہ قلم دوات لائے حضور
اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے جنات کے نام نامہ فرمان عالیشان تحریر کرایا۔

## حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا خط روئے زمین کے جنات کے نام

حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے فرمایا کہ اے علی لکھو بسم اللہ
الرحمٰن الرحیم ھٰذَا الْکِتَابُ مِنْ مُحَمَّدٍ رَّسُوْلِ رَبِّ الْعَالَمِیْنَ اِلٰی مَنْ یَّطْرُقُ الدَّارَ مِنَ الْعُمَّارِ
وَالزُّوَّارِ اِلَّا طَارِقًا یَطْرُقُ بِخَیْرٍ اَمَّا بَعْدُ فَاِنَّ لَنَا وَلَکُمْ فِی الْحَقِّ سِعَۃً فَاِنْ کُنْتَ عَاشِقًا مُوْلِعًا
اَوْ فَاجِرًا مُقْتَحِمًا فَھٰذَا کِتَابُ اللّٰہِ یَنْطِقُ عَلَیْنَا وَعَلَیْکُمْ بِالْحَقِّ اِنَّا کُنَّا نَسْتَنْسِخُ مَا کُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ
وَرُسُلُنَا یَکْتُبُوْنَ مَا تَمْکُرُوْنَ اُتْرُکُوْا صَاحِبَ کِتَابِیْ ھٰذَا وَانْطَلِقُوْا اِلٰی عَبَدَۃِ الْاَصْنَامِ
وَاِلٰی مَنْ یَّزْعَمُ اَنَّ مَعَ اللّٰہِ اِلٰھًا اٰخَرَ لَا اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ کُلُّ شَیْءٍ ھَالِکٌ اِلَّا وَجْھَہٗ لَہُ الْحُکْمُ
وَاِلَیْہِ تُرْجَعُوْنَ حٰمٓ لَا یُنْصَرُوْنَ حٰمٓ عٓسٓقٓ تَفَرَّقَ اَعْدَاءُ اللّٰہِ وَبَلَغَتْ حُجَّۃُ اللّٰہِ
وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ ۔ فَسَیَکْفِیْکَھُمُ اللّٰہُ وَھُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ

حضور اکرم نے اس نامہ مبارک کو حضرت علیؓ سے لکھوا کر حضرت سماک کو عطا فرمایا سماک
نے رات کو حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا وہ نامہ اپنے تکیہ کے نیچے رکھ لیا تھوڑی دیر بعد
مکان کے اندر سے رونے فریاد کرنے کی آواز آئی ہائے مر گیا ہائے جل گیا اے سماک میں
اب نہ تیرے گھر آؤنگا نہ تیرے ہمسایہ میں ہونگا مجھے معاف کر دے چھوڑ دے حضرت سماک
نے کہا کہ میں جب تک حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے عرض نہ کرونگا ہرگز نہ چھوڑونگا
حضرت سماک نے صبح کی نماز حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے پیچھے پڑھی اور رات کا واقعہ
عرض کیا حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اے سماک جنات کی قوم پر رحم کر نامہ شریف
ہٹا لے خدا کی قسم قیامت تک جنات اسی طرح عذاب میں مبتلا رہیں گے حضرت سماک
نے وہ نامہ شریف تکیہ کے نیچے سے ہٹا لیا وہ سارے جنات غائب ہوئے اور پھر اُس

مکان میں کبھی نہ آئے لوگوں یہ حضور کا فرمان نامہ مبارک سارے جہان کے جنات کے نام پر لکھا ہوا ہے جس کسی شخص کے مکان میں جن بھوت آسیب کا خلل ہو اس نامہ مبارک کو لکھکر مکان میں رکھنا جس شخص پر جن آتا ہو یہ نامہ مبارک لکھکر آسیب زدہ کو دکھانا نہایت مفید اور بیحد مجرب ہے ہر ایک مسلمان کو اس پر عملدر آمد کرنا مناسب ہے مگر اس نامہ مبارک کی زکواۃ دینی لازمی ہے بغیر زکواۃ دیئے کامل اثر نہو گا کیونکہ ہماری زبانیں خراب ہیں ہمارے منہ بدبودار ہیں اس لیے اس نامہ کا کچھ زیادہ مرتبہ تلاوت کرنا اسکی زکواۃ ہے اور اس میں زیادہ نفع کی امید ہے زکواۃ کی ترکیب یہ ہے کہ رات کو آدھی رات کے بعد غسل کرے غسل کے بعد بارہ رکعت تہجد کی پڑھے اس کے بعد ایک ہزار مرتبہ اللّٰھم صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ نَبِیِّ الْمَبْعُوْثِ اِلَی الْاِنْسِ وَالْجِنِّ وَالْاَسْوَدِ وَالْاَحْمَرِ وَالْاَصْغَرِ وَالْاَکْبَرِ صَاحِبِ الْکَوْثَرِ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ اس کے بعد ایک سو اکتیس مرتبہ نامہ شریف تلاوت کرے اسکے بعد اس نامہ کو سفید کاغذ پر دیسی سیاہی سے لکھکر آسیب زدہ کو دکھائے یا مکان میں رکھدے انشاء اللہ اُسی دن ہمسایہ تک سے سارے جنات آسیب بھوت پلید سب کافور ہو جائیں گے عمل نہایت مجرب ہے اس خاکسار کاتب الحروف نے بذات خاص بارہا آزمایا نہایت مجرب پایا مجھے امید ہے کہ مسلمان اس روحانی فیض سے محروم نہ رہیں گے اور جب کسی صاحب کو آرام یا نفع ہو گا اس عاجز محمد ابراہیم کے لیے ضرور دعا خیر فرمائیں گے۔

## سفلی جادو کا علاج

مواہب لدنیہ میں کتاب مدخل سے نقل کیا ہے کہ شیخ ابو محمد مرجانی سے جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے خواب میں تشریف لا کر یہ علاج تلقین فرمایا تھا خدا کے فضل سے عمل نہایت باثیر ہے ایکمرتبہ لَقَدْ جَآءَکُمْ رَسُوْلٌ آخر سورت تک ایکمرتبہ آیت وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا ھُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَۃٌ لِّلْمُؤْمِنِیْنَ ایکمرتبہ لَوْ اَنْزَلْنَا ھٰذَا الْقُرْاٰنَ عَلٰی جَبَلٍ آخر سورت تک قُلْ ھُوَ اللّٰہُ قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ کاغذ یا چینی کی رکابی پر لکھکر پھر یہ دعا لکھی جائے اَللّٰھُمَّ اَنْتَ

المُحیی وَ اَنتَ المُمِیتُ وَ اَنتَ الخَالِقُ وَ اَنتَ البَادِئُ وَ اَنتَ المُبلِی وَ اَنتَ الثَّانِی خَلَقتَنَا مِن مَّاءٍ مَّھِینٍ وَ جَعَلتَنَا فِی قَرَارٍ مَّکِینٍ اِلیٰ قَدَرٍ مَّعلُومٍ اَللّٰھُمَّ اِنِّی اَسئَلُکَ بِاَسمَائِکَ الحُسنٰی وَ صِفَاتِکَ العُلیَا یَا مَن بِیَدِہٖ الاِبتِلَاءُ وَ المُعَافَاتُ وَ الشِّفَاءُ وَ الدَّوَاءُ اَسئَلُکَ بِمُعجِزَاتِ نَبِیِّکَ مُحَمَّدٍ وَ بَرَکَاتِ خَلِیلِکَ اِبرَاھِیمَ وَ حُرمَۃِ کَلِیمِکَ مُوسٰی عَلَیھِمُ السَّلَامُ اَللّٰھُمَّ اشفِہٖ وہ رکابی کے نقش حروف کو گھولکر مریض کو پلائے جائیں۔ پھر متواتر سات دنتک سورج سے پہلے یہ عمل کیا جائے انشاء اللہ کیسا ہی جادو ہو گا اُتر جائیگا مریض تندرست ہو جائے گا عمل نہایت متبرک خود فخر المرسلین صلی اللہ علیہ وسلم کا تلقین فرمایا ہوا ہے۔

## ہر ایک قسم کے غم حزن رنج رفع ہونے کا علاج

بخاری مسلم میں حضرت ابن عباس سے روایت ہے کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو جب کسی قسم کا رنج ہوتا تب حضور اس دعا کو پڑہتے تھے لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ العَظِیمُ الحَلِیمُ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ رَبُّ العَرشِ العَظِیمِ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ رَبُّ السَّمٰوٰتِ وَ الاَرضِ رَبُّ العَرشِ الکَرِیمِ۔ مسلمانوں اگر کسی کا عزیز قریب مرجائے یا کسی کا مال کہو یا جائے یا کوئی اور صدمہ عظیم ایسا پیدا ہو جائے جسکی برداشت نہ ہو سکے ایسے سخت وقت میں اس دعا کا پڑہنا ایک قلم دل سے رنج کو دور کرتا ہے جسطرح کانٹا نکل جانے سے راحت معلوم ہوتی ہے اسیطرح دس بارہ دفعہ کے پڑہنے سے رنج کی کمی معلوم ہو گی بعض علمانے اس دعا کو اسم اعظم بھی فرمایا ہے بہر صورت نہایت مفید دعا ہے اور کیوں نہو مولا کی تعریف اور پھر سید الاولین و آخرین کی زبان مبارک سے نورٌ علیٰ نور

## فقر اور تنگی معاش کا علاج

مواہب لدنیہ میں روایت ہی کہ ایک شخص حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا اور یہ عرض کیا کہ حضور دنیا میری طرف سے پیٹھ پھیر کر چلی گئی حضور نے

فرمایا کہ ملائکہ کی تسبیح پڑہا کر عرض کیا کہ حضور ملائکہ کی تسبیح کیا ہی حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ صبح صادق کے بعد سورج نکلنے سے پہلے سبحان اللہ وبحمدہ سبحان العظیم سو مرتبہ استغفار سو مرتبہ یہ سُنکر وہ شخص چلا گیا اور چند روز کے بعد آیا اور عرض کیا کہ حضور خدا نے مجھے اتنا دیا کہ میرے گھر میں رہنے کو جگہ نرہی۔

## بدخوابی بیچینی نیند نہ آنے کا علاج

ترمذی شریف میں حضرت برید سے روایت ہی کہ ایک دن حضرت خالد نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے رات کی بیچینی نیند نہ آنے کی شکایت کی حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اے خالد جب سونے کے بستر پر لیٹو تب یہ دعا پڑہو اَللّٰھُمَّ رَبَّ السَّمٰوٰتِ السَّبْعِ وَمَا اَظَلَّتْ وَرَبَّ الْاَرَضِیْنَ وَمَا اَقَلَّتْ وَرَبَّ الشَّیَاطِیْنِ وَمَا اَضَلَّتْ کُنْ لِیْ جَارًا مِّنْ شَرِّ خَلْقِکَ کُلِّھِمْ جَمِیْعًا اَنْ یَّفْرُطَ عَلَیَّ اَحَدٌ مِّنْھُمْ اَوْ یَبْغِیَ عَلَیَّ عَزَّ جَارُکَ وَجَلَّ ثَنَاؤُکَ وَلَا اِلٰہَ غَیْرُکَ مواہب لدنیہ میں جامع حمیدی سے منقول ہے کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم درد سے پناہ مانگتے اور درد کے وقت یہ دعا پڑہتے تھے بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ بِسْمِ اللّٰہِ الْکَبِیْرِ اَعُوْذُ بِاللّٰہِ الْعَظِیْمِ مِنْ شَرِّ کُلِّ عِرْقٍ نَّعَّارٍ وَّ مِنْ شَرِّ حَرِّ النَّارِ اس دعا کو پہلے پانچ مرتبے پھر دوبارہ سات مرتبے پھر گیارہ مرتبے پڑھکر درد کو جھاڑنا نہایت مفید ہی ہر دفعہ درد کی جگہ پڑہنے والا یا خود مریض اپنے ہاتھ سے پکڑے جب دم کرنے والا ایک دفعہ دم کرے ہاتھ درد کی جگہ سے ہٹا لیا جائے اگر آرام نہو تو پھر اُسی طرح درد کی جگہ کو پکڑ کر دعا پڑھ کر دم کیا جائے انشاء اللہ تین مرتبہ دم کرنے کے بعد درد میں بہت سکون اور آرام آجائے گا اگر آرام نہو پھر چار گھنٹے کے بعد اسی طرح درد کو جھاڑا جائے دن میں دو دفعہ اس عمل کو کیا جائے۔ انشاء اللہ بالکل آرام ہو جائے گا۔

## مبارک رقیہ یا دعا سر کے درد اور ورم کا علاج

مواہب لدنیہ میں ابن انسی سے منقول ہی کہ حضرت اسماء بنت ابی بکر الصدیق رضی اللہ

مبارک رقیہ یا دعا سر کے درد اور ورم کا علاج

عنہما نے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی حضور میں سر کے درد اور ورم کی شکایت کی حضور
اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنا ہاتھ حضرت اسماء کے سر کے دوپٹہ کے اوپر سے سر پر رکھا
اور یہ کلمات طیبات پڑھکر درد اور ورم جھاڑا بِسْمِ اللّٰہِ اَذْھِبْ عَنْھَا سُوْءَہٗ وَفُحْشَہٗ
بِدَعْوَتِ نَبِیِّكَ الطَّیِّبِ الْمُبَارَكِ الْمُبِیْنِ. عِنْدَكَ بِسْمِ اللّٰہِ تین مرتبہ اسے پڑھکر جھاڑا پھر حضرت اسماء
کو حکم دیا کہ تم خود اسی طرح جھاڑنا حضرت اسماء نے تین روز تک اسی طرح پڑھ کر جھاڑا
خدا کے فضل سے درد بھی جاتا رہا اور ورم بھی نہ رہا۔

## نکسیر بند کرنے کا عمل

جس شخص کی نکسیر جاری ہو اس کے ماتھے پر مشک زعفران سے اس آیت کا لکھنا
نہایت مفید ہے وَقِیْلَ یٰاَرْضُ ابْلَعِیْ مَاءَكِ وَیٰسَمَاءُ اَقْلِعِیْ وَغِیْضَ الْمَاءُ وَقُضِیَ الْاَمْرُ
تین گھنٹہ کے بعد ان آیات کو دھو کر وہ پانی سر میں ڈال لیا جائے اور اسکی جگہ سورۃ
فاتحہ ماتھے پر لکھی جائے انشاء اللہ اسی دن نکسیر بند ہو جائے گی۔

## مبارک رقیہ یا دعا ڈاڑھ کے دانتونکے درد کا علاج

مواہب حمیدی سے منقول ہے کہ ایک دن بی بی فاطمہ زہرا رضی اللہ عنہا اپنے
ڈاڑھ دانتوں کے درد کی شکایت لیکر حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر
ہوئیں حضور اکرم نے اپنی انگلی بی بی فاطمہؓ کے دانتوں پر رکھکر فرمایا بِسْمِ اللّٰہِ وَبِاللّٰہِ
اَسْئَلُكَ بِعِزَّتِكَ وَجَلَالِكَ وَقُدْرَتِكَ عَلٰی كُلِّ فَاتٍ مَرْیَمَ لَمْ تَلِدْ غَیْرَ عِیْسٰی مِنْ رُوْحِكَ
وَكَلِمَتِكَ اَنْ تَشْفِیَ مَا بِفَاطِمَۃَ بِنْتِ خَدِیْجَۃَ مِنَ الضُّرِّ كُلِّھَا۔

# اعلان

**ناظرین!** یہ پہلا حصہ **طب روحانی** کا آپ کی خدمت میں پیش ہوا جس کے پہلے **باب** میں اللہ تعالیٰ کے ننانوے ۹۹ ناموں کے خواص اُنکی تاثیرات دوسرے **باب** میں قرآن مجید کی الٓم سے لیکر والناس تک تمام آیتوں کے خواص۔ ترکیب عمل زکوٰۃ دینے کا طریقہ پرہیز وغیرہ کرنے کا قاعدہ۔ تیسرے **باب** میں طب نبوی صلی اللہ علیہ وسلم یعنے حضور اکرم صلے اللہ علیہ وسلم کے روحانی مختلف امراض کے معالجات فرمانے کا بیان کیا گیا ہے۔ جو ہر ایک کامل مسلمان کے لیئے دونوں جہان کی شفا حاصل کرنے کے لیئے بہت کافی ہے۔

اس کے بعد طب روحانی کا دوسرا حصہ جس میں صحابہ کرام رضہ سے لیکر سنہ ۱۳۳۰ ہجری تک سارے بزرگان دین کے عمل۔ اعمال نقش۔ اور تعویذات کا خزانہ جہان بھر کے مرضوں کا روحانی علاج۔ بڑے بڑے مجربات روحانی۔ ادویات کا گنجینہ آپکے سامنے عنقریب پیش کیا جائے گا۔

مجھے امید ہے کہ ہر ایک مسلمان اس روحانی فیض سے ضرور مستفید ہوگا۔ نیز اپنے اہل و عیال۔ عزیز و قریب کو بھی نفع پہنچانے کی کوشش کریگا۔ بندے کا کام دعا کرنا مولا کا کام قبول فرمانا۔

المعلن

محمد ابراہیم واعظ و مفتی۔ دہلی۔ جامع مسجد

مدرسہ حنفیہ

# خوشخبری